# آئینۂ تاریخ نما

# AINA-I-TÁRÍKHNUMÁ.

## HISTORY OF INDIA,

IN THREE PARTS,

BY RÁJÁ ŚIVAPRASÁD, C.S.I.,

*Fellow of the University of Calcutta, and Inspector, 2nd Circle, Department of Public Instruction, North-Western Provinces and Oudh.*

تین حصوں میں

بموجب حکم جناب نواب آنریبل لفتننت گورنر

بہادر ممالک شمال و مغرب و چیف کمشنر

اودھ

مؤلفۂ

راجہ شوپرشاد ستارۂ ہند ۳



پہلا حصہ

PART I.

الہ آباد

سرکاري چھاپہ‌خانہ میں چھاپا گیا

سنہ ۸۸۵ ع

Shitáb, Zambúr, Sardár, Koh, &c., have been used by our first Hindi author ( as I at least regard him ) Chand, the famous bard of Prithíráj ; and I think it is better for us to try our best to help the people in increasing their familiarity with the Court language, and in polishing their dialects, than to make them strangers to the Courts of the districts and ashamed when they talk before the higher classes.

BENARES: } SÍVAPRASÁD.
*The* 1*st January*, 1864. }

was no such thing as an empire in existence ; that the country was divided between numerous chiefs always fighting with each other for temporary superiority ; that, notwithstanding the splendour attributed to Muhammadan dynasties, the country was sadly misgoverned, even during the reigns of the most powerful Emperors; and that although the diamonds and pearls were weighed by "maunds" in the royal treasuries, the people in general were very poor and utterly miserable.

I may be pardoned for saying a few words here to those who always urge the exclusion of Persian words, even those which have become our household words, from our Hindi books, and use in their stead Sanskrit words, quite out of place and fashion, or those coarse expressions which can be tolerated only among a rustic population. The sister presidencies will sympathize with us when they remember that we are not blessed like them in having the same language and character for the Court and the community. Our Court language is Urdu, and the Court language has always been regarded by all nations as the most fashionable language of the day. Urdu is now becoming our mother tongue, and is spoken, more or less, and well or badly, by all in the North-Western Provinces. If we cannot make the Court character, which is unfortunately Persian, universally used to the exclusion of Devanágarí, I do not see why we should attempt to create a new language. Persian words such as Átish, Ma'rúf,

assertion that "Akbar made the settlement with the cultivators *themselves,* to the exclusion of all middlemen." Having thus no English book that would completely answer my purpose, I was obliged to have recourse to original Persian works. But Benares is not a place where Persian books can easily be procured, and there was no time to procure them from other quarters, so I was obliged to make the best of the means at my disposal. The difficulty of correcting Indian names written in Persian is rather greater than those written in English. Sunárgánv, for instance, is written Sitárgánv, Chaṭgánv ( Chittagong ), Jebgánv, and so on, in the lithographed copy of Farishta!

My plan is to divide my book into three parts. In the first I give an outline of the Hindu and Muhammadan periods ; in the second I relate the rise and growth of the British Empire up to 1858; and in the third I treat of the changes in manners and customs from the earliest ages, when our ancestors were drinking the exhilarating soma juice on the banks of the Sarasvatí, and of the revolutions in laws and religions. I compare former Governments and the British rule, and the state of society, and the general prosperity of the country under both. My endeavour is in this part to prove to my countrymen that, notwithstanding their very strong antipathy to " change," they *have* changed, and *will* change ; that, notwithstanding the many heroic actions ascribed to our ancient Hindu Rájás, there

# PREFACE.

I WAS not fully aware of the difficulty of my task when I promised to prepare a little work on the History of India in Hindi and Urdu for the use of our village schools. I knew how imperfect and full of errors the so-called histories are which have hitherto been written in the Vernacular, but I had not imagined for a moment that even so cautious a writer as Elphinstone was liable to commit such mistakes as to say that Fíroz Tuglak was nephew of the "late King" (Muhammad Tuglak), when Dow calls him "his cousin;" or that Násir-ud-Dín Mahmúd was the grandson of "Altamsh" (correctly Altimash), when he was in fact his son; or that "Altamsh" was purchased for 50,000 pieces of *silver*, when only 50,000 chítals were paid for him, 50 of which make a ṭanka or rupee of that time; or that a talented author like Mr. Marshman would forget the topography of the country so far as to write that "the greatest achievement of this (Fíroz Tuglak's) reign was the canal from the *Source of the Ganges* to the Sutlej, which still bears his name:" (History of India, Serampore, 1863, page 65). He calls "Rájá Jey Sing of Jeypore and Rájá Jesswunt Sing of Joudhpore" "Mahratta Generals," and gives the name of Muhammad Sháh "Rustam Khan," instead of Roshan Akhtar ! (pages 166 and 189 respectively). There is no room to disprove here his

# اِطلاع

جو لفظ دیوناگري حرفوں کے سبب اِتهاس تمر ناشک میں دوسري طرح پر لکهے هیں اُن کے اُوپر لکیر کهینچ دي هی اور فهرست آگے لکهي هی :—

| آئینه تاریخنما میں | | اِتهاس تمر ناشک میں |
|---|---|---|
| قواریخ | ... | اِتهاس |
| دارالسلطنت | ... | راج دهاني |
| سپهه‌سالار | ... | سیناپتي |
| حمل | ... | گربهه |
| مضر | ... | دکهه دائی |
| جزیره‌نما | ... | پرایه دویپ |
| قدرت | ... | مایا |
| دربان | ... | دوار پال |
| کیا قدرت هی خالق برحق اور قادر مطلق کی | | کیا مهما هی سرو شکتمان جگدیشور کی |
| قیامت کا سا هنگامه | ... | پرلے کا سا دُند |
| ناپائدار دنیا | ... | اسارسنسار |
| اِختصار | ... | سنکشیپ |
| گناه | ... | پاپ |
| پناه | ... | شرن |
| پناه‌گیر | ... | شرناگت |
| گوشهٔ شمال و مغرب | ... | وایوکون |
| علم | ... | ودیا |
| هو بهو قهر خدا | ... | ساکشات ایشور کا کوپ |
| خدا | ... | بهگوان |
| فائده نقصان بهلا بُرا | ... | سام دان بهید دند |
| راس‌نشین | ... | پُشیه پُتر |
| بےچون و چرا خالق ارض و سما | | نراکار جگدیشور |
| دواسی | ... | دهتی - نتني |
| اِنتقال | ... | پرلوک |
| قضا کا حکم | ... | بدهاتا کا لیکهه |

# آئینۂ تاریخ نما

## پہلا حصہ

کیا ایسے بھي آدمي هیں جو اپنے باپ دادا اور پرکھاؤں کا حال سُننا نہ چاهیں + اور اُن کے زمانے میں لوگوں کا چال چلن بیوهار بنج بیوپار اور راج دربار کس ڈھب برتا جاتا تھا اور دیس کي کیا دسا تھي کب کب کس کس طرح کون کون سے راجا بادشاهوں کے هاتھہ آیا کس کس نے کیسا کیسا اِن پر زور ظلم جتایا اور کون کون سے زمانے کے پھیر پھار کہاں کہاں اِنھیں جھیلنے پڑے کہ جنسے یہہ کچھہ کے کچھہ بن گئے اِن سب باتوں کے جاننے کي خواهش نہ کریں * باپ دادا اور پرکھا تو کیا هم اِس تاریخ میں اُس وقت سے لیکر جس سے آگے کسي کو کچھہ معلوم نہیں آج تک اپنے دیس کا حال لکھنے کا منصوبہ رکھتے هیں ذرہ دل دو + اور کان دھرکر سنو *

جاننا چاهیئے کہ هندوستان میں سدا سے هندو کا راج سورج بنسي اور چندربنسي گھرانوں میں چلا آتا هي پہلا سورج بنسي راجا بیوسوت منو کا بیٹا اکشواک تھا + دارالسلطنت اُس کي اجودھیا * اُس سے پچپن پیڑھي پیچھے اُس بنس کے سرتاج رامچندر هوئے + باپ کا حکم مان چودہ برس بن میں رهے * اکشواک کي بیٹي اِلا چندر کے بیٹے بدھہ کو بیاهي تھي اِسي کا بیٹا پرورواپریاگ کے سامنے پرتشٹھان پور میں جسے اب جھونسي کہتے هیں پہلا چندربنسي راجا هوا + مہابھارت یعني کرکشیتر کي بھاري لڑائي میں اپنے چچیرے بھائي هستناپور کے راجا دُرجودھن کو مارنے پر جب مہاراج جُدھشٹر جو پرانوں کے مت بموجب پروروا سے پینتالیسویں پیڑھي میں پیدا هوئے تھے اپنے بھائیوں کے ساتھہ اندرپرستھہ یعني دِلّي کا راج چھوڑکر همالے کو چلے گئے اُن کے بھائي اَرجُن کا پوتا پریکشت گدّي پر بیٹھا اور پریکشت سے لیکر چھبیس پیڑھي تک اُسي کے

वस्वत-
नुाइक्ष्वाकु
ला। चन्द्र
घ।पुरूर-
। प्रयाग
तिष्ठानपुर
रुक्षेत्र
स्तिनापुर
योधन
धिष्ठिर
न्द्रप्रस्थ
रीक्षित

[क्षेमक] گھرانے میں راج رہا ٭ چھبیسویں پیڑھی میں راجا کشیمک ایسا غافل
اور پست ہمّت ہوا + کہ اُس کا منتری یعني وزیر اُسے مارکر آپ
جُدھشتر کي گدّي پر بیٹھہ گیا ٭ اس کے گھرانے میں چودہ پیڑھي راج
رہا + پھر جس طرح آیا تھا اُسي طرح دوسرے گھرانے میں چلا گیا
اور سولہ پیڑھي پیچھے تیسرا گھرانا مالک کا مالک ہوا ٭ ندان اُس کي
[राजपाल] بھي نویں پیڑھي میں راجا راجپال نے اپنے گھمنڈ اور بدمزاجي سے
[सुखवंत] رعیّت اور سپاہ کو ناراض کیا + تب کماؤں کے راجا سکھونت نے آکر
[विक्रम] راجپال کو مار ڈالا اور اندرپرستھہ لے لیا + لیکن مہاراج بکرم نے اُس کو
بھي گدّي سے اُتارا + اور ملک پر اپنا قبضہ کیا ٭ اِدھر تو یے
[मगध] لوگ ایک کے پیچھے ایک اپنے نام کا ڈنکا بجاتے گئے + اور اُدھر مگدھہ
[जरासंध] دیس میں جراسندھہ کے پیچھے جسے کرشن کي مدد سے جُدھشتر
[कृष्ण। भी] کے بھائي بھیم نے اُس کي دارالسلطنت راجگرہ میں مارا تھا اُس کي اولاد
[राजगृह] کے راجا بائیس پیڑھي تک راج کرتے رہے ٭ آخري راجا رپنجي کو
[रिपुंजय] اُس کے منتري یعني وزیر سونک نے مارکر سارا راج چھین لیا + اِس
[सुनक] اگلے زمانے کي کوئي تواریخ ایسي معتبر نہیں ہے کہ جس سے اُس
وقت کا حال مفصل اور سلسلےوار معلوم ہو سکے اِس لیئے اب ہم نے
سکندر کے زمانے سے کچھہ خبروں کا لکھنا شروع کیا ٭

پچھم والوں کي چڑھائیوں کا حال جو پتےوار ملتا ہے + وہ یہہ
ہے ٭ کہ سنہ عیسوي سے ۳۳۱ برس پہلے یونان کے بڑے بادشاہ سکندر نے
اِیران کے بادشاہ دارا کو جیت کر اِس ملک پر چڑھائي کي اُس وقت
مگدھہ دیس کا راج چار پیڑھي تک سونک کے گھرانے میں رہکر
[तक्षक] تکشک یعني ناگ‌بنس میں آگیا تھا + اِن ناگ‌بنسي راجاؤں نے
[महानन्द] دس پیڑھي تک راج کیا آخري راجا اِس بنس کا مہانند تھا ٭ اُس
[बौद्धमत] زمانے میں سارے ہندوستان کے درمیان بودھہ‌متي پھیل گئے تھے +
[वेद] خالي کہیں کہیں کاشي کنّوج ایسے شہروں کے رہنےوالے بید کي ریت پر
چلتے تھے ٭ فارسي کتابوں میں لکھا ہے کہ سکندر کنّوج تک آیا تھا +
لیکن یہہ بات نري جھوٹھہ اور بے اصل ہے اُسي کے ساتھیوں
نے اپني یوناني کتابوں میں لکھا ہے کہ وہ ستلج کے کنارے سے آگے

نہیں بڑھا * سکندر ایک لاکھہ بیس ہزار فوج کے ساتھہ سندھہ ندی پر پُل باندھہ کر پار اُترا تھا + لیکن جھیلم کے اِس پار کُل گیارہ ہزار سوار لایا * کوھستان اور سندھہ‌ساگر دوآب کے سب راجاؤں نے اُس کی اِطاعت قبول کی لیکن پنجاب کا راجا جو شاید پُرو یا پُرو کے بنس میں تھا کیونکہ یونانی اِس کا نام پُورس لکھتے ھیں اِس سے لڑنے کو طیار ھوا + اور جھیلم کے اُس پار تیس ھزار پیدل چار ھزار سوار اور بہت سے ھاتھی لیکر سکندر سے لڑا * تین پہر تک بڑی لڑائی رھی + آخر راجا کی فوج شکست کھا کر بھاگی * لیکن راجا تب بھی نہیں ھٹا + اپنے ھاتھی پر میدان میں ڈٹا رھا * سکندر اُس کی بہادری دیکھہ کر بڑے اچنبھے میں آیا + اور کہلا بھیجا * کہ اگر اب بھی ھمارے پاس چلا آوے + تو تیری جان بخشی جاوے اور عزت حرمت میں فرق نہ پڑنے پاوے * راجا نے اِس بات کو شکر قبول کیا + اور نڈر سکندر کے پاس چلا آیا * سکندر نے اِس سے پوچھا کہ ھم تمہارے ساتھہ کیوں کر پیش آویں راجا نے جواب دیا کہ جیسے بادشاہ بادشاھوں سے پیش آتے ھیں سکندر اُس کا یہہ دل اور دلیری دیکھہ کر بہت خوش ھوا اور تمام ملک اُس کا اُسی کو بخشا + بلکہ کچھہ تھوڑا سا اَور بھی اپنی طرف سے دیا * اِس کے بعد سکندر ستلج کے کنارے پر آیا + لیکن فوج بہت تھک گئی تھی برسات کا موسم آ جانے کے سبب سپاھیوں نے آگے بڑھنے سے اِنکار کیا * تب ناچار سکندر وھاں سے اُلٹا پھر گیا + کہتے ھیں کہ اُس وقت مگدھہ دیس کے ناگ‌بنسی بڑے نامی راجا مہانند کے پاس چھہ لاکھہ پیادے بیس ھزار سوار اور نو ھزار ھاتھی تھے کیا جانیں اِنہیں کا دبدبہ سکندر کو یہاں سے پھیر لے گیا * نندان مہانند اپنے منتری یعنی وزیر کے ھاتھہ سے مارا گیا + اِس کے آٹھہ بیٹوں نے مل کے بارہ برس راج کیا * تب نویں چندرگپت نے جو نایِن کے پیٹ سے پیدا ھوا تھا چانک برھمن کی مدد سے اپنے سب بھائیوں کو مار سارا راج اپنے قبضے میں کر لیا + اور بڑا اِقبال‌مند ھوا اِس نے بابل کے یون بادشاہ سلیوکس † کی بیٹی سے بیاہ کیا *

---

† سلیوکس سکندر کے سپہ‌سالاروں میں سے تھا سکندر کے مرنے پر بابل سے اِسی طرف سندھہ ندی تک سارا ملک دبا بیٹھا تھا *

دس پیڑھی تک وہ راج اُسي کے گھرانے میں رہا + ھندوؤں کے
شاستر میں لکھا ھی کہ ھندوستان میں ادھرم یعني بودھہ مت پھیلا
ھوا دیکھہ کر برھمنوں نے اربدگر پر جسے آبو کا پہاڑ کہتے ھیں ایک اگن
کُند یعني آتشکدہ رچا اور وھاں دیوتاؤں نے آپ آکر چار ورتیں اُس کُند
میں ڈال دیں اُن سے اگن کُل کے چار چھتري یعني پرمر خواہ پرمار
جنھیں پنوار بھي کہتے ھیں چوھان سولنکي اور پرھار پیدا ھوئے
اِس بات سے ایسا معلوم ھوتا ھی کہ شاید اُن برھمنوں نے چار آدمیوں
کو شاستر کے سنسکاروں سے دو جنما کیا تھا یعني اُن کا نیا جنم مان کر
اُنھیں اصلي چھتري بنا لیا تھا * اُن میں سے پرمر گوتر والے یعني پنوار
بہت بڑھے + اور ایک زمانے میں سارے ھندوستان کے راجا ھوگئے *
اِن اگن کُلوں نے بودھہ مت والوں کو مار مار کر نکالنا شروع کیا +
اور برھمنوں کا مت پھر پھیلا دیا * اِسي پرمر بنس میں سنہ † عیسوي
سے ستاون برس پہلے راجا بکرم اُجّین کي راج گدّي پر بیٹھا اِسے بیر
بکرمادت بھي کہتے ھیں + اور شک لوگوں کو جو تاتار کي طرف سے
چڑھہ آئے تھے شکست دینے کے سبب اُسے شکارِ بھي پکارتے ھیں *
اگرچہ وہ ایسا بلند اِقبال اور اِتنے بڑے ملک کا مالک مہاراجا دھراج
تھا کہ آج تک اُس کا سمبت چلا جاتا ھی + اور وہ پرجن دُکھہ بھنجن
یعني دوسروں کا دُکھہ دور کرنے والا کہلاتا ھی * تو بھي نِت چٹائي
پر سوتا + اور اپنے ھاتھہ چھپرا ندي سے پاني کا تونبا بھر لاتا *

اِس میں شک نہیں کہ اُجّین کے راجا بکرمادت کے وقت سے
لیکر مسلمانوں کي پہلي چڑھائي تک اکثر نامي ھوتے چلے آئے + لیکن
اندھربنس کے راجا جن کي دارالسلطنت مگدھہ دیس میں پاٹلي پتر
یعني پٹنا تھي بہت بڑھہ گئے تھے * روم والوں نے اُن کي بہت بڑائي
لکھي ھی اِس اندھربنس کو ایک شودر نے اپنے مالک کنّ‌بنس کے آخري
یعني چوتھے راجا کو جو چندرگپت کا بنس ناش ھونے پر سُنگ بنسي
دس راجاؤں کے بعد ھوا مارکر قائم کیا تھا + کہتے ھیں کہ راجا مہاکرن
اِسي گھرانے میں ھوا * اُس کي ھمت اور سخاوت کي شہرت آج تک

शास्त्र
अर्बुद
अग्निकु
प्रमर
चौहा
सोलं
परिह
संस्क
क्षित्र
प्रमर
वीरवि
मादि
शका
अंधार
लीपुच
शूद्र
सुंग
महाव

† عیسیٰ مسیح کے جنم دن سے سنہ عیسوي گنا جاتا ھی *

چلي جاتي هي + ديپ ديپ ميں اُس کي بڑائي گائي جاتي هی *
اندهربنس کے آخري راجا کا نام پلوم تها + يهه پلوم بهي هندوستان کا
بڑا نامي راجا هوا * اور اُس کے راج کاج کا چرچا چين تک پهنچا +
آخري وقت ميں وہ آپ سے آپ گنگا ميں ڈوب مرا * پهر اُس کا
سيناپتي يعني سپهسالار رامديو گدّي پر بيٹها + سمندر کے کنارہ سے
کشمير تک سب راجا اُس کے تابع تهے جب وہ مرا تو اُس کا بهي
سپهسالار پرتاپچندر راجا هوا * اُسي کے زمانہ ميں اِيران کے بادشاہ
نوشيروان کا لشکر هندوستان پر چڑها تها اور جتنا خراج اِس ملک کا
باقي پڑا تها سب پرتاپچندر سے دام دام بهر لے گيا + نوشيروان جس کا
عدل اِنصاف آج تک مشهور هی سنہ ٥٣١ عيسوی ميں تخت پر
بيٹها تها * پرتاپچندر کے مرنے بعد اُس کے سارے سپهسالار اپنے اپنے صوبے
دبا بيٹهے + اور جيسے ناؤ کي برات ميں جتنے جتنے ٹهاکر جدا جدا
راجا هو گئے * اِن سيناپتيوں کے يعني سپهسالاروں کے راج کو اندهر
بهرتيوں کا يعني اندهر کے نوکروں کا راج کهتے هيں + اُس زمانے
ميں چهتريوں سے راج بالکل جاتا رها تها برهمنوں سے ليکر شودر اهير
پهاڑي اور جنگليوں تک مگدهہ پرياگ متهرا کاشي کنّوج وغيرہ ميں
خود مختار هوکر راج کرنے لگے تهے نوشيروان کے لشکر نے اُديپور کے راجاؤں
کي پهلي دارالسلطنت بلّبهيپور يا بلّبهي † کو ناش کرڈالا اور راجا کے
بنس ميں کسي کو جيتا نہ چهوڑا يے راجا اپنے تئيں رامچندر کے بيٹے لو
کي اولاد ميں بتلاتے هيں * خالي ايک راني پشپاوتي وهاں سے بچ کر
بهاگي + اور ملياگر کي کسي کهوہ ميں جاکر چهپ رهي * راني کو
حمل تها + وهاں اُس کے ايک لڑکا پيدا هوا نام اُسکا گوہ رکها * وهي
لڑکا اِيدر کو جو بلبهي اور اُديپور کے بيچ ميں هی اپنے قبضے ميں لاکر
وهاں کا راجا هوا + اور کهتے هيں کہ نوشيرواں کي پوتي ‡ سے بياہ کيا *

---

† گجرات ميں بهاؤنگر سے ٢٠ ميل پچهم جهاں اب بلّے بسا هی *
‡ معصرالامرا اور بساطالغنائم دونوں تواريخوں ميں لکها هی کہ جب ايران کا
آخري آريہ ( आर्य ) اور اگني هوتري ( अग्निहोत्री ) يعني آتشپرست بادشاہ
يزدگرد عرب والوں سے شکست کهاکر مارا گيا اُس کي بڑي بيٹي ماہ بانو بهاگ کر
هندوستان ميں چلي آئي اُسي کي اولاد ميں اُديپور کے رانا هيں يزدگرد نوشيروان
کے پرتے کا پوتا تها ليکن نوشيروان کا پوتا خسرو پرويز بهي نوشيروان کهلايا اور
اُس نے روم کے عيسائي قيصر مارس کي بيٹي مريم سے بياہ کيا تها *

کوہ کے بعد آٹھہ راجا اِیدر کي گدّي پر بیٹھے آٹھویں راجا کا چھوٹا لڑکا
جس کا نام باپا تھا اپنے باپ کے مارے جانے پر بھاندیر میں بھاگ گیا + [बापा]
اور وھاں گڈریوں میں پل کر سنہ ٧٠٠ع کے لگ بھگ چتّوڑ کو چلا آیا [٧٠٠ع]
اور وھیں رھنے لگا * اُسي زمانے میں مسلمانوں کے پیغمبر محمد † کے
مرنے کے بعد دوسرے خلیفہ عمر نے اِیران فتح کر کے کچھہ فوج
ھندوستان کي طرف بھیجي لیکن اُس کا سپہسالار پہلي ھي لڑائي میں
مارا گیا + پھر خلیفہ علي نے لشکر بھیج کر سندھہ ندي کے کنارے کا
کچھہ ملک فتح کیا لیکن علي کے مارے جانے پر وہ لشکر اُس ملک
کو آپ ھي چھوڑ کر چلا گیا *

[٧١١ع] سنہ ٧١١ع میں جب کہ ولید خلیفہ تھا مسلمانوں کے لشکر نے
بڑي آفت مچائي سارا سندھہ اپنے قبضے میں کر لیا + اور بہت راجاؤں
سے خراج وصول کیا * اُسي لشکر کے سپہسالار قاسم کا بیٹا محمد تین
برس بعد پھر ھندوستان پر چڑھا اور گجرات فتح کر کے چتوڑ کي
طرف جُھکا + لیکن باپا سے شکست کھا کر بھاگنا پڑا * باپا نے کھنبھات کے
حاکم سلیم کي لڑکي سے بیاہ کیا اور چتّوڑ کے پہلے راجا کو نکال کر آپ
وھاں کا راجا بن گیا + پھر تھوڑے ھي دن پیچھے اپنا ملک اور مت
چھوڑ کر خراسان کي طرف چلا گیا * سنہ ٨١٢ع میں خلیفہ [٨١٢ع]
ھارون الرّشید کے بیٹے مامون الرّشید خراسان کے حاکم نے ایک بڑے
لشکر کے ساتھہ ھندوستان میں آکر چتوڑ پر چڑھائي کي اُس وقت چتوڑ
میں باپا کے پوتے کا بیٹا راج پر تھا نام اُس کا راجا کھمان تھا + اُس سے [खमा]
اور مامون سے چوبیس لڑائیاں ھوئیں لیکن آخر مامون شکست کھاکر
ھندوستان سے بھاگ گیا * اِس کے بعد سنہ ٩٧٠ع میں خراسان کے بادشاہ [٩٧٠ع]
امیر ناصرالدین سبکتگین نے ھندوستان پر چڑھائي کي اور پنجاب کي
سرحد کے کئي قلعے فتح کر لیئے یہہ خبر سُنکر لاھور کا راجا جیپال [जयपा]
ایسا بگڑا کہ اپني فوج سندھہ پار لے جاکر خراسان پر چڑھہ دوڑا + وھاں
عجب ماجرا ھوا کہ سبکتگین سے راجا نے شکست کھاکر اُسے خراج دینا

---

† محمد سنہ ٥٦٩ع میں پیدا ھوئے تھے اور مکے سے مدینے گئے تبھي سے سنہ
ھجري جاري ھوا *

قبول کیا لیکن جب وہاں سے چھوٹ کر لاہور میں آیا تو اُس نے بادشاہ کو وہ خراج نہیں بھیجا * اِس لیئے سبکتگین نے پھر پنجاب پر چڑھائی کی + راجا جیپال بھی دِلّي اجمیر کالنجر اور کنّوج کے راجاؤں کي کمک لے کر سندھہ پار اُترا اور لمغان کے پاس جاکر سبکتگین سے لڑا بدان پھر بھي اُسي کي فوج نے مسلمانوں کے لشکر سے شکست کھائي *

اُس وقت اُجّین اور پاٹلي پتر کے راج کو بگڑے بہت دن ہو چکے تھے + اور نئے نئے راجا ہندوستان کے جدا جدا ملک میں راج کرتے تھے * جب سے مہاراج بکرم نے دِلّي کے راجا کو دور کیا + تب سے وہ راج پانچ سو برس سے اُوپر بِنا راجا پڑا رہا * یہاں تک کہ زمانے کے پھیر سے دِلي کو تومر راجاؤں نے اپنی دارالسلطنت بنایا + اننگ پال تک اِس گھرانے کے اِکیس راجا دلي کي راج گدي پر بیٹھے تھے اننگ پال نے اپنے ناتي † پرتھي راج چوہان اجمیر والے کو گود لیا * کنّوج کے راج پر راٹھوروں کا قبضہ تھا + میواڑ گوہلوتوں کے ہاتھہ میں تھا * گجرات میں سولنکي راج کرتے تھے + سواے اِن کے اَور بھي بہت سے چھوٹے چھوٹے راجا تھے اپنے ڈیڑھہ چاول کي کھچڑي جدا ھي پکاتے تھے * آپس کي پھوٹ سے مسلمانوں کو یہاں چلے آنا سہج ہو گیا + اور دیکھتے ھي دیکھتے سارا ملک دبا لیا *

## سلطان محمود غزنوي

جب سبکتگین مرا + تو اُس کے بیٹے محمود کو تیسواں برس تھا * سات مہینے کے اندر اپنے بھائي اِسمعیل کو جو تخت پر بیٹھہ گیا تھا قید کر کے آپ بادشاہ ہوا اور سلطان اپنا لقب رکھا + سلطان عربي زبان میں بادشاہ کو کہتے ھیں اُس سے پہلے یہہ لقب کسي بادشاہ نے نہیں اختیار کیا تھا *

اُس وقت فارس وغیرہ پچھم دیس کي مسلماني سلطنتیں ایسي کمزور پڑ گئي تھیں + اور آپس میں لڑائي جھگڑا رکھتي تھیں * کہ جو

† بیٹي کا بیٹا یعني دُھیتا *

محمود اُدھر کو اپنے لشکر کي باگ اُٹھاتا + سمندر تک اُسے کوئي روکنے والا نہ تھا * پر ھندوستان کي دولت اور زرخیزي ایسي مشھور تھي + اور دوسرے مذھب والوں کو زبردستي مسلمان بنا لینا یہہ اُس مذھب والوں کے نزدیک اُن دنوں نام پیدا کرنے کے لیئے ایسي ایک بڑي بات تھي * کہ محمود سا حوصلے والا اِس عجیب بےنظیر ملک کو چھوڑکر کب کسي دوسرے پر دل چلاتا + بھلا امرت پھل چھوڑکر وہ کب اِندرائن کھاتا *

اِیران میں مسلمانوں کا دخل ھونے سے کچھہ اُوپر ٣٥٠ برس بعد محمود نے دس ھزار چُنے ھوئے سوار لے کر اپني دارالسلطنت غزنین سے ھندوستان کي طرف کوچ کیا + پہلا مقابلہ پشاور کے پاس اُس کے باپ کے پرانے دشمن لاھور کے راجا جیپال سے ھوا بادشاہ نے فتح پائي راجا قید میں آ گیا * پھر محمود نے ستلج پار ھوکر بٹندے کے قلعے پر ھلّا کیا + اور لے کر اُسے خوب لوٹا * تب تک بٹندا بھت آباد اور نامي مقام تھا + لاھور کا راجا وھاں آکر اکثر رھا کرتا تھا *

١٠٠١ع

वितंड

[illegible]ود نے غزنین پھنچنے پر جیپال سے خراج دینے کا پھر نیا قول قرار لیکر اُسے قید سے خلاص کیا اور اُس کے ساتھہ اَور بھي بھت سے ھندوؤں کو چُھڑوتي لے لیکر بند سے چھوڑ دیا + لیکن جیپال کے جي میں اُس مسلمان کے قید کي کچھہ ایسي غیرت سي آ گئي کہ چھوٹتے ھي راج پاٹ اپنے لڑکے اننددپال کو دے آپ تُشانل یعني پھوس کي آگ میں جل مرا *

١٠٠١ع

اننددپال اپنے باپ کے قول قرار پر چلا گیا + اور محمود کو جو کچھہ کہ خراج ٹھہرا تھا برابر دیتا رھا * لیکن اُس کے ذیلداروں میں سے بھٹنیر کے راجا نے اپنے حصّے کا خراج ادا کرنے سے اِنکار کیا + اِس لیئے محمود کو وھاں آنا پڑا * راجا سندھہ ندي کے کنارے جنگلوں میں بھاگ گیا + اور پھر وھاں نا اُمیدي کے سبب اُس نے اپنے تئیں آپ ھي مار ڈالا *

تیسری بار محمود مُلتان کے حاکم ابوالفتح لودي کو جو اُس سے پھر کر راجا انندپال سے مل گیا تھا زیر کرنے کو اِس طرف فوج لایا راجا نے اپنے مِیلي کي پچھہ کي + پر آخر ھار کر کشمیر بھاگنا پڑا ابوالفتح نے کچھہ نذر نذرانہ دے کر محمود کو راضي کر لیا محمود کو بھي غزنین جلد لوٹنا منظور تھا کیونکہ اُدھر سے تاتار کے بادشاہ کي چڑھائي کي بہت گرم خبر آئي تھي * سنہ ۱۰۰۵

محمود کے ساتھہ پانچسو ھاتھي جنگي موجود تھے توپخانے کي تب تک کوئي قدر نہ جانتا تھا + اور نہ اُس کي حکمتوں سے واقف تھا * ھاتھیوں کے سامنے تاتاریوں کے گھوڑے کاھے کو ٹھہر سکتے تھے بلخ کے پاس لڑائي ھوئي محمود نے فتح پائي + تاتاریوں نے پیٹھہ دکھائي *

محمود سندھہ کنارے کے ضلعوں کو سکھہپال کے سپرد کر گیا تھا + یہہ سکھہپال ھندو سے مسلمان بنا تھا * لیکن جب محمود بلخ کي طرف گیا + تو اُس نے پھر ھندو بن کر اُس کي اِطاعت سے سر پھیرا * محمود نے بلخ سے لوٹ کر اِسے تو جنم بھر کے لیئے قلعے میں قید کر دیا + اور انندپال کو سزا دینے کے لیئے لشکر اِکٹّھا کیا * سنہ ۱۰۰۶

انندپال بھي غافل نہ تھا دیس دیس کے راجاؤں سے دوت یعني یلچي بھیج بھیج کر کہلا بھیجا + کہ اِس محمود کا اِدھر بڑھنا ہم سب کے واسطے ایک سا مضر ھی اِس کے ھاتھہ سے کسي کا بھي دھرم اور دھرتي اور دھن نہیں بچیگا اگر کچھہ حوصلہ اور ھمت رکھتے ھو تو آؤ رن میں میرا ساتھہ دو اب تک بھي کچھہ نہیں بگڑا ھی ندان اُجّین — گوالیر — کالنجر — قنّوج — اجمیر اور دلّي کے راجا اپني اپني سینا سج کے انندپال کا ساتھہ دینے کو پنجاب کي طرف سدھارے پشور کے پاس ھي لڑائي ھوئي اِتفاق سے انندپال کا ھاتھي بھڑک گیا اور پیچھے کو بھاگ چلا + لشکر نے اپنے سیناپت یعني سپہسالار کو بھاگا سمجھہ کر رن سے مُنہہ موڑا * محمود نے پنجاب تک اُن کا پیچھا کیا وے تو جدھر تدھر تین تیرہ ھو گئے محمود نے میدان سونا پاکر نگرکوت یعني کوٹ کانگڑا جا لوٹا + سات لاکھہ دینار سات سو سنہ ۱۰۰۸

من † سونے چاندي کا اسباب دو سو من برا سونا دو هزار من چاندي اور بیس من جواهر وهاں محمود کے هاتهه لگا *

۱۰۱۰ع سنه ۱۰۱۰ عیسوي میں محمود مُلتان سے ابوالفتح لودي کو قید کر لے گیا اور پهر دوسرے سال آکر تهانیسر لوٹا + اور جهاں تک هندو اُس کے هاتهه لگے لونڈي غلام بنانے کو غزنین لے گیا * کهتے هیں که وهاں ایک مانک اُسے ساتهه تولے کا ملا + اِس کے بعد اُسنے دو دفعه کشمیر پر حمله کیا *

۱۰۱۷ع نویں چڑهائي اُس کي هندوستان پر بڑي تیاري کے ساتهه هوئي تواریخ فرشته میں اُس کے لشکر کي تعداد ایک لاکهه سوار اور بیس هزار پیدل لکهي هی وه اپنے لشکر کو اِس ڈهب اچانک کنوج کے سامنے لے آیا که وهاں کے راجا کنورراے سے کچهه بهي نه بن پڑا + گلے میں دوپٹه ڈال کر بال بچوں سمیت محمود کے پاس چلا آیا * محمود نے جو اپني عمر میں تعریف کے لائق کوئي کام کیا + تو وه یهي اِس وقت اپني بڑائي کا دکهلانا تها * راجا کي بڑي خاطرداري کي + اور اُسے هر طرح سے تسلّي دي * تین دن تک راجا کا مهمان رها + چوتهے دن کنوج سے غزنین کو لوٹا * ‡ کتابوں میں اُس وقت والوں نے کنوج کي

---

† من کئي طرح کا هوتا هی هندوستان میں چالیس سیر کا گنا جاتا هی لیکن اُس میں بهي سیر کم زیاده رهتا هی تواریخ فرشته کے بموجب علاءالدین خلجي کے زمانے میں جو سنه ۱۲۹۵ع میں تخت پر بیٹها تها یهاں چوبیس تولے کا سیر تها که اِس حساب سے جب کا من اب کا باره هي سیر کا هوا تبریزي من ساڑهے پانچ سیر کا هوتا هی اور عرب کا من کل دو سیر کا پر محمود کے ساتهه والوں نے اگر سیر کا بهي من مانا هو تو بهي بهت هوتا هی *

‡ لیکن تاریخ یمیني میں لکها هی که راجا گنگا پار بهاگ گیا بادشاه نے ایک هي روز میں ساتوں قلعے جو الگ الگ گنگا کنارے بنے هوئے تهے فتح کر لیئے دس هزار کے لگ بهگ وهاں مندر تهے بادشاه نے اپنے سپاهیوں کو لوٹنے اور قیدي لینے کي اجازت دي "لوگ اپني گونگي بهري مورتوں" کا یهه حال دیکهکر مارے ڈر کے جدهر راه پائي نکل گئے سب "بیوه اور یتیموں کي طرح" پریشان هوئے جو نکل نه جا سکے قتل کیئے گئے *

بڑي بڑائیاں لکھي هیں + کوئي اُس کي شهر پناه کا گهیرا پندره کوس کا لکهتا هی کوئي اُس میں تیس هزار تمبولیوں کي دوکان بتاتا هی کوئي وهاں کے راجا کي فوج میں پانچ لاکهه پیادے گنتا هی کوئي اُس میں تیس هزار سوار اور اسّي هزار زرهپوش اَور بڑهاتا هی پر اب تو نرا ایک قصبه سا باقي ره گیا هی ٹوٹي پهوٹي عمارت البته دور دور تک اُس کے گرد نظر پڑتي هیں *

محمود رستے میں متهرا کو تباه کرتا گیا بیس دن تک اُسے لوٹتا + اور مورتوں کو تڑوا کے مندروں میں بُرا بُرا کام کیا * سو اُونت نری توڑي هوئي چاندي کي مورتوں سے بهر کے لے گیا + پانچ خالي سونے کي تهیں اُن میں ایک کا وزن همارے اب کے چار من سے اُوپر تها * مهابن کو قتل کیا راجا اپنے بال بچوں کو مار کر آپ بهي مر رها + اِس بار محمود یهاں سے پانچ هزار تین سو آدمیوں کو غزنین پکڑ لے گیا *

دسویں بار محمود کو کنّوج کے راجا کي مدد کے واسطے آنا پڑا + پر کالنجر کے راجا نے اُسے محمود کے پهنچنے سے پهلے هي کاٹ ڈالا تها * اور گیارهویں بار وه کالنجر کے راجه سے لڑنے کو آیا + لاهور کے راجه اندپال کے بیٹے نے کنوج کے آنے میں محمود کا مقابله کیا تها اِس لیئے محمود نے اُس کا راج چهین کر غزنین میں ملا لیا *

سنه ۴ بارهواں حمله محمود کا پٹّن سومناتهه پر هوا + اب تو یهاں والے اُس کا نام تک بهي بهول گئے پر اُس وقت وه اِس دیس کے بڑے تیرتهوں میں گنا جاتا تها * گجرات کے جزیرهنما کے دکهن سمندر کے کنارے سومناتهه مهادیو کا نامي مندر بنا تها + چهپن کهنبے اُس میں جواهر جڑے هوئے لگے تهے اور دو سو من بهاري سونے کي زنجیر سے گهنٹا لٹکتا تها * دو هزار گانو اُس کے خرچ کے واسطے معاف تهے + اور دو هزار پنڈے وهاں کے پُجاري گنے جاتے تهے * تیرتهه کي جگهه سمجهه کے آس پاس کے بهتیرے راجه اُس کے بچانے کو اِکتها هو گئے + پر محمود کب چهوڑتا تها تین دن تک لڑائی هوتی رهي پانچ هزار سے اُوپر رجپوت کهیت رهے باقي ناؤں پر

سوار ہوکر نکل گئے * محمود جب مندر میں گیا برہمن بہت
گڑگڑائے اور عرض کیا کہ آپ مورت کو نہ چھوویں تو جتنا روپیہ کہیں
ہم ڈنڈ بھریں بادشاہ نے کہا کہ میں بت شکن ہوں بت فروش نہیں
بنا چاہتا + یعنی مورتوں کا توڑنے والا ہوں بیچنے والا نہیں بنونگا * اور
یہہ کہہ کے ایک گرز اُس بیچ گزی مورت میں ایسا مارا کہ وہ ٹکڑے
ٹکڑے ہو گئی پر دیکھو اُس مالک کی قدرت کہ اُس کے بیتر سے اِتنے
ہیرے موتی اور جواہر نکلے جنکا مول اُس ڈنڈ سے جو برہمن دینا
قبول کرتے تھے کہیں بڑھہ کر تھا + محمود نے اُس مورت کے دو
ٹکڑے تو مکّے مدینے بھجوا دیئے اور دو غزنین میں اپنی کچہری اور
مسجد کی سیڑھیوں میں جڑوا دیئے کہتے ہیں کہ اِس حملے میں
کم سے کم دس کروڑ کا مال محمود کے ہاتھہ لگا * † غزنین پہنچ کر
ترت ہی محمود کو ایک بار مُلتان تک پھر آنا پڑا + وہاں اُن
جاٹوں کو جنھوں نے سومناتھہ سے لوٹتے وقت اُس کے سپاہیوں کے
ساتھہ کچھہ چھیڑ چھاڑ کی تھی سزا دینا بہت ضرور تھا * لیکن پھر
ہندوستان پر کوئی چڑھائی نہیں کی ایران توران ہی کی مہموں
میں پھنسا رہا + یہاں تک کہ سنہ ۱۰۳۰ع میں بیمار ہوکر اِس (۱۰۳۰ع)
دنیا سے اُٹھہ گیا * ‡ مرنے سے کچھہ دیر پہلے اُس نے خزانہ سے منگواکر
سونے چاندی اور جواہرات کا اپنی آنکھوں کے سامنے ڈھیر لگوا دیا اور
پھر دیر تک اُنھیں دیکھہ دیکھہ کر رویا کیا + یہہ نہیں معلوم کہ
وہ اُن ظلم اور زیادتیوں کو سوچ کر روتا تھا کہ جن سے وہ ہاتھہ لگے
یا اِس بات کو کہ اب اُنھیں ساتھہ نہ لے جاسکتا تھا *

ندان سنہ ۱۱۸۶ع تک غزنین کی سلطنت اِسی محمود کے گھرانے
میں رہی پر ہندوستان پر ایسا کسی نے دل نہیں چلایا + ہاں
پنجاب کو جسے محمود نے غزنین کی سلطنت میں ملا لیا تھا البتہ
اپنے تحت میں رکھا * اُس کے پرپوتے دوسرے مسعود کے وقت میں (۱۰۹۸ع)

† وہ چندن کے کواڑ جو سرکاری فوج سنہ ۱۸۴۲ع میں غزنین سے اُکھاڑ لائی تھی اور اب آگرے کے قلعے میں رکھے ہیں اِسی سومناتھہ کے بتلاتے ہیں *

‡ تاریخ وفات محمود غزنوی شاہباز جنان سنہ ۴۲۰ ہجری *
سُئے عشرت ہے کوئی جام جو بھر لیتا ہی آسمان اُس کا وہیں کاسۂ سر لیتا ہی

کچھہ فوج گنگا کے پار تک آکر لوٹ مار کرتي هوئي پھر لاهور کو مُڑ گئي تھي سنہ ۱۱۸٦ع میں محمود کے پرپوتے کے پرپوتے خسرو ملک کو شہاب الدین محمد غوري لاهور سے قید کر لے گیا + اور اُسي کے ساتھہ وہ غزنین کا گھرانا تمام هوا *

سنہ ٦

## شہاب الدین محمد غوري

قندهار سے سات آتھہ منزل آگے غور ایک جگہہ هي مدت سے وهاں کے حاکم الگ هوتے آئے تھے محمود غزنوي نے اپنے تابع کر لیا تھا + اور اُسکے جانشینوں میں سے بہرام نے اپني لڑکي کا بیاہ بھي وهاں کے حاکم قطب الدین محمد کے ساتھہ کر دیا تھا * پر پھر آپس میں جو تکرار پڑگئي تو وہ یہاں تک بڑھي + کہ بہرام نے اپنے داماد کي جان هي لے ڈالي اور اُسکے بھائي سیف الدین کي بھي بُري نوبت کي * مُنہہ کالا کر کے بیل پر شہر میں گھمایا + اور پھر سر کٹوا کے ایران کے بادشاہ کے پاس بھیج دیا * اِنھیں اپنے دونوں بھائیوں کا بدلا لینے کو علاءالدین غوري نے جسے تواریخ والوں نے جہاں سوز خطاب دیا هي غزنین پر چڑھائي کي سات دن کي لوٹ مار میں شہر کو تو پھونک پھانک کر بالکل نیست نابود کر دیا اور شہر والوں کو جو اِس کے ساتھیوں کي تلوار سے بچے بہتوں کو پکڑ کر غور لے لیا + اور وهاں اپنے مکانوں کے لیئے اُن کے لوھو سے گارا سنوایا * ندان اِسي علاءالدین کے بھتیجے شہاب الدین محمد غوري کي قید میں جیسا کہ ابھي اوپر لکھہ آئے هیں بہرام کا پوتا خسرو ملک جو محمود کے گھرانے میں آخري بادشاہ هوا جان سے گیا + اور غزنین کا سارا راج غور میں ملا *

هندوستان میں مسلمانوں کي بادشاهي کي جڑ جمانے والا اِسي شہاب الدین کو سمجھنا چاهیئے سنہ ۱۱۷٦ع میں اُس نے اُچّ لیا تھا اور دو برس بعد گجرات پر چڑھائي کي + لیکن وهاں اُس نے شکست کھائي * پھر کچھہ دنوں پیچھے سندھہ کو لوٹا + اور سنہ ۱۱۹۱ع میں دلّي کي طرف فوج لایا *

سنہ ۱

اِس پہلي لڑائي میں جو تھانیسر اور کرنال کے بیچ تلاوڑي کے میدان میں هوئي + شہاب الدین نے پرتھي راج سے شکست کھائي * پر سنہ

۱۱۹۳ع

۱۱۹۳ع میں وہ بڑي بھاري فوج لیکر آیا + جی‌چند راتھور کنّوج والے
کو اپنے موسیرے بھائي پرتھي راج کا اننگ‌پال کي گود میں بیٹھنا اور دلي
اور اجمیر کا راج ایک ہوکر اُسکا بڑھنا بہت بُرا لگا تھا * راج سوجگ
اور اپني بیٹي کے سویمبر † میں اُسے نہ بُلاکر اُسکي مورت سونے کي
بناکر دربانوں کي جگہہ رکھوا دي پرتھي‌راج یہہ حال سنکر بڑے
غصے میں آیا + اور چُنے ہوئے سرداروں کے ساتھہ دھاوا مارکر جی‌چند
کي بیٹي کو ہر یعني اُٹھا لے گیا اِس میں پرتھي‌راج کے اچھے اچھے
آدمي کام آئے + یعني ایک سو آٹھہ سرداروں میں سے چونسٹھہ کھیت
رہے * اور یہي آپس کا بیر بروده اِس دیس میں مسلمانوں کے
غالب ہو جانے کا اصلي سبب ہوا + پرتھي‌راج کو اِس نازک وقت
میں جی‌چند کي مدد کا کچھہ بھي بھروسا نہ تھا * بلکہ دشمن سے
سازش رکھنے کا کھٹکا تھا + تو بھي گھمنڈ کے نشے میں چور تھا اپنے زور
کے آگے دشمن کي کچھہ حقیقت نہیں سمجھتا تھا * تین ہزار ہاتھي
اور تین لاکھہ سواروں کا لشکر اِکٹھا کر لیا تھا + پیدلوں کا کچھہ شمار
نہ تھا * ڈیڑھہ سو سے اُوپر اِس کے لشکر میں راجا گنے جاتے تھے
شہاب‌الدین جیسے دودھہ کا جلا چھاچھہ بھي پھونک پھونک کر
پیتا ہے بڑي خبرداري سے لڑتا تھا + لڑائي کے وقت دھوکھا دینے کے
لیئے یکبارگي اپنے لشکر کي باگ پیچھے موڑ دي ہندؤں نے سمجھا
کہ مسلمانوں کے پانوں اُکھڑے پیٹھہ دکھاکر بھاگے جاتے ہیں آگا پیچھا
کچھہ نہ بچارا جدھر جس کا جي چاہا دشمن کا پیچھا کرنے کو قدم
اُٹھایا * شہاب‌الدین نے جب دیکھا کہ ہندو بکھر گئے بارہ ہزار چُنے ہوئے
زرہ‌پوش سواروں کے ساتھہ جھٹ آ راجا کو دھر دبایا + بہتیرے سردار
اور ساونت اُس جگہہ کام آئے چتور کا راجا سمرسي بڑي بہادري سے ساتھہ
مارا گیا * پرتھي‌راج کو شہاب‌الدین نے جیتا پکڑ لیا + اور پھر اُس
کے گلے پر چُھرا چلوایا * ‡ سچ ہے فتح اور شکست بالکل اُس مالک

---

† یہہ جگ اور سویمبر (यज्ञ और स्वयम्बर) اِس دیس میں آخر
ہوا پھر کبھي کسي نے اِس کا حوصلہ نکیا *

‡ پرتھي‌راج کا سب حال اُس کے بھاٹ چند کبیشور نے پرتھي‌راج رایسے
میں بہت اچھي طرح لکھا ہے *

کے هاتهه هی اجمیر میں اِس نے هزاروں کو قتل کیا + اور هزاروں کو لونڈي غلام بنایا * اور تب پرتهي‌راج کے کسي رشتےدار کو بهاري خراج دینے کے قرار پر وهاں کا راج دے کر اور اپنے غلام قطب‌الدین ایبک کو هندوستان میں چهوڑ کر آپ غزنین کو لوٹ گیا + قطب‌الدین نے دلي اور کویل پر اپنا قبضه کیا *

بهوت کا یهي پهل هی که دونوں برباد هوں پس کنّوج کا راجه جی‌چند راٹهور بهي کب بچنے پاتا تها + دوسرے سال شهاب‌الدین نے اُس پر چڑهائي کي اور اِٹاوے کے اُتر اُسے شکست دے کر بنارس تک اپنے قبضے میں کر لیا گویا بنگالے کا دروازه مسلمانوں کے لیئے کهول دیا جی‌چند اِس لڑائي میں قطب‌الدین کے تیر سے مرا * اُس کے گهر بار کے لوگ اندربید چهوڑ کر مارواڑ کو چلے گئے + کهتے هیں که شهاب‌الدین نے بنارس میں کم سے کم ایک هزار مندر توڑوائے *

سنه ۱۱۹۵ع میں شهاب‌الدین پهر هندوستان میں آیا اور بیانا لے کر گوالیر کا محاصره کیا + لیکن اِسي عرصے میں کسي ضرورت کے سبب اُسے اپنے ملک کي طرف لوٹ جانا پڑا * سنه ۱۲۰۶ع میں ایک دن جب اُسکا دیره هوا کے واسطے عین سندهه ندي کے کنارے پر پڑا تها + آدهي رات کے وقت کئي ایک بدمعاش جن کے رشتےدار اُس کي لڑائیوں میں مارے گئے تهے دریا میں تیر کر دیرے کے اندر گهس آئے اور تلواروں سے اُس کا قیما کر ڈالا * † خزانه اِس کے پاس بهت تها + تواریخ فرشته کے بموجب پانچ من تو اُس میں نرا هیرا تها * غزنین میں تخت پر اِس کا بهتیجا محمود غوري بیٹها + لیکن هندوستان پر قطب‌الدین ایبک کا قبضه رها * مالوه اور اُس کے آس پاس کے ضلعوں کے سوائے بالکل دخل میں آگیا تها + سندهه اور بنگاله بهي فتح هوا جاتا تها * گجرات کي دارالسلطنت انهل‌واڑے پر مسلمانوں کا جهنڈا پهراتا تها + اور جو راجا ره گئے تهے اُنهوں نے خراج دینا قبول کر لیا تها * محمود غوري نے تخت پر بیٹهتے هي قطب‌الدین ایبک کو بادشاهي کا خلعت اور خطاب بهجوا دیا + اور پهر تب سے یهي قطب‌الدین ایبک هندوستان کا بادشاه کهلایا *

---

† تاریخ وفات شهاب‌الدین محمد غوري صاحب‌السریر سنه ۶۰۲ هجري *

## قطب الدین ایبک †

قطب الدین ایبک کو بچپن میں کسی دولتمند نے نیشاپور کے درمیان غلامي میں مول لیا تھا اور اُسي نے اُسے فارسي عربي پڑھایا + اُس کے مرنے پر وہ ایک سوداگر کے ھاتھہ بکا اور اُس سوداگر نے اُسے شہاب الدین محمد غوري کو نذر کیا * شہاب الدین کي اُس پر ایسي مہرباني ھوئي کہ ھوتے ھوتے وہ ھندوستان کا بادشاہ ھو گیا + کیا قدرت ھی خالق برحق اور قادر مطلق کي کہ جسنے لڑکپن میں نیشاپور کے سوداگروں کي غلامي کي وہ بُڑھاپے میں ھندوستان کے تخت پر مرا ‡ اور اِس دیس میں مسلمانوں کے راج کي جڑ جمانے والا ھوا *

## آرام شاہ

۱۲۱۰ ع

چوگان کھیلتے گھوڑے سے گر کر قطب الدین ایبک کے مرنے پر اُس کا بیٹا آرام شاہ برس بھر بھي تخت پر نہ بیٹھنے پایا تھا + کہ اُس کے بھنوئي شمس الدین التمش نے تاج بادشاھي کا اپنے سر پر رکھا *

## شمس الدین التمش ¶

قطب الدین ایبک نے اِسے ایک ھزار روپئے پر مول لیا تھا + جس دن اِس نے آرام شاہ سے تخت چھینا یہہ بہار کا صوبہ دار تھا * اِسي

---

† ایبک ترکي میں اُسے کہتے ھیں جس کے ھاتھہ کي چھوٹي اُنگلي ٹوٹي ھو *

‡ تاریخ وفات قطب الدین ایبک سلطنت پناہ سنہ ۶۰۷ ھجري *

¶ رسالہ ترکي والہ التمش کے معني فوج لکھتا ھی جو میان ھراول و سردار ھو اور تواریخوں میں اِس کا یہہ نام پڑنے کاباعث یوں لکھا ھی کہ وہ بروز خسوف متولد ھوا بھرکیف قاضي منھاج السراج جرجاني کے اشعار ذیل سے میم مکسور اور مشدد معلوم ھوتا ھی اگر تشدید جائز نہ رکھیں ( ت ) کے [illegible] کو پڑھا کر خواہ ( ت ) کو ( ي ) کے ساتھہ ملا کر پڑھنا پڑیگا —

آن خداوندے کہ حاتم بذل و رستم کوشش است
ناصر دنیا و دین محمود بن التمش است
ز نر ناصر الدین شاہ محمود ابن التمش
ملک نزدش دعا خواندہ فلک پیشش زمین گشتہ

اور اِس تاریخ کے شعر سے ساکن

جو شش صد سي و سہ از سال ھجري — گذشت و بست روز از ماہ شعبان
بشد سلطان شمس الدین التمش — بسوے جنت الماوا خراسان

۱۲۲۰ع میں چنگیزخان † مغلوں کا سردار بے شمار فوجیں لے کر تاتار سے باہر نکلا تھا + اور سندھ پار کے دیسوں میں قیامت کا سا ہنگامہ مچا رکھا تھا * کہتے ہیں کہ ملکوں کی تباہی ایسی آج تک کبھی کسی نے نہیں کی + جیسی اِس مغل کے ہاتھ سے مالک کو منظور ہوئی * جہاں جاتا تھا سوائے کاٹنے مارنے ڈھانے جلانے لوٹنے ڈبانے کے اَور کچھ بھی اِسے کام نہ تھا + گویا اِس ساری دنیا کو اُسنے بے آدمی کر ڈالنا بچارا تھا * جب خوارزم کا بادشاہ جلال الدین جان بچانے کے لیئے گھوڑا بھگا کر سندھ اِس پار بھاگ آیا تو مغلوں کی کچھ فوج اِس کا پیچھا کرتی ہوئی مُلتان اور سندھ کے علاقے تک پہنچی تھی + پر شمس الدین التمش نہایت عقلمند تھا جونہیں جلال الدین نے اِس ملک میں کچھ دن ٹھہرنے کا اِرادہ ظاہر کیا ترت اُسے کہلا بھیجا کہ یہاں کی آب ہوا آپ کے مزاج مبارک کے موافق نہ آویگی * جلال الدین سمجھ گیا + سندھ سے اِیران کی طرف چلتا ہوا * اِس لیئے مغلوں کی فوج بھی لوٹ گئی + پر نمونہ اپنے ظلم کا اُتنے ہی میں دکھلاتی گئی * یعنی دس ہزار ہندو جو غلام بنانے کے واسطے پکڑ لیئے تھے + جب لشکر میں رسد کی کمی ہوئی تلواروں سے کاٹ ڈالے * بیچارے اِن بیگناہوں میں سے چھوڑا ایک کو بھی نہیں چنگیزخان اور اُس کے ساتھ کے مغل مسلمان نہ تھے + بلکہ ایک طرح کے بودھ تھے وے مورتوں کو پوجتے تھے اور بید اور قرآن دونوں کو ایک سا سمجھتے تھے *

شمس الدین التمش نے اپنا دبدبہ سارے ہندوستان پر جمایا سندھ اور بنگلہ بھی بخوبی فتح کر لیا + رنتھنبھور جسے رنتبھنور بھی کہتے ہیں اور مانڈو کے مشہور قلعوں کو سر کیا * اُجّین میں مہاکال کا سو گز اُونچا نامی مندر توڑا + اور گوالیار کو دو بارا اپنے قبضہ میں کیا * بغداد کے خلیفہ نے اُسے پادشاہی کا خلعت بھیجا + اور وہ اُونچا سندر قطب مینار بھی دلی میں اِسی بادشاہ نے بنوایا * ندان سنہ ۱۲۳۶ع میں شمس الدین التمش اُس دنیا کو سدھارا + اور رکن الدین اِسکا بیٹا تخت پر بیٹھا *

† امیر خسرو اپنی تاریخ علائی میں چنگیزخان کو سب جگہ ملعون لکھتا ہے *

## رکن الدین فیروز شاہ

اِسے رات دن بھانڈ اور کسبیوں سے کام تھا + نشہ اور تماش بینی بھی شغل آٹھوں جام تھا * سلطنت ما کے بھروسے چھوڑ دی تھی + خزانہ بالکل واھیات میں لٹاتا تھا ما بھی اُس کی بڑی ظالم تھی * سات ھی مہینے میں تخت سے اُتارا گیا + اور اُس کی جگہہ لوگوں نے اُس کی بہن رضیہ کو بٹھایا *

## رضیہ بیگم

۱۲۳۶ع یہہ بیگم بڑی ھوشیار تھی + اگرچہ بہت پڑھی لکھی نہ تھی تو بھی قرآن اچھی طرح پڑھہ لیتی تھی * نِت بادشاھوں کی طرح قبا اور تاج پہنکر تخت پر دربار کرتی تھی + نقاب مُنھہ پر کبھی نہیں ڈالتی تھی اور بڑے عدل اِنصاف کے ساتھہ لوگوں کی نالش فریاد سنتی تھی * پر ایک ھی چوک اُس سے ایسی بنی + کہ جس سے آخر اُس کی جان گئی * اُس کے اصطبل کا داروغہ ایک حبشی غلام تھا + وھی اُس کو بغل میں ھاتھہ دیکر گھوڑے پر سوار کراتا تھا * اُس پر ایسی مہربان ھوئی کہ اُسے امیرالامرا کا خطاب دیا + اِس سبب سب کا دل اُس سے پھر گیا اور بڑا دنگا بکھیڑا ھوا * نتیجہ اِس کا یہہ نکلا + کہ حبشی اور بیگم دونوں مارے گئے † اور ملک اُس کے بھائی معزالدین بہرام کے ھاتھہ آیا * ۱۲۳۹ع

## معزالدین بہرام

لیکن دو برس دو مہینے سلطنت کر کے وہ بھی بلوائیوں کی قید میں جان سے گیا + اُسنے بالکل اختیار اپنے مہتر فراش کو دے رکھا تھا اور اُسی کی صلاح پر چلتا تھا اِسی سبب بلوا ھوا اور علاءالدین مسعود جو رکن الدین کے لڑکوں میں سے تھا تخت پر بیٹھا * ۱۲۴۱ع

---

† رضیہ مردانی پوشاک میں بھاگی تھی راستے میں سو گئی کسی کسان نے اُس کی پوشاک کے تلے زری اور موتی ٹکی انگیا دیکھہ لی جانا کہ عورت ھی مارکر کپڑے اُتار لیئے لاش زمین میں گاڑ دی *

## علاءالدین مسعود

کچھہ اُوپر چار ھي برس کا عرصہ گذرا ہوگا + علاءالدین مسعود بھي مارا گیا * اِس کے وقت میں مغلوں نے تبت کي راہ بنگالے پر چڑھائي کي + پر شکست کھائي *

## ناصرالدین محمود

یہہ شمس‌الدین التمش کا بیٹا تھا + جب بادشاہ ہوا سلطنت کا بالکل کام اپنے بہنوئي وزیر غیاث‌الدین بلبن کے بھروسے پر چھوڑ دیا اپنا شوق خالي کتاب سے رکھا * نام کو بادشاہ تھا + پر سچ پوچھو تو درویشي کرتا تھا * کتاب نقل کر کے اپنا پیٹ بھرتا + اپني بیگم سے کھانا پکواتا لونڈي یا مزدورني ایک بھي اُس کے پاس نہ رہنے دیتا * جو کچھہ غریب محتاجوں کے کھانے میں آتا ھی وھي آپ بھي کھاتا + نکاح ایک ھي کیا تھا دوسرے کا کبھي خیال بھي جي میں نہ لاتا * وزیر بہت ھوشیار تھا + شمس‌الدین التمش کا غلام اور داماد تھا * پہلے بادشاھوں کي غفلت سے جو خرابیاں اور بےاِنتظامیاں ملک میں پڑگئي تھیں اُن کے دُور کرنے کي کوشش کرتا + اُدھر غزنین فتح کي اِدھر کالنجر تک دبدبہ جمایا * نرور کا قلعہ لیا + چندیري کو بھي جا دبایا * سنہ ۱۲۵۸ع میں جب چنگیزخان کے پوتے ھلاکو کا ایلچي آیا + تو دو ہزار ھاتھیوں کے ساتھہ پچاس ہزار سوار اور دو لاکھہ پیادے لیکر دلي کے باھر اُس کا اِستقبال کیا * سنہ ۱۲۶۶ع میں اِس نیک بادشاہ نے اِس دنیا سے کوچ کیا + اِس کي نیکي یہاں تک بیان کرتے ھیں کہ کسي دن ایک کتاب جو اپنے ھاتھہ سے نقل کي تھي اپنے کسي امیر کو دکھلا رہا تھا اُس امیر نے کئي جگہہ غلطي بتلائي بادشاہ نے درست کر دیا * لیکن جب وہ امیر چلا گیا + تو پھر ویسا ھي بنا دیا جیسا پہلے تھا * لوگوں نے سبب پوچھا آپ نے فرمایا کہ مجھکو پیشتر سے معلوم تھا کہ کتاب غلط نہیں تھي + لیکن ایک خیرخواہ صلاح دینے والے کا دل دُکھانے سے یہہ محنت اپنے اُوپر لیني میں نے بہت مناسب سمجھي *

سنہ ۱۲۵۸

سنہ ۱۲۶۶

## غیاث الدین بلبن

کام تو بادشاهي کا یهه ناصرالدین محمود هي کے وقت سے کرتا تها +
لیکن اب اِس کے مرنے پر پورا بادشاه هو گیا * سنه ۱۲۶۶ع میں
میواتیوں نے سر اُٹهایا + پر جیسا کیا ویسا هي پهل پایا * کچهه کم زیاده
ایک لاکهه آدمي اُن کے مارے گئے سنه ۱۲۷۹ع میں بنگالے کا صوبهدار ۱۲۷۹ع
تغرل بگرا اور دعوي بادشاهي کا کیا + لیکن جلد هي اُسکا سر کاٹا
گیا * دلي اِس زمانے میں بڑي رونق پر تهي سواے اُن بادشاه اور
بادشاهزادوں کے جو مغلوں کے ڈر سے اپنے ملک چهوڑ چهوڑ کر پهلے
سے یهاں آ بسے تهے اور پچیس سے کم نه تهے پندره اِس بادشاه کے
وقت میں آئے + یهه سب کي خاطرداري اور پرورش کرتا اور وه سب
خوشي سے اِس کے تخت کے گرد هاتهه باندهه کر کهڑے هوتے * شهر میں
هر ایک کے مُلک کے نام سے محلّے بس گئے تهے + اور سمرقندي -
کاشغري - ختائي - رومي - غوري - خوارزمي وغیره پکارے جاتے تهے *
یهه بادشاه اپنا دبدبه جمانے اور شان شوکت دکهلانے میں جیسي کوشش
کرتا + ویسي هي عدل انصاف میں مستعدي رکهتا * اودهه کے
صوبهدار هیبت خان نے شراب کے نشے میں کسي غریب کو مار ڈالا تها
اُس کي عورت نے نالش کي + بادشاه نے هیبت خان کو پانچ سو کوڑے
لگواکر اُس عورت کے حوالے کیا اور کهه دیا که آج تک همارا غلام تها اب
تیرا هوا هیبت خان جي نے بڑي سفارشوں سے بیس هزار روپئے دے کر
اُس عورت کي غلامي سے آزادي پائي * کهتے هیں که جب سے وه بادشاه
هوا شراب پینا بالکل چهوڑ دیا + نماز اور روزه اختیار کیا ماتم
پرسي کے لیئے اپنے امیروں کے گهر جاتا + جمعه کے دن مسجد سے
لوٹتے وقت عالم فاضلوں کے مکان پر اُن سے ملاقات کرتا * اِس دهوم
سے سواري نکلتي تهي که پانچ سو آدمي ننگي تلوار لے کر اردلي میں
چلتے تو بهي راستے میں جهاں دیکهتا که وعظ کي مجلس هے اُتر کر
سُننا اور اکثر رونے لگ جاتا + بے وضو کبهي نه رهتا بے موزے اور ٹوپي
کبهي کسي خدمتگار نے بهي اُسے نه دیکها پر سزا بهت سخت دیتا
اور سلطنت کي پائداري کے لیئے ناحق بهي بهتوں کي جان لے ڈالتا *

آخري وقت میں اِس بادشاه کو پنجاب کي طرف لڑائي میں مغلوں کے هاتهه سے اپنے بڑے بیٹے محمد کے مارے جانے کا بڑا رنج هوا + امیر خسرو مشهور شاعر اِسي شاهزادے محمد کے پاس رهتا تها جب شاهزاده مارا گیا امیر خسرو دشمنوں کي قید میں پڑ گیا لیکن پهر چهوٹ آیا * ندان غیاث‌الدین بلبن اسي برس کي عمر میں اِس دار ناپائدار سے کوچ کر گیا + اور جب اُس کے بیٹے † قراخان نے سلطنت سے اِنکار کیا وزیروں نے اُس کے پوتے کیقباد کو تخت پر بٹهایا *

سنه ۶۸۶

## معزالدین کیقباد

اِس کي عمر اٹهاره برس کي تهي یک‌بارگي عیش میں ڈوب گیا + پهلے اپنے چچیرے بهائي کیخسرو کو قتل کیا اور پهر اَور بهي بهت سے امیروں کا سر کٹوایا * مسجدوں اور مندروں میں بهي واهیات اور تماش‌بیني هونے لگي + ساري دلي بهانڈ بهگتئے ڈهاري کتهک کسبي بهڑوے اِسي قسم کے آدمیوں سے بهر گئي * جب اِس کا باپ قراخان بنگالے کا صوبه‌دار سمجهانے اور نیک نصیحت دینے کو آیا + یهه اُس سے لڑنے کے اِراده پر فوج لے کر نکلا * اور پهر جب وه اِس کے دربار میں حاضر هوا + یهه پتهر کي طرح تخت پر بیٹها رها اور اپنے باپ کو تین تین بار زمین چومتے اور آداب بجا لاتے دیکهه کر ذره بهي نه هلا * آخر جب چوبدار پکارا " قراخان نگاه روبرو جهان پناه سلامت " قراخان سے نه رها گیا + داڑهه مار کر رونے لگا * تب تو کیقباد کے دل پر غیرت نے اثر کیا + تخت سے اُتر کر باپ کے قدموں پر گر پڑا اور هاتهه پکڑ کر اپنے برابر بٹهایا * قراخان نے سمجهانے اور نصیحت کرنے کا فائده نه دیکهه کر اُلٹے پاؤں اپنے صوبه کا راسته لیا + اور بیٹے کو اُس کي قسمت کے حوالے کیا * ‡ کیقباد تهوڑے هي دنوں میں اپنے سرداروں کے هاتهه سے مارا گیا + بیمار تو تها هي ایک کمبل میں

سنه ۶۸۸

---

† اصلي نام اِس کا بغراخان هے بغرا ترکي میں شیر کو کهتے هیں ( غ ) ( ق ) سے بدل جاتا هے بُغرا هوا اِختصار کے لیئے قراخان پکارنے لگے *

‡ امیر خسرو نے اِسي ملاقات کے حال میں قران‌السعدین لکهي هے *

لپیٹ کر لات اور لاتھیوں سے بُھرتا کر ڈالا * جب دم نکل گیا کھڑکی کی راہ جمنا میں پھینک دیا + اور اُس کی جگہہ سمانے کا نائب ناظم جلال الدین فیروز خلجی تخت پر بیٹھا * ندان غوری بادشاہوں کے غلاموں کی سلطنت کیقباد تک رہی + جلال الدین سے خلجیوں کے گھرانے میں آئی *

## جلال الدین فیروز خلجی

خلجی افغانستان کی سرحد پر پہاڑیوں کی ایک قوم ہی جلال الدین فیروز جب تخت پر بیٹھا ستر برس کا تھا + مزاج اُس کا سادہ اور رحم دل پرلے سرے کا * سنہ ۱۲۹۴ع میں اُس کے بھتیجے علاءالدین نے آتھہ ہزار سواروں کے ساتھہ دکھن میں دیوگدھہ † کے راجا رام دیو کو جا گھیرا + اور بہت سا ‡ سونا چاندی اور جواھرات لے کر تب اُس کا پنڈ چھوڑا * یہہ مسلمانوں کی دکھن میں پہلی چڑھائی تھی علاءالدین نے یہہ بڑا بھاری گناہ کا کام کیا + کہ سلطنت کے لالچ سے اپنی آنکھوں کے سامنے اپنے بوڑھے چچا کو دھوکھا دے کر مروا ڈالا *

۱۲۹۴ع

۱۲۹۵ع

## علاءالدین خلجی

۱۲۹۷ع

اِسنے تخت پر بیٹھتے ھی پہلے تو جلال الدین کے دو لڑکوں کو قتل کیا + پھر جب گجرات فتح کر کے اپنی سلطنت میں ملایا تو فوج سے لوت کا مال مانگا فوج نے بلوہ کیا * بہت آدمی مارے گئے + جو بھاگے بادشاہ نے اُن کے بال بچّے اور گھر کے لوگ کتوا ڈالے * اُن کی عورتوں کو خراب کرنے کے لیئے نوکروں کے حوالے کیا + اُن کے دودھہ پیتے بچوں کو اُن کی ما اور بہنوں کے سر پر پٹکوا پٹکوا کر بُھرتا کر ڈالا * علاءالدین کے وقت میں مغلوں نے اِس ملک پر کئی

---

† جسے دولت آباد کہتے ھیں *

‡ تواریخ فرشتہ میں لکھا ھی کہ ہزار من چاندی چھہ سو من سونا سات من موتی اور دو من ھیرا پنا اور مانک لیا *

بار چڑھائي کي + اور بڑي ھاے ھوي مچائي * ليکن شکست
ھميشه کھاتے رھے + جو گرفتار ھوئے ھاتھيوں کے پيروں سے پسوائے
گئے يا اُن کے گلوں پر چھُرے چلوا ديئے * ايک دفع نو ھزار مغل
اِسي طرح مارے گئے + اِن کے بچّے اور عورتوں کي بھي جان نھيں
بخشتے تھے * سال بھر کے محاصرے ميں رنتھنبھور کا قلعه فتح ھوا (سنه ۱۳۰۰)
ھمير وھاں کا راجه بڑي بھادري سے لڑا + اُس کے مارے جانے پر
سارا رنواس بے عزتي کے ڈر سے آگ ميں جل مرا * باقي جتنے آدمي
اُس قلعه ميں رھے + کيا مرد کيا عورت اور کيا بچّے سب کے سب
قتل کيئے گئے * کھتے ھيں که کوئي باغي ميرمحمدشاه ھمير کي
پناه ميں چلا گيا تھا جب بادشاه نے طلب کيا ھمير نے کھلا بھيجا که
چاھے سورج پچھم ميں کيوں نه نکلے اور چاھے سُمير دھرتي سے کيوں
نه مل جاے ميں اپنے پناه‌گير کو ھرگز تمھارے حوالے نه کرونگا +
جب تک دم ھي اُسے بچاؤنگا * اِسي پر بادشاه نے خفا ھوکر
چڑھائي کي قلعه فتح ھونے پر بادشاه نے ديکھا که ميرمحمد ميدان
ميں گھائل پڑا ھي پوچھا که اگر علاج کرا کے چنگا کريں ھمارے ساتھه
کيا سلوک کريگا + جواب ديا که تجھے مار کر يھه ميرمحمد ھمير
کے بيٹے کو بادشاه بناويگا بادشاه نے غُصّے ميں آکر اُسے ھاتھي کے پيروں
سے پسوا ڈالا *

(سنه ۱۳۰۳) تين برس بعد چتّور کا مشھور قلعه فتح ھوا + راجا رتن‌سين †
مارا گيا * اُس کي پدمني راني جس کا نام پدماوتي تھا اپني سب
سکھي سھيليوں کے ساتھه چتا پر بيٹھه کر جل گئي + اِسي راني کے
روپ کي بڑائي سُننے پر بادشاه نے دھوکھا ديکر راجا کو قيد کر ليا تھا
اور حکم دے ديا که جب تک راني نه منگا دے رھائي نه پاوے راني
نے چالاکي کي کھلا بھيجا که ميں آتي ھوں ميري سکھي سھيلي اور
بانديوں کے ليئے ڈولياں بھيجو اور پھر سات سو ڈوليوں ميں اِس ڈھب
ھتھيار‌بند سپاھي چھپا لائي که آپ بھي سلامت نکل گئي اور اپنے راجا
کو بھي بندي‌خانه سے نکال لے گئي * اُس وقت تو بادشاه سے کچھه

---

† ٹاڈ صاحب اِس راجا کا نام بھيم لکھتے ھيں *

نہ بن پڑا + لاگ کي آگ سے اپني هي چھاتي جلاتا رہا * ليکن
فتح پانے پر جب قلعے کے اندر گيا + اور چاہا کہ اُس سے اپنا جي
ٹھنڈھا کرے اُس کے بدلے وہاں اُس کا مکان اُس کي چتا کے دھوئيں
سے بھرا ہوا پايا † *

سنه ١٣٠٦ع

ديوگڈھه کے راجا رامديو نے معمولي نذرانه بھيجنے ميں کچھه
عذر کيا تھا اِس ليئے دکھن کو فوج بھيجي گئي راجه نے مقابلے کي
طاقت نه ديکھي دلّي ميں آکر حاضر ھوا + اور بہت سا نذر نذرانه
دے کر بادشاه کو راضي کر ليا * ليکن فوج جب ديوگڈھه کو جاتي
تھي اُس کے افسر نے گجرات کے بھاگے ھوئے راجا کي راني کملاديبي کو
پکڑ کے بادشاه کے حضور ميں بھيج ديا + يهه راني ايسي خوبصورت
تھي که بادشاه نے اُسي دم اُسے اپني بيگم بنا ليا * راني نے عرض کي
که جہان پناه ميري لڑکي مجھه سے بھي بڑھه کر خوبصورت ھی وه
بھي راجا سے منگا لي جاوے لڑکي اُس کي ديولديبي اُنھيں دنوں
ميں ديوگڈھه کے راجا کے لڑکے سے بياھي گئي تھي + وداع ھوکر باپ
کے يہاں سے ديوگڈھه جاتي تھي * بادشاه کا حکم ھوتے ھي راستے سے
پکڑي آئي + بادشاه نے اپنے لڑکے خضرخان کو دے دي * امير خسرو نے
اپني ايک کتاب ميں اِسي ديولديبي اور خضرخان کا حال لکھا
ھی ‡ وه اِس بادشاه کے وقت ميں هزار روپيه سال تنخواه پاتا تھا +

سنه ١٣١٠ع

سنه ١٣١٠ع ميں پھر دکھن کو فوج بھيجي گئي کرناٹک کے راجا
بلال ديو کو قيد کر ليا * اُس کا دارالسلطنت دوارسمدر شوي رنگ پٹن سے
سو ميل گوشه شمال و مغرب ميں اب تک اُجاڑ پڑا ھی بادشاهي فوج

† اِس کا حال ملک محمد جايسي نے شيرشاه کے زمانے ميں اپني کتاب
پدماوت ميں کہاني کے طور پر دوھے چوپائيوں ميں بہت اچھا لکھا ھی جہاں
ستي ھوئي لکھتا ھی

لاگي کنٹھه آگ دے ھوري — چھار بھئي جر انگ نه موري

‡ امير خسرو لکھتے ھيں که علاءالدين کے بعد ملک کافور نے خضرخاں کو اندھا
کر کے گواليار کے قلعه ميں قيد کيا تھا ديولديبي اُس کے ساتھه تھي مبارک شاه نے
جب خضرخان کے قتل کے ليئے جلاد بھيجے لپٹ گئي ھاتھه کٹا چھره گھائل ھوا
پر اپنے خاوند کو نه چھوڑا اُس کے ساتھه قتل ھوئي *

سنه ۱۳۱۱

پهنچي + اور وهاں بهي مسجد بنادي * سنه ۱۳۱۱ع ميں بادشاه نے
مسلمان مغلوں کو جو نوکر هوگئے تهے يک قلم موقوف کر ديا + اور
جب اُنهوں نے دنگا کيا تو بالکل پندره هزار کو قتل کر کے اُن کے بال
بچوں کو لونڈي غلام بنا کے بيچ ڈالا *

علاءالدين کو پڑهنا لکهنا کچهه نهيں آتا تها + بادشاه هونے کے بعد
پڑهنا سيکهنا شروع کيا پر تو بهي گهمنڈي اِتنا که اپنے تئيں ساري دُنيا
سے بڑهه کر پڑها لکها اور عقلمند سمجهتا تها * مقدور کيا که کوئي اُس
کي بات دُهرا سکے کبهي نيا مذهب چلانا چاهتا کبهي ساري دنيا کو اپنے
تحت ميں لانے کا منصوبه باندهتا + بنا اُس کي پروانگي نه کوئي
سردار اپنے بيٹا بيٹي کا بياه کر سکتا نه دس پانچ بهائي بند يا دوست
آشناؤں کو اپنے گهر بلا سکتا * مالگذاري بڑهائي گئي + زمين کي
پيداوار ميں آدهوں آدهه بٹائي هونے لگي کوتے اور بلاهر کے ليئے بهي ايک
کوڑي نه چهوڑي * مقرر تعداد سے زياده زمين گاے بيل بکري رکهنے کي
مناهي تهي + جب بادشاه نے فوج کي تنخواه گهٹاني چاهي سپاهيوں
کي خاطر جنس سستي کر دي * سب چيز کا نرخ † سرکار سے مقرر هو
گيا + جو مال ايک روپيه کو بکتا تها وه اب آٹهه هي آنے کا باقي
رها * اِس بادشاه کي فوج ميں پونے پانچ لاکهه سوار گنے جاتے تهے +
گهوڑے دغے هوئے سرکار سے اور تنخواه ميں دو سوچوتيس روپئے سال
پاتے تهے * جب مغلوں نے آکر دلّي کا شهر گهير ليا تها + تين
لاکهه سوار اور ستائيس سو هاتهي لے کر اُن کے مقابلے کو نکلا تها *
ستر هزار اِس کے يهاں شاگرد پيشے تهے + اُن ميں سات هزار معمار
بيلدار اور گل کار نوکر تهے * بڑي سے بڑي عمارت دو هفتے ميں تيار
کرا سکتا تها + اب کي طرح ٹهيکے ميں کم مضبوط کام نهيں بنواتا تها *
وه اپنے تئيں دوسرا سکندر بتلاتا تها + بلکه يهه لقب سکّے ميں بهي ڈهلوا
ديا تها * بيشک يهه بادشاه بڑا زبردست هو گذرا نظام الدين احمد

† تواريخ فرشته ميں لکها هي که اُس وقت دلي ميں اب کے حساب سے ايک
روپئے کا دو من گيهوں بکتا تها اور پونے چار من جو ساڑهے سات سير کي مصري
تهي اور تيس سير کا گهي روپئے کي چاليس گز گهٹيا گزي ملتي تهي اور دو سو
روپئے سے پانچ روپئے تک غلام اور لونڈي *

اپني كتاب طبقات اكبري ميں لكهتا هى كه اِس نے تمام وقف اور اِنعام اور ملک کے گانوں ضبط کر لیئے تھے + اور لوگ یہاں تک محتاج ہوگئے تھے کہ پیٹ بھر روٹی نہیں پاتے تھے * تو بھي مقدور کیا تھا کہ کسي طرح کي شکایت زبان پر لاسکتے + اِتنے جاسوس مقرر تھے کہ شکایت کرنے کي تہمت میں پکڑے جانے کي دهشت سے لوگ آپس میں بات چیت بھي بہت کم کرتے تھے *

١٣١٦ع — ندان اِس نے بیس برس سے اُوپر بادشاهي کي + آخري وقت میں ملک کے درمیان کچھہ کچھہ هل چل پڑگئي * رام‌دیو کے داماد هرپال نے دکھن سے بادشاهي عمل اُٹھا دیا + اور گجرات میں بھي بلوہ هوگیا *

## قطب‌الدّین مبارک‌شاہ

ملک کافور کو جسے علاءالدین نے خوجے اور غلام سے پہلے درجے کا امیر بنا دیا تھا اُس کے مرنے پر اب حوصله تخت و تاج لینے کا هوا + علاءالدین کے دو بڑے لڑکوں کي تو آنکھیں نکلوا لیں لیکن تیسرے مبارک‌خان کي جب جان لیني چاهي بادشاهي سپاهیوں نے کافور هي کو مار ڈالا *

١٣٧١ع

مبارک نے تخت پر بیٹھتے هي اپنے چھوٹے بھائي شہاب‌الدین عمر کو جو نرا بچہ تھا اور نام کے لیئے ملک کافور کے کہنے سے تخت پر آ بیٹھا تھا اندھا کر دیا + گجرات میں فوج بھیجي دکھن جاکر هرپال کو قید کر لایا اور جیتے هوئے کي کھال کھچواکر بُھس بھروا دیا * جب ملک میں دبدبہ جما + بادشاہ بالکل عیش میں ڈوب گیا * رات دن نشے میں چور رهتا + زناني پوشاک پہن کر امیروں کے گھر ناچنے کو جاتا * جن عیبوں کو آدمي چھپاتا هى وہ اُن کو خوب ظاهر کرنے کي کوشش کرتا + کسبیوں کو بُلوا کر دربار میں اپنے بڑے بڑے امیروں کے برابر بٹھلاتا کبھي کبھي ننگا مادرزاد باهر نکل آتا * ندان وہ ایسا بدنام هوا + کہ آخر هندو کے ایک چھوکرے خسروخان † کے هاتھہ سے جسے اُس نے غلام سے وزیر بنایا تھا مارا

١٣٢١ع

† اصل نام اِس هندو بچے کا کسي تواریخ میں نہیں ملتا هى لیکن قوم کا نیچ پرواري لکھا هى اِس کے ماموں کا نام رندھول تھا *

ہی گیا * خسرو نے علاءالدین کی اولاد میں سے کسی کو بھی باقی نہ چھوڑا + علاءالدین کی بیگم کو حرم بنایا اور تاج سلطنت کا اپنے سر پر رکھا * چار مہینے تک دلّی میں سکّہ خطبہ اِس ہندو کے نام کا جاری رہا + اور زبدۃالتواریخ کے مطابق ہندوؤں نے مسلمانیاں رکھہ کر اور قرآن کی چوکی اور سیڑھی بناکر مسجدوں میں اپنی مورتوں کا پوجن کیا * لیکن پنجاب کے صوبہ‌دار غازی‌خان تغلق نے جلد ہی آکر اُس کا کام تمام کیا + اور خلجیوں کے خاندان میں کوئی لائق آدمی نرہنے کے سبب خلقت کی خواہش بموجب وہ آپ ہی تخت پر بیٹھا *

## غیاث‌الدّین تغلق

غازی‌خان نے اپنا نام غیاث‌الدین رکھا + یہہ غیاث‌الدین بلبن کے غلام کا بیٹا تھا * ملک کا اچھا بندوبست کیا + دکھن میں بدر فتح ہوا * ورنگول کا راجا قید ہوکر دلّی آیا + دلّی میں تغلق‌آباد کا قلعہ اِسی غیاث‌الدین نے بنایا * بنگالے کی طرف بادشاہ خود گیا + وہاں اب تک کیقباد کا باپ قراخان صوبہ‌دار تھا پھرتے وقت ترہت لے کر وہاں کے راجا کو پکڑ لایا * بادشاہ کے بڑے بیٹے فخرالدین جونا نے جس کا خطاب الغ‌خان تھا دلّی سے نکل کر باپ سے ملنے اور جشن کرنے کے لیئے تین روز میں ایک کاٹھہ کا مکان بنایا + لیکن عین جشن میں وہ مکان گر پڑا اور بادشاہ پانچ آدمیوں کے ساتھہ دب کر مر گیا * † الغ‌خان اُس وقت موجود نہ تھا + اِس لیئے لوگ اُس پر یہہ بھی شبہہ کرتے ہیں کہ باپ کے مارنے ہی کے واسطے یہہ مکان بنایا تھا *

سنہ ۱۳۲۵

## محمدتغلق

الغ‌خان محمدتغلق کے نام سے تخت پر بیٹھا اِنعام اِکرام میں خوب روپیہ لٹایا + ہزار ستون کا محل بنایا * علم اِسے اچھا تھا اور حوصلے والا بھی بڑا تھا شراب نہیں پیتا + اور شرع یعنی اپنے دھرم‌شاستر کو بہت مانتا * شروع سلطنت میں اِنتظام بھی ملک کا اچھا ہو گیا

---

† تاریخ وفات غیاث‌الدین تغلق خاپنہ سنہ ۷۲۵ ھجری *

تھا + دکھن وغیرہ دور دور کے صوبوں کو بھی اِس نے زیر کر لیا تھا * لیکن
پھر ایسے پاگل پنے کے کام کیئے + کہ لوگ اِسے جھکّي اور باولا سمجھنے
لگے * پہلے تو اِسنے ایران پر چڑھائي کرنے کا منصوبہ باندھا اور
تین لاکھہ ستر ہزار سواروں کا لشکر اِکٹھا کیا + لیکن جب خرچ
بڑھنے سے خزانہ خالي ہو گیا تو ایک لاکھہ سواروں کو نیپال کے پہاڑوں
کي راہ چین لینے کے لیئے روانہ کیا * تانبے کا روپیہ چلایا + اور
رعیت پر محصول بے ٹھکانے بڑھایا * نتیجہ یہہ نکلا + کہ لاکھہ
سواروں میں سے ایک بھي اُن ہمالے کے جنگل پہاڑوں میں جیتا
نہ بچا * بیوپار بیوہار بالکل بند ہو گیا رعیت پھر گئي صوبے اکثر
ہاتھہ سے نکل گئے + کھیت بنجر پڑے لوگ مري اور کال سے مرنے
لگے * محمد نے اپني فوج کو حکم دیا کہ رعیت کا شکار کریں +
شہر کے لیئے جس طرح ہنکوا ہوتا ہی چاروں طرف سے گھیر گھیر کر
ماریں اور سر اُن کے کاٹ کاٹ کر قلعہ کے کنگروں سے لٹکانے کے
لیئے بھیج دیں * آپ بھي رعیت کے شکار میں شریک تھا اور
ہزاروں ہي آدمیوں کا سر کٹوایا + لیکن سب سے بڑھہ کر پاگل پنے
کا کام جو اُس نے کیا وہ یہہ تھا کہ دلّي اُجاڑ کر دیوگدھہ کو دولت آباد
کے نام سے اپنا + دارالسلطنت بنانا چاہا * کیا آفت گذري ہوگي
دلّي والوں کے دل پر جب اِس پاگل بادشاہ نے حکم دیا کہ جو آدمي
حکم سنتے ہي دلّي چھوڑ کر دولت آباد نہ چلا جائیگا + بال بچوں
سمیت قتل کیا جائیگا * ندان دولت آباد تو نہ بسا + لیکن دلّي
کا شہر البتہ ویران ہو گیا * ۲۷ برس کي بادشاہي کے بعد ٹھٹّے
کے پاس بیمار پڑکر مرا † اور یہاں والوں کا اُس کے ظلم سے گلا چھوٹا *

سنہ ۱۳۵۱ع

## فیروز تغلق

محمد تغلق کے بعد فیروز تغلق اُس کا چچیرا بھائي تخت پر
بیٹھا + سندھہ گجرات اور بنگالے پر چڑھائیاں کیں پر اُن سے ایسا

† مرتے وقت اُس نے یہہ شعر کہے تھے — بسیار درین جہان چمیدیم * بسیار
نعیم و ناز دیدیم * اسپان بلند بر نشستیم * ترکان گران بہا خریدیم * کردیم
بسے نشاط و آخر * چون قامت ماہ نو خمیدیم *

سنہ ۷۸۵ — کچھہ فائدہ ھاتھہ نہ لگا * بڑھاپے میں وزیر نے چاھا تھا کہ اُس کا جي بڑے بیٹے ناصرالدین محمد کي طرف سے کھٹا کر دے لیکن بیٹے نے چالاکي کي کسي ڈھب سے محلوں میں جاکر اپنے باپ کے پیروں پر سر رکھہ دیا + باپ نے وزیر کو اُس کے حوالے کیا اور سلطنت کا کام بھي سب اُسي کو سونپ دیا * لیکن ناصرالدین کو سلطنت کي عقل نہ تھي دو برس بھي نہیں گذرنے پائے کہ اُس کے دو بھائیوں نے مل کر بکھیڑا کیا + ناصرالدین سرمور کے پہاڑوں کي طرف بھاگا *

سنہ ۷۸۸ — اِس عرصے میں فیروز تغلق نوّے برس کا ھوکر دُنیا سے سدھارا + † جن لوگوں نے بکھیڑا کیا تھا اُنھیں لوگوں نے اُس کے پوتے غیاث‌الدین تغلق کو تخت پر بٹھایا *

فیروزشاہ تغلق دلّي کے بہت نیک‌نام بادشاھوں میں تھا کھتے ھیں کہ اُس نے ۵۰ بندھہ بندھائے ایک سو پچاس پُل طیار کرائے + چالیس مسجد اور سو سرائے بنوائیں اور تیس مدرسے اور سو شفاخانے یعني اسپتال مقرر کیئے * سوائے اِس کے اُس نے یہہ بھي ایک بڑا کام کیا + کہ جمنا کي نہر کرنال ھوکر ھانسي حصار کو لایا * اُس کے پاني سے لاکھوں بیگھے زمین سینچتي ھی + اور ھزاروں آدمي کي روٹي چلتي ھی *

## غیاث‌الدین تغلق دوسرا

سنہ ۷۸۹ — غیاث‌الدین کي اُنھیں لوگوں سے تکرار ھوئي جنھوں نے اُسے تخت پر بٹھایا تھا + اور آخر پانچ ھي مھینے بعد اُن کے ھاتھہ سے مارا گیا *

## ابوبکر تغلق

سنہ ۷۹۰ — یہہ بھي فیروزشاہ کا پوتا تھا + سال بھر بھي بادشاھي نہ کرنے پایا کہ ناصرالدین نے پہاڑوں سے نکل کر اِسے قید کر لیا اور تخت پر آپ بیٹھا * لیکن اِنتظام ملک کا کچھہ نہ بن پڑا + اِس کے مرنے پر اس کا بڑا بیٹا ھمایون تغلق سکندرشاہ کے لقب سے بادشاہ ھوا * پر

سنہ ۷۹۲ — پینتالیس دن کے بعد جب وہ بھي مر گیا + تو اُس کے چھوٹے بیٹے محمود تغلق نے تاج سلطنت کا اپنے سر پر رکھا *

---

† تاریخ وفات فیروز تغلق وفات فیروز سنہ ۷۹۰ ھجري *

## ناصرالدین محمود تغلق

بادشاہ لڑتا تھا + گجرات مالوہ کھاندیس بالکل دلّي کے تحت سے نکل گیا تھا جونپور وزیر دباکر جدا ہي بادشاہ بن بیٹھا تھا + ملک میں ہر طرف بکھیڑا پڑ گیا تھا * آپس میں ایک دوسرے سے لڑتا تھا + دربار میں بھي ایکا نہ تھا * کہ اِسي عرصے میں سمرقند کے بادشاہ امیر تیمور نے جسے تمرلنگ اور صاحب قران اور گورکان † بھي کہتے ہیں اور جو اُسي خاندان میں تھا جس میں چنگیزخان تھا تاتاریوں کي فوج لے کر ہندوستان پر چڑھائي کي کابل سے بنّو ہوتا ہوا بیڑوں کے پل پر سندھ پار اُترا + اور پھر تُلمبا بھٹنیر اور سمانے کو لوٹتا پھونکتا قتل کرتا دلّي کے سامنے آن پہنچا * راستے سے جن بیچاروں کو پکڑتا لایا تھا + یہاں اِس بےرحم سنگدل نے پندرہ برس تک کے لڑکوں کو غلامي کے لیئے بچاکر ایک لاکھ آدمیوں کا گلا کٹوایا *

۱۳۹۸ ع

محمود گجرات کي طرف بھاگا + دلّي میں تیمور کے نام کا خطبہ پڑھا گیا *

تیمور تو اِس فتح کي خوشیاں مناتا تھا اور بڑا بھاري جشن کر رہا تھا + اور اُس کي فوج کو لوٹ مار سے کام تھا * شہر میں آگ لگا دي تھي شہر والے قتل ہوتے تھے + مُردوں کے ڈھیر سے اکثر گلیوں کے راستے بند ہو گئے تھے * جب لوٹنے کو کچھہ باقي نہ رہا اور اُس کي فوج بھي گھاس کي طرح آدمیوں کي گردن کاٹتے کاٹتے تھک گئي اور لونڈي غلام بنانے کو لوگوں کي بہو بیٹیاں اور لڑکے بھي خواہش سے زیادہ ہاتھہ آگئے تیمور لنگ پندرہ دن دلّي میں رہ کر میرٹھہ قتل کرتا ہوا اور ہردوار اور جمبو ہوتا ہوا جدھر سے آیا تھا اُسي طرف کو چلا گیا + ہندوستان میں اپنے پیچھے کال اور مري اور ہر ایک بات کي بےبندبستي چھوڑ گیا * ہماري سمجھہ میں تو چنگیزخان

---

† گورکان شخصے کہ نسبتش بسلاطین رسد و نسبت دامادي ہم داشتہ باشد تاریخ ولادت تیمور مولد تیمور سنہ ۷۳۶ ہجري تاریخ وفات تیمور تیمورقان سنہ ۸۰۷ ہجري انگریزي تواریخوں میں تیمور کو ترک لکھا ہی اُس کے دادا کا پردادا جنگیزخان کے بیٹے چغتائيخان کا امیرالامرا تھا *

اور تیمورلنگ، اِن دونوں جلّاد کا نام دنیا کا دشمن رکھنا چاھیئے + بلکه اِن کو ھوبھو قہر خدا کہنا چاھیئے *

سنه ۱۴۱۲ تیمور کے جانے کے پیچھے تھوڑے دنوں تو دلّي اُجاڑ سي پڑي رھي آخر محمود گجرات سے آیا + اور پھر کچھه دن نام کي بادشاھي کر کے اِس جہان سے سدھارا * محمود کے مرنے پر پندره مھینے تک دولتخان لودي نے ڈنکا سلطنت کا اپنے نام سے بجایا لیکن خضرخان سیّد پنجاب کے حاکم نے اِسے نکال باھر کیا + اور کام سلطنت کا تیمور کے نام سے اپنے ھاتھه میں لیا * سلطنت کاھیکو تھي + خالي نام کو دلّي ره گئي تھي * چار پشت تک سیّدوں نے حکومت کي + چوتھي پشت میں یعني سیّد علاءالدین کے وقت میں دلّي کي عملداري کل چھه کوس کے گھیرے میں آ رھي *

سنه ۱۴۵۰ع بہلول‌خان لودي اُس وقت پنجاب کا مالک بن بیٹھا تھا سیّد علاءالدین نے دلّي اُس کے حوالہ کر دي + اور آپ بداؤں کي راه لي *

## بہلول لودي

بہلول کے تخت پر بیٹھنے سے پنجاب پھر دلّي کے شامل ھو گیا + اور چھبیس برس کي لڑائي میں بہلول نے جونپور بھي فتح کیا *

سنه ۱۴۸۸ع جب بہلول مرا + تو دلّي کي حد ھمالے سے لے کر بنارس تک پہنچ گئي تھي بلکه جمنا پار بندیلکھنڈ بھي اِسي کے تابع تھا *

## سکندر لودي

اصلي نام اِس کا نظام‌خان تھا + ایک سنارن سے پیدا ھوا تھا * اِس نے اپنے باپ بہلول کي سلطنت اَوَر بھي بڑھائي بہار فتح کیا ملک کا کسي قدر بندوبست باندھا + عالم فاضلوں کي قدر کي لیکن ھندوؤں پر بڑا ظلم روا رکھا * اِن کي تیرتھه جاترا سب اپني عملداري میں بند کر دیں + جو شہر قلعه ھاتھه لگا مندر مورت اُس میں بالکل توڑ ڈالیں * ایک برھمن نے اِتنا ھي کہا تھا که ھندو مسلمان

دونوں کا مت یعني مذهب سچا هی اِسي پر اُس کي جان لي + متهرا میں هندوُں کي حجامت تک بند کر دي * تو بهي یهه بادشاه دلّي کے اچھے بادشاهوں میں گنا جاتا هی کبیر اِسي کے وقت میں هوا اور فرنگیوں کا پهلا جهاز یهاں اِسي کے زمانے میں آیا + اٹهائیس برس سلطنت کر کے دُنیا سے سدهارا † *

## اِبراهیم لودي

سکندر کے پیچھے اُس کا بیٹا اِبراهیم لودي تخت پر بیٹها + لیکن اِس میں اپنے باپ کے سے گُن نه تهے جلد هي اپنے شکّي مزاج اور گهمنڈ سے سارے بهائي برادر اور سرداروں کو ناراض کر دیا ملک میں هر طرف بکھیڑا اُٹهنے لگا * صوبه‌دار سرکش هو گئے + بادشاه سے مقابله کرنے لگے * پنجاب کے صوبه‌دار دولت‌خان ‡ لودي نے اپني مدد کے لیئے کابل سے بابر کو بُلایا + بابر نے آتے هي پهلے تو لاهور پهونکا

---

† تاریخ وفات سکندر لودي تاري شد سنه ۹۱۰ هجري

تاریخ داؤدي میں لکها هی که سکندر لودي عصر کي نماز کے بعد مُلّا لوگوں کے جلسے میں جاتا تها اور پهر قرآن پڑهتا تها اور تب مغرب کي نماز مسجد میں پڑهه کر وظیفے کے بعد گهنٹے بهر کے لیئے حرم‌سرا میں جاتا تها تمام رات دیوان خاص میں بیٹهه کر سلطنت کا کام کرتا تها ستره اهلکار همیشه حاضر رهتے تهے آدهي رات ڈهلنے پر کهانا مانگتا تها اهل‌کار هاتهه دهوکر سامنے بیٹهه جاتے تهے دنگل پر رهتا تها اور کهانا ایک بڑي سي کرسي پر چنا جاتا تها اُن سب اهل‌کاروں کے آگے بهي رکها جاتا تها لیکن وه کهاتے نه تهے اُٹهاکر گهر لے جاتے تهے سالار مسعود غازي کے جهنڈے کا میله اور مقبروں میں عورتوں کا جانا موقوف کر دیا تها جو لوگ باقیداري کي علت میں قید هوتے تهے عید پر سب کو چهوڑ دیتا تها جب کسي کے لیئے کچهه مقرر هو جاتا تها پهر کبهي اُس میں کچهه فرق نهیں پڑنے پاتا تها شیخ عبدالغني جونپور سے گرمیوں میں آیا تها اِس لیئے کهانے کے ساتهه چهه گهڑا شربت اُس کے پاس بهیجا گیا پهر جب وه جاڑوں میں آیا تب بهي چهه گهڑا شربت اُسے پهنچتا رها امیروں کے سب لڑکوں کو حکم تها که کچهه کسب سیکهیں اور کارخانے جاري کریں *

‡ کهتے هیں که یهه دولت‌خان لودي اُسي دولت‌خان لودي کي اولاد میں تها جو محمود تغلق کے مرنے پر کچهه دنوں دلي کا بادشاه بن بیٹها تها *

اور پھر دیبال پور والوں کو قتل کرتا ہوا سرھند کے سامنے آن پہنچا *
سنہ ۲۴ اِس عرصے میں دولت خان بگڑ کر پہاڑوں کي طرف بھگ گیا + اِسي
خیال سے بابر بھي کابل کو لوٹ گیا * لیکن جلد ھي بابر نے پھر اپنے
گھوڑے کي باگ ھندوستان کي طرف موڑي لاھور سے پہاڑوں میں
دولت خان کو سر کرتا ھوا روپڑ کي راہ جب پاني پت میں پہنچا + تو
وھاں اِبراھیم لودي کو ایک لاکھہ سوار پیادے اور ھزار ھاتھي کے ساتھہ
مقابلے پر مستعد پایا * بابر کے ساتھہ کل بارہ ھزار آدمیوں کي جمعیت
تھي لیکن فتح شکست تو خدا کے ھاتھہ ھی اِبراھیم ۲۱ اپریل کو پندرہ
سنہ ۲۶ سولہ ھزار آدمیوں کے ساتھہ لڑائي میں مارا گیا + † اور دلي آگرہ بابر
کے ھاتھہ لگا *

بابر لکھتا ھی کہ اُس روز صبح سے تیسرے پہر تک لڑائي ھوتي
رھي + اِس عرصہ میں کئي بار اُس کے توپ خانہ سے بارھہ دغي *
واہ اب تو انگریزي گولنداز ایک منٹ میں پانچ فیر کرتے ھیں +
گولے کیا اُولے برساتے ھیں * بابر کو فتح اُس کے تیراندازوں کے سبب سے
ملي + لیکن ھم جانتے ھیں کہ اِبراھیم کے پاس ایک لاکھہ سوار پیادے
اور ایک ھزار ھاتھي کے بدلے اگر آدھي کمپني بھي اِنفلڈرفل والے گوروں
کي ھوتي بابر کے بارہ ھزار تیراندازوں کے بھگانے کو کافي تھي *

## ظھیرالدین محمد بابر *

بابر تیمور سے چھٹي پشت میں ھوا ما اِس کي چنگیزخان کے
بیٹے چغتائي خان کے خاندان میں محمودخان مغل کي بہن تھي +
بابر کي نوجواني بڑے لڑائي جھگڑوں میں کٹي * اور اُس نے زمانے
کے بڑے ھي اُونچ نیچ اور پھیر پھار دیکھے کبھي تو سمرقند اور بخارے
کا بادشاہ ھوتا تھا + کبھي پاني پینے کو ایک لوٹا بھي پاس نہ رھتا *
باپ اِسے بارہ ھي برس کا چھوڑ کر مر گیا تھا ایک دفعہ مصیبت کي
حالت میں اِس نے اِرادہ کیا کہ فقیر ھوکر چین کو چلا جاوے + لیکن
خدا کو تو یہہ منظور تھا کہ اُسي کا پوتا ھندوستان کا بڑے سے بڑا اور اچھے

---

† نو سے اُوپر تھا بتّیسا — پاني پت میں بھارت دیسا
آٹھواں رجب بار سُکروارا — بابر جیت براھیم ھارا

سے اچھا بادشاہ ہوئے اور انگریزوں کے پہنچنے تک اُسي کے گھرانے میں یہاں کي سلطنت رھی * ندان بائیس برس کي عمر میں سمرقند کي بادشاهي سے نااُمید ہوکر بابر ھمالے اِس پار کابل میں چلا آیا + کابل اُس کے بہائي بھتیجوں کے پاس تھا لیکن اُن دنوں بےدخل سا ہو رہا تھا بابر کو وھاں کي سلطنت حاصل کرنے میں کچھہ ایسي دقت نہ پڑي بائیس برس کابل کي بادشاهي کرکے تب هندوستان کي طرف قدم بڑھایا *

دلّي آگرہ ھاتھہ آنے پر بابر نے خوب دل کھول کر دھن دولت بانٹا + اپنے بیٹے همایون کو دو اُوپر ایک سو رتي کا ایک ایسا هیرا دیا کہ ویسا اُس وقت ساري دنیا میں دوسرا نہ تھا اور کابل کے ملک بھر میں مرد عورت بچے غلام لونڈي سمیت سب کو ایک ایک شاهرخي روپیہ جو قریب اٹھني کے برابر ہوتا هی بھیجا *

تھوڑے هي دن بعد شاهزادہ همایون کچھہ فوج لے کر نکلا + اور بیانا دھولپور گوالیر وغیرہ سب ملک جونپور سمیت بابر کے تابع کرلیا *

چتور یعني میواڑ کا راج اُس وقت اپني پوري اوج پر تھا + سانگا رانا گدي پر تھا * اجمیر سے لیکر بھلسہ چندیري تک اُسي کا ڈنکا بجتا تھا + جےپور جودھپور وغیرہ سب جگھہ کے راجاؤں کا وہ سرتاج اور پیشوا گنا جاتا تھا * بڑي بھیڑ بھاڑ لےکر بابر کے مقابلہ کو آیا + جب بیانے سے آگے بڑھا اور فتحپورسیکري کے برابر بادشاهي هراول کو شکست دے کر پیچھے هٹایا بابر کے ساتھیوں کا دل سُست پڑگیا * اور اِسي عرصے میں کابل سے ایک نامي نجومي نے آکر یہہ مشہور کر دیا کہ منگل سامنے هی + بابر کي فوج کي بربادي یقیني هی * بابر منگل سے تو نہ ڈرا + لیکن اپني فوج کے بیدل ہونے سے بہت هراسان هوا * منت مانی کہ اگر سانگا پر فتح پاؤں + پھر کبھي شراب نہ پیوں اور ڈاڑھي بڑھنے دوں * بلکہ شراب پینے کے سونے چاندي کے پیالے اُسي وقت محتاجوں کو بانٹ دئے اور اپنے سپاهیوں سے کہا کہ یارو بےعزتي کے ساتھہ پیٹھہ دکھلانے سے تو رن میں سامنے ہوکر مرنا بہتر هی سب نے قرآن کي قسم کھائي کہ مرجائینگے پر پیٹھہ نہ دکھلائینگے ندان بابر نے فتح پائي سانگا مشکل سے اپني جان لے کر بھاگا + جب وہ نجومي بابر کو فتح کا مبارکباد دینے آیا دوسرا کوئي ہوتا ضرور قتل کرتا هم بھي اُس کا مُنھہ کالا کیئے بغیر هرگز نہ

چھوڑتے لیکن بابر نے اُسے لعنت ملامت کے ساتھہ بہت سا دھن دے کر خالی اِتنا کہہ دیا کہ جا اب تو میرے ملک سے نکل جا *

سنہ ۲۸ دوسرے سال بابر میدنی راے چندیری والے پر چڑھا + جب بابر کے سپاہی قلعے میں پہنچے قلعے والوں نے جوہر کیا * پہلے اپنی عورتوں کو مار ڈالا + پھر آپ سب کے سب کوئی بابر کے آدمیوں سے جھوجھکے اور کوئی آپس میں ایک دوسرے کے ہاتھہ سے کٹ مرے اپنی عزت اور دھرم کو بچایا *

اِسی سال بابر نے افغانوں سے اودھہ اور بہار لیا + اور رنتھنبھور کا قلعہ بھی اُس کے ہاتھہ آ گیا *

سنہ ۳۰ بابر پچاس برس کی عمر میں آگرے کے درمیان دنیا سے سدھارا + † اُس کے مرنے کا سبب یوں بتلاتے ہیں کہ جب ہمایون بہت بیمار ہوا اور حکیموں نے جواب دیا بابر نے ہمایون کے پلنگ کے تین پھیرے دے کر یہہ دعا مانگی کہ یا خدا تو اِس کی جان بخش اور اِس کے بدلے مجھے لے اور اِس دعا کا دونوں کے دل پر ایسا اثر ہوا کہ ہمایون تو اُسی دم سے اچھا ہونے لگا اور بابر بیمار پڑا * اِس کی قبر اِس کے کہنے مطابق کابل میں ایک بہت سندر سوہاونی جگہہ میں بنی ہی + وہاں بھی اُس سے بڑھہ کر بہتر کوئی دوسری لائق سیر کے نہیں ہی *

بابر بیشک ایشیا کے اچھے بادشاہوں میں تھا + اچھا کیا یہہ تو کوئی عجیب بزرگ ہو گذرا * سزا کری دیتا تھا + پر بے سبب کبھی کسی کو نہیں ستاتا تھا * اپنا سارا حال اپنے ہاتھہ سے ایک ترکی کتاب میں لکھہ گیا ہی + لائق دیکھنے کے ہی * وہ لکھتا ہی کہ ایسا سُکھہ میں نے عمر بھر نہیں پایا + جیسا کچھہ دن سمرقند چھوڑنے پر ملا * کہ جب مجھہ کو فکر اور تردد میں ڈالنے کے لیئے کوئی بھی سلطنت میرے پاس نہ تھی پیٹ بھر کر میں نے اُنہیں دنوں میں کھایا + اور گہری نیند کا بھی مزا میں نے اُنہیں دنوں میں پایا * دُکھہ اور سُکھہ طبیعت پر موقوف ہی یہہ اُسی کی طبیعت تھی کہ جن حالتوں میں آدمی کو جان کی فکر پڑتی ہی وہ اپنی کتاب میں جنگل اور پہاڑ کے پھل پھولوں کا حال اور جو خوشیاں اُسے اُن کے دیکھنے سے حاصل ہوتی تھیں لکھتا ہی یہہ اُسی کا کام تھا کہ بادشاہ

---

† تاریخ وفات بابر بہشت روزی باد سنہ ۹۳۷ ہجری *

هونے پر بهي لڑکپن کے یار دوست اور سنگي ساتهیوں کي یاد میں
گهڑیوں رویا کرتا + بیماري سے تهوڑے هي دن پهلے کالپي سے آگرے ۱۶۰
میل دو دن میں گهوڑے پر چلا گیا اور گنگا جمنا تو تیر کر کئي بار
پار اُترا تها *

## همایون

همایون تخت پر بیٹها + اُس کا ایک بهائي کامران پهلے سے
کابل - قندهار کا ناظم تها باقي هِندال اور مرزا عسکري اِن دو بهائیوں
کو همایون نے سنبهل اور میوات کا ناظم بنایا * همایون میں کوئي ایسا
عیب نه تها که هم اُس کو کسي بات کا اِلزام دیں آخر بابر کا بیٹا
تها + لیکن وه ایسے تهوڑے دن کے حاصل کیئے هوئے ملک کو دشمنوں سے
بچانے اور جهت پٹ جوڑ توڑ لگا کر اور قابو نکال کر اِنتظام کرنے کے
واسطے نه تها * آرام اور اِطمینان کے ساتهه سلطنت بخوبي کر سکتا +
اِسي لیئے جب دشمنوں نے سر اُٹهایا اُن کے دبانے میں اِس نے ایسي
بے موقع دیر کي اور اُنهیں فرصت دي که وے زور پکڑ گئے سب سے
زبردست اِس کا دشمن شیرخان تها * اُس کا باپ حسن خان پٹهان
سهسرام میں ۵۰۰ گهوڑوں کا جاگیردار تها + لیکن سلطنتوں کے
پهیر پهار میں یهه شیرخان ایسا بڑها که بهار اور بنگاله دبا کر اُس نے
همایون کے مقابله کا سامان کیا * جب همایون تخت پر بیٹها چنار کا
قلعه شیرخان کے قبضه میں تها + همایون پهلے تو کالنجر اور جونپور
میں دشمنوں سے لڑتا بهڑتا گجرات کے بادشاه بهادرشاه کو شکست دیتا
اور اُس کے ملک میں دخل کرتا کهنبهات تک چلا گیا تها لیکن
جب خبر شیرخان کي سرکشي کي سني گجرات چهوڑ کر مُنهه
پورب کي طرف پهیرا * کهتے هیں که گجرات میں چنپانیر کا قلعه
دیوار کي طرح ایک کهڑے پهاڑ پر بنا هی همایون تین سو چنے هوئے
سپاهیوں کو لے کر رات کے وقت لوهے کي میخوں پر جو پهاڑ میں
گاڑ دي تهیں پیر رکهتا هوا اُوپر پهنچ گیا + اور دشمنوں سے اُسے خالي
کروا لیا * خزانه بهادرشاه کا صرف ایک هي آدمي کو معلوم تها + اُس ۱۵۳۵ع
نے بتلانے سے اِنکار کیا * لوگوں نے چاها که اُسپر سختي کریں + اور

تعلیم دیں * لیکن ھمایون نے یہہ بات پسند نہ کي + اور صلاح دي *
کہ اِسے راضي کرو + اور خوب شراب پلاؤ * جب وہ نشے میں آیا + تو
اُسي دم جہاں خزانہ گڑا تھا بتلا دیا *

ندان چنار تک تو ھمایون اپني عملداري میں چلا آیا + لیکن چنار کا
قلعہ لینے میں کئي مہینے کا عرصہ لگا * شیرخان نے اِس وقت مقابلہ مناسب
نہ سمجھا + اپنے بال بچوں کو خزانہ سمیت رھتاس † کے قلعہ میں
بھیج کر قابو کا منتظر رہا * ھمایون کو بنگالے کا دارالسلطنت گوڑ تک چلا
جانا سہل ھوا + لیکن جب برسات آئي ندي نالے سب بھر گئے ھمایون
کے لشکر میں بیماري پھیلي بہتیرے آدمي بے اِطلاع اور بے پروانگي
نوکري چھوڑ چھوڑ کر آگرے کو جانے لگے شیرخان شیر کي طرح ماند
میں سے نکلا اور بہار بنارس چنار لیتا ھوا جونپور جا گھیرا * ھمایون کو
فکر آگرہ پہنچنے کي پڑي + بکسر سے اِدھر آکر شیرخان سے جو اب
شیرشاہ بن گیا تھا شکست کھائي * ھمایون نے گھوڑا گنگا میں ڈالا +
گھوڑا پار پہنچنے سے پہلے تھک کر ڈوب گیا * ھمایون بھي ڈوبنے ھي
پر تھا + لیکن نظام نام ایک سقہ یعني بہشتي مشک پر سوار اُس
کے پاس پہنچ گیا * اِس لیئے جان بچ گئي + فوج بالکل غارت (سنہ ۵۳۹)
ھوئي * عمادالسّعادت میں یوں لکھا ھے + کہ اِس سقے نے اپني
خدمت کے اِنعام میں آدھے دن کي سلطنت مانگي اور جب ھمایون نے
اُس کي خواھش پوري کي اُس نے آدھے ھي دن میں چمڑے کا سکّہ
چلا دیا کہ اُس کا چرچا آج تک چلا جاتا ھے *

آگرے پہنچ کر ھمایون نے پھر لڑائي کي تیّاري کي + اِس عرصہ
میں شیرشاہ بھي کنوج کے سامنے پہنچ گیا تھا ھمایون نے پار اُتر کر
مقابلہ کیا لیکن پھر شکست کھائي * اِس بار ھاتھي گنگا میں ڈالا + (سنہ ۵۴۰)

---

† شیرخان نے یہہ قلعہ بڑي حکمت سے لیا وھاں کے راجا ھرکرشن سے کہلا
بھیجا کہ میں مہم پر جاتا ھوں اپنے بال بچے اور خزانہ تمھارے پاس بھیج دیتا ھوں
راجا نہایت خوش ھوا شیرخان نے پانچسو چنے ھوئے جوان تو ڈولیوں میں عورتوں
کي جگہہ بٹھلا کر اور پانچسو جوانوں کے سر پر روپئے اشرفي کے نام سے پیسوں کے توڑے
رکھکر روانہ کیا اور آپ اپني فوج سمیت گھات میں رہا جب اُنھوں نے قلعے میں پہنچ کو
دروازوں پر قبضہ کیا شیرخان نے جا کر قلعہ لے لیا راجا کھڑکي کي راہ بھاگ گیا *

کرارا اِس پار بہت اُونچا تھا ہاتھي سميت ھمايون کے ڈوبنے میں کچھہ باقي نہ رہا تھا * پر دو سپاھیون نے اپني پگڑي جوڑ کر اُسکا ایک سرا کرارے پر سے ھمایون کي طرف پھینک دیا + اُسے تھام کر وہ کسي طرح اُوپر چڑھہ آیا * تھوڑي دور چلکر ھندال اور عسکري اُس کے دونوں بھائي بھي کچھہ بچي ھوئي فوج لیکر شامل ھو گئے + گو زمینداروں کے ھاتھہ سے لٹ جانے کا تھا بڑي مشکل سے آگرے پہنچے آگرے میں بھي اب ٹھہرنا مصلحت نہ جانا جھٹ پٹ گھر بار کے لوگوں کو لے کے لاھور میں کامران کے پاس چل دیئے * کامران نے بھائیوں کے لیئے شیرشاہ سے بیر بساھنا مناسب نہ سمجھا + ھمایون نے جب کامران کا رخ اپنی طرف نہ پایا مُنہہ سندھہ کي طرف کیا * سندھہ میں بھي ھمایون سے کچھہ نہ بن پڑا + خالي حیران پریشان اِدھر اُدھر گھومتا رہا * جو اُپاؤ ملک لینے کا کیا + بے فائدہ ھوا * سندھہ میں ھمایون نے بڑي بڑي مصیبت اور سختیاں اُٹھائیں + ریگستان میں پاني بنا پیاس کے مارے اُس کے ساتھیوں میں سے بہتیروں نے جان دیں * کیا قدرت برحق ھی اُس قادر مطلق کي کہ اِسي آفت اور تکلیف میں ۱۴۰ اکتوبر کو اکبر سے بادشاہ کا جنم ھوا + کہ جس سے بڑھہ کر اور نیک تر آج تک کوئي مسلمان ھندوستان کے تخت پر نہیں بیٹھا *

۱۵۴۲ع

کہتے ھیں کہ ھمایون ھندوستان میں آنے سے پہلے ایک دن اپني سوتیلي ما یعني ھندال کي ما کے محل میں کھانے کو گیا تھا + وھاں ھندال کے اُستاد ایک سیّد کي کُنواري لڑکي حمیدہ ایسي خوبصورت دیکھي کہ رہ نہ جا سکا اُسي دم اُس کے ساتھہ نکاح کر لیا * اب جس دن امرکوٹ سے کوچ ھوا اُسي کے دوسرے دن وہ اکبر جني ھمایون کے پاس اُس وقت سواے ایک مُشک نافہ کے اَور کچھہ بھي دینے کو موجود نہ تھا + اُسي کو کاٹ کر چُٹکي چُٹکي مُشک بیٹا ھونے کي خوشي میں یہہ کہکر سب کو بانٹا * کہ جیسا یہہ مُشک خوشبو دے + اُسي طرح اکبر کي تعریف اور نیکنامي بھي سب طرف پھیلے *

اُس وقت ھمایون پر جو آفت اور مصیبت تھي اِسي ایک بات سے سمجھہ لیني چاھیئے کہ ھمایون نے اپني بیگم حمیدہ کي سواري کے واسطے کسي عہدہ‌دار سے ایک گھوڑا جو اُس کے پاس خالي تھا منگني لے لیا تھا

ليكن جب أس عهدهدار كا گهوڑا تهكا تو أس نے أسي دم حميده كو أتروا ديا + اور اپنا گهوڑا لے ليا * همايوں نے اپنا حميده كو ديا + اور آپ پيدل هوا * كچهه دور چل كر بوجهے كا اُونت ملا + ناچار اُسي كے اُوپر بيتهه گيا *

ندان جب سندهه ميں كسي بات كي كچهه اُميد نه پائي اور دشمن وهاں بهي ستانے لگے تين برس خراب خسته هوكر همايون نے اِرادہ قندهار كا كيا + قندهار ميں اُس وقت عسكري كامران كي طرف سے تها * ليكن جب قندهار ۱۳۰ ميل رهگيا ايك سوار نے دوڑ كر خبر دي + كه عسكري فوج ليكر گرفتار كرنے كے ليئے آتا هى همايون كو اكبر كے اُتهانے كي بهي فرصت نه ملي * حميده كو ليكر گرم سير اور سيستان هوتا هوا ايران كي عملداري ميں چلا گيا + تهوڑي هي دير بعد عسكري پهنچا ليكن همايون كو نه پايا * تب دوستي كي باتيں ظاهر كرنے لگا + اور اكبر كو بڑي محبت سے قندهار لے گيا * ايران كے تخت پر اُس وقت طهماسپ شاه صفوي تها همايون كي بڑي خاطرداري كي + اور ملاقات كے وقت سب بات ميں برابر كي عزت دي * ليكن اپنا شيعه مذهب قبول كرانے كو فائده نقصان اور بهلا بُرا سب كچهه دكهلايا + همايون كو يهه بهت بُرا لگا * پر علاج كچهه نه تها + منتخب التواريخ والا تو لكهتا هى كه همايون نے ظاهرا اُس مذهب كو قبول كرليا تها اور نماز بهي اُسي طور پر پڑهتا تها * ليكن هم اِتنا هي كهه سكتے هيں كه وه شيخ شفيع الدين كي جسے شاه صفي بهي كهتے هيں درگاه كي زيارت كو اردبيل بيشك گيا تها + اور يهه كام پكّے سُنّيوں كے طريق سے البته برخلاف تها *

ندان طهماسپ شاه نے قندهار ملنے كے وعدے پر ۱۴ هزار سوار اپنے لڑكے مرادمرزا كے ساتهه همايون كي مدد كو ديئے قندهار ميں اُس وقت كامران كي طرف سے مرزا عسكري حاكم تها + پانچ مهينے گهرے رهنے كے بعد بےقابو هوكر همايون كے پاس حاضر هو گيا * همايون نے پهلے تو بڑي خاطرداري كي ليكن پهر كسي پُرانے قصور كے بهانے سے اُس كے پاوں ميں بيڑي ڈال كر قيد كرديا + قلعه قندهار كا اور جو كچهه اُس ميں خزانه تها سب ايرانيوں كے حوالے كيا * ليكن جب بهت سے ايراني اپنے ملك كو لوت گئے اور مرادمرزا بهي مرگيا همايون دهوكها

سنه ۹۴۳

سنه ۹۵۲

ديكر قلعے ميں گهسا + اور بہتيرے اِيرانيوں كو قتل كر كے باقي كو باهر
نكال ديا وے بيچارے اِيران چلے گئے قندهار همايون كے قبضه
ميں رها * ابوالفضل † همايون كو اِس دغابازي كي بدنامي سے بچانے
كے ليئے لكهتا هی كه اِيراني قندهار ميں ظلم كرتے تهے ليكن اُس كو
شرم نهيں آتي كه جب مدد كي قيمت ميں قندهار اِيرانيوں كو ديديا
تها + تو پهر اُن كے ظلم اور اِنصاف سے همايون كو كيا مطلب تها *

قندهار لينے كے بعد همايون نے كابل پر چڑهائي كي راستے ميں هندال
بهي آ ملا + كامران سندهه كي طرف بهاگا * همايون نے اكبر كو كه اب بے
دو ڈهائي برس كا هو گيا تها چهاتي سے لگايا + ليكن جب همايون
بدخشان سر كرنے كو گيا كامران نے پهر كابل لے ليا كابل كے ساتهه
اكبر بهي اُس كے هاتهه آيا * جب همايون نے لوٹ كر كابل گهيرا اور گولا
١٥٤٧ ع چلانا شروع كيا + تو كہتے هيں كامران نے اكبر كو بهالے سے باندهه كر قلعے
كي ديوار پر كهڑا كر ديا * ليكن كہاوت مشہور هی كه مارنے والے سے بچانے والا
زبردست هی اكبر كو كچهه بهي آنچ نه پہنچي كامران كو پهر بهاگنا پڑا +
دوسرے سال تهك كر همايون كے پاس چلا آيا * همايون نے اِس وقت بڑي
همت دكهلائي + مرزا عسكري كو بهي قيد سے چهوڑ ديا چاروں بهائيوں نے
١٥٤٩ ع ساتهه بيٹهه كر نمك كهايا اور اِس ميل ملاپ كي بڑي خوشي منائي *

ليكن جب همايون بدخشان كي طرف گيا + كامران نے بگڑ كر
پهر كابل پر قبضه كيا اور اكبر تيسري دفعه اُس كے هاتهه پڑا * جب همايون
لوٹا + كامران لڑائي ميں شكست كهاكر هندوستان كي طرف بهاگا * پر گكروں ‡
١٥٥٣ ع كے سردار نے اُس كے ساتهه دغا كي پكڑ كر همايون كے حوالے كر ديا + دو دن
تو همايون نے كامران كي بڑي خاطرداري كي ليكن تيسرے دن اُسے
اندها كرنے كا حكم ديا * جہاں تك اُس كي آنكهه ميں نشتر لگائے گئے
وه كچهه نهيں بولا ليكن جب نمك ڈال كر نيبو نچوڑا گيا چلّا اُٹها اى
خداوند كريم جو كچهه ميں نے گناه كيئے تهے پوري سزا پا چكا اب عاقبت
ميں مجهپر رحم كر كامران اندها هوكر مكّے كو چلا گيا + اور همايون
كابل قندهار كي بے كهٹكے حكومت كرنے لگا *

---

† اكبر كا وزير تها *

‡ گكر وهي هيں جنهيں سنسكرت ميں كيكے كہتے هيں اور اب كشمير
كي عملداري ميں ككّا كے نام سے شامل هيں *

## شیرشاہ سور

سنہ ۱۵۴۰ همایون کے بھاگنے پر اِس ملک کا بادشاہ شیرشاہ هوا + کامران کے کابل چلے جانے پر پنجاب بھي جا دبایا * اور جھیلم پار ایک پہاڑي پر رُھتاس اُسي نام کا اور ویسا هي مضبوط ایک قلعہ بنایا + کہ جیسا اُسکي جنم بھوم بہار میں تھا *

سنہ ۱۵۴۲ مالوہ فتح هونے پر اِس نے راےسین کے قلعےوالوں کے ساتھہ بڑي بےایماني کي اُنھیں جان کي امان دیکر قلعے سے باهر نکالا + لیکن پھر مولویوں سے فتویٰ لیکر سب کو کٹوا ڈالا * پھل اِس بےایماني کا شیرشاہ کو اِسي دنیا میں مل گیا + یعني جب اِس نے کالنجر کا قلعہ گھیرا اور قلعےوالوں کو جان کي امان کے وعدے پر قلعہ خالي کر دینے کا پیام بھیجا اُنھوں نے یھي جواب دیا کہ تونے راےسین والوں سے بھي تو ایسا هي وعدہ کیا تھا اب تیري بات کا اِعتبار نہیں رہا * اور پھر کھنچھہ کر ایسا گولا مارنا شروع کیا کہ شیرشاہ کا میگزین اُڑ گیا + اور اُس کي آگ سے

سنہ ۱۵۴۵ ایسا جُھلسا کہ اُسي دن نہایت تکلیف کے ساتھہ دنیا سے سدھارا † *

شیرشاہ یہاں کے اچھے اور عقلمند بادشاهوں میں گنا جاتا هي زمانے کے مطابق ملک کا اِنتظام بھي خوب کیا تھا + اور بنگالے سے پنجاب تک پکي سڑک بنوا کر منزل منزل پر سراے اور کوس کوس پر کوا کُھدوا دیا تھا * کہتے هیں کہ سرایوں میں غریبوں کو کھانا ملنے کا بھي بندوبست کیا گیا تھا هندو کے لیئے هندو اور مسلمان کے لیئے مسلمان نوکر مقرر تھے + اور سڑک پر دو طرفہ درخت بھي لگائے گئے تھے ‡ *

## سلیم شاہ سور ¶

شیرشاہ کے بعد نو برس تک اُس کے بیٹے سلیم‌شاہ نے جس کا اصلي نام جلال‌خان تھا بادشاهي کي اِسے بھي اِس کے باپ کي طرح نیک

---

† تاریخ وفات شیرشاہ ز آتش مرد سنہ ۹۵۲ هجري *

‡ تاریخ شیرشاهي میں لکھا هي کہ اُس کے باورچي‌خانے کا خرچ پانچ سو اشرفي روز تھا هزاروں سوار سپاهي کسان کنگالوں کو سدا اُس کے باورچي‌خانے سے کھانے کو ملا کرتا تھا *

¶ اصلي لقب اِس کا اِسلام‌شاہ تھا *

نام بتلاتے ہیں + دلي ميں سليم گڈھہ اِسي کا بنايا اب تک موجود ہے ہمايون کے خاندان والے اُسے نورگڈھہ کہتے ہيں *

## محمدشاہ عدلي

سليمشاہ کے مرنے پر اُس کا چچيرا بھائي مبارزخان اُس کے بيٹے کو جو کل بارہ برس کا تھا مار کر محمدشاہ عادل کے لقب سے تخت پر بيٹھا + يہہ بڑا نادان اور بدکار تھا * سلطنت کا بالکل کام هيمون نام ايک بنئيے کو سپرد کر ديا تھا + خزانہ جلد ہي خالي ہو گيا سرداروں کي جاگيريں ضبط کرنے لگا * لوگ نہايت ناخوش اور بےدل ہوگئے + عدلي يعني عادل کے بدلے اُسے اندھلي يعني اندھا پکارنے لگے * ملک ميں ہر طرف بلوہ ہو گيا + جہاں جو تھا مالک بن بيٹھا * اُسي خاندان کے ايک آدمي اِبراهيم سور نے دلي آگرہ لے ليا + دوسرے آدمي سکندر سور نے پنجاب ميں اپنے نام کا ڈنکا بجايا * محمدشاہ پورب کو چلا + ليکن پورب ميں بھي تيسرے آدمي محمد سور نے بنگالہ اپنے قبضے ميں کر ليا *

۱۵۵۳ ع

۱۵۵۴ ع

## ہمايون کي دوسري سلطنت

ہمايون کو يہہ موقع پھر ہندوستان ميں آنے کا بہت اچھا ملا + پندرہ ہزار سوار لے کر سندھہ ندي پار اُترا پہلے لاہور ليا اور پھر سرہند ميں سکندر سور کو شکست دے کر دلي آگرے ميں قبضہ کيا ليکن موت نے اُسے زيادہ دن اِس دوبارہ ہندوستان کي سلطنت ملنے کا سُکھہ نہ بھوگنے ديا + دلي لينے سے چھہ ہي مہينے کے اندر پير پھسلنے کے سبب سيڑھي سے گر کر اُنچاس برس کي عمر ميں اِس دنيا سے کوچ کر گيا † *

۱۵۵۵ ع

## ابوالمظفر جلال الدين محمد اکبرشاہ ‡

بادشاہ اکبر اُس وقت کل تيرہ برس چار مہينے کا لڑکا تھا اور ليکن ہوشياري اور جوانمردي ميں بڑے بڑے جوانوں کے کان کاٹتا تھا

---

† تاريخ وفات ہمايون ع ہمايون بادشاہ از بام اُفتاد سنہ ۹۶۲ ہجري

‡ تاريخ جلوس اکبر ع جلوس خداوند عالم پناہ سنہ ۹۶۳ ہجري *

بیرم خان † خانخانان جو همایون کا بڑا معتبر سردار تھا + سلطنت کا کام انجام دینے لگا اکبر نے اُسے خان بابا کا خطاب دیا *

بیرم اکبر کے ساتھہ پنجاب میں سکندر سور کو قابو میں لانے کی فکر کر رہا تھا + لیکن جب خبر سنی کہ هیموں ‡ بنیا محمدشاہ عدلی کا وزیر محمد سور کو مار کر اور آگرے دلی کو اپنے قبضے میں لاکر تیس هزار فوج کے ساتھہ لاهور کی طرف بڑھا آتا هی ترت پانی پت کے میدان میں لڑائی کے درمیان اُسے جیت کر قید کر لیا * بیرم نے چاها کہ اکبر اپنی تلوار اُس کے خون سے لال کرے اور غازی کہلاوے لیکن اکبر دعوی مردمی کا رکھتا تھا + بولا کہ گھائل قیدی پر تو میں هرگز هاتھہ نہیں اُٹھاؤنگا * تب بیرم نے غصے میں آکر ناچار اپنے هاتھہ سے اُس کا سر کاٹ ڈالا + دلی آگرہ پھر اکبر کے قبضے میں آیا *

بیرم بڑے دبدبے کا آدمی تھا یہہ خالی اِس کی همت اور مستعدی تھی + کہ سلطنت تیمور کے گھرانے میں رهی * لیکن اپنے آگے کسی دوسرے کو کچھہ چیز نہیں سمجھتا تھا دشمن دربار میں بڑھہ گئے + جب باهر کے لڑائی جھگڑوں کا ایسا خوف باقی نہ رها بادشاہ کے کان بھرنے لگے * بادشاہ بھی اب جوان هوتا چلا تھا + بالکل بیرم کے هاتھہ میں رهنا پسند نہیں کرتا تھا * اور بیرم نے شیخی میں آکر دو چار کام بھی ایسے کیئے + کہ وہ بادشاہ کو بہت بُرے معلوم هوئے * ندان اکبر شکار کے بہانے بیرم کے قابو سے نکل کر دلی چلا گیا اور ایک اشتہار جاری کیا + کہ اب سلطنت کا کام میں نے اپنے هاتھہ میں لیا * سوائے میرے حکم کے کوئی کسی دوسرے کا حکم نہ مانے تب تو بیرم کی آنکھیں کھلیں مکے چلے جانے کا ارادہ کیا لیکن گجرات کے پاس پہنچ کر دل بدل گیا + کچھہ سپاهی جمع کر کے پنجاب پر چڑھہ دوڑا * اور جب بادشاهی فوج نے اُسے شکست دی + تو اکبر سے اپنے قصور کی معافی چاهی * آکر پیروں پر گر پڑا + اور رونے لگا * اکبر نے اُسے اپنے هاتھہ سے اُٹھایا + اور داهنی طرف بٹھایا * اور کہا کہ چاهو کوئی صوبہ لو چاهو پہلے درجے کے سردار هوکر دربار میں رهو + چاهو

سنہ ۱۵۶۰

---

† اصلی نام بیرام خان هی ترکی میں بیرام عید کو کہتے هیں *

‡ ریواڑی کا رهنے والا ڈهوسر بنیا تھا *

من مانگي پنشن لے کر مکے کو جاؤ * بیرم کي غیرت نے هندوستان کا رهنا قبول نه کیا + مکے جانے کي اجازت مانگي لیکن گجرات پهنچ کر ایک پٹهان کے هاتهه سے جس کے باپ کو اُس نے کسي لڑائي میں مارا تها مارا گیا *

اکبر نے جو اِس اٹهاره برس کي نو جواني میں ساري سلطنت کا بوجهه اپنے سر پر اٹهایا + لوگوں کو اُس کي طاقت سے بالکل باهر معلوم هوگا * لیکن یاد رکهنا چاهیئے که کیسي آفت میں تو اُس کا جنم هوا + اور کیسي قید میں وه پالا گیا * اپنے باپ کے ساتهه لڑائیوں میں رهکر وه دلیر کیونکر نه هوتا + اور بیرم سے سخت مزاج آدمي کے تحت میں ره کر وه هر دم هوشیار رهنا کیونکر نه سیکهتا * بدن اُس کا بهت سڈول اور زورآور پهرتي سے بهرا هوا تها + رنگ گورا تها * باتیں اُس کي دل کو لوبهاتي تهیں + دل لگیاں بهي اُس کي هاتهي گهوڑوں کے پهیرنے اور شیروں کے شکار کرنے میں تهیں * لیکن اُس نے اپني نیکنامي کي اُمید ایسي لڑائیوں کے جیتنے پر نهیں باندهي + جیسي اپني رعیت کے سُکهه چین دینے سے رکهي *

غزنین اور غور والے بادشاه تو پاس هونے کے سبب اپنے ملک والوں سے بهي مدد لے سکتے تهے + لیکن تیمور کے خاندان والے تب تک یهاں نرے پردیسي تهے * اکبر اپني آنکهوں سے دیکهه چکا تها + که یهاں والوں نے کیسا جهٹ پٹ اُس کے باپ کو نکال دیا * ندان اکبر نے اپني نیک مزاجي سے یهه پکا منصوبه باندها که نه تو مذهب کا کچهه خیال کرے + اور نه رنگ اور قوم کا جو لوگ اِس دیس میں بستے هیں سب کو دل جان سے اپنا کر لے * اُس کے وقت میں مسلمان اور هندو دونوں کو اپني اپني لیاقت بموجب بڑے سے بڑے عهدے ملتے رهے + اور یهي سبب تها که تمام آدمي باپ سے بهي زیاده اُسے چاهنے لگے *

۱۵۶۱ع — بیرم کے رهتے هي اکبر کا عمل پورب میں جونپور تک پهنچ گیا تها + اور گوالیر اور اجمیر کا قلعه بهي هاتهه آگیا تها *

مالوه اب تک پٹهان بادشاهوں کے صوبه‌دار بازبهادر کے قبضے میں تها + اکبر نے آدم‌خان کو کچهه فوج کے ساتهه اُدهر روانه کیا * بازبهادر

جب شکست کھا کے بھاگا اُس کی عورت جسے لوگ پدمنی کہتے ہیں آدم خان کے ہاتھہ پڑ گئی + اُس نے اُسے اپنے محلوں میں داخل کرنا چاہا لیکن وہ بیچاری اِس خبر کے سنتے ہی زہر کھا کر سو رہی * مالوہ سنہ ۱۵۶۱ع میں بالکل فتح ہو گیا + اور بازبہادر اکبر کے امیروں میں داخل ہوا *

اکبر نے آمیر یعنی جےپور کے راجا کی بیٹی بیاہی تھی اِس لیئے وہ اور اُس کا بیٹا بھگوانداس † اور بھگوانداس کا بھتیجا اور راس نشین مان سنگھہ سدا اکبر کے طرفدار رہے جودھپور کے راجا کی لڑکی سے بھی اکبر نے بیاہ کیا تھا + جب تک مالدیو گدی پر رہا کچھہ سرکشی سی کرتا رہا لیکن اُس کے پیچھے اُس کا بیٹا اکبر کی خدمت میں حاضر ہو گیا * چتوڑ یعنی اُدےپور کے رانا پر اکبر نے چڑھائی کی رانا اُدےسنگھہ جی کا بودا تھا + قلعہ چھوڑ کر جنگل پہاڑوں میں جا گھسا * لیکن جیمل قلعہ‌دار نے اکبر کا خوب مقابلہ کیا + آخر ایک دن رات کو جیمل مشعل کے اُجالے سے بُرجوں کی مرمت کرا رہا تھا اکبر نے جو قلعہ گھیرے ہوئے پڑا تھا پہچان لیا * تک کر ایسا نشانا مارا + کہ جیمل اُسی جگہہ لوٹ گیا * ایسے بہادر قلعہ‌دار کے مارے جانے سے رانا کی فوج بالکل بے دل ہو گئی عورتوں کو جو قلعہ میں تھیں جیمل کی لاش کے ساتھہ چتا پر بٹھلا کر جلا دیا اور آپ تلواریں سونت کر اور کیسرئے باگے پہن کر قلعے سے باہر نکل آئے + کہتے ہیں کہ اُس وقت کم سے کم آٹھہ ہزار آدمی مسلمانوں کے ہاتھہ سے قتل ہوئے * جیتا ایک بھی نہ بچا ‡ ہاں کچھہ تھوڑے سے آدمی اپنے لڑکے اور اپنی عورتوں کو قیدیوں کی طرح باندھہ باندھہ کر بادشاہی فوج کے بیچ سے ہوتے ہوئے البتہ

---

† بھگوانداس کی بیٹی سلیم کو بیاہی تھی اکبر آپ بارات کے ساتھہ بھگوانداس کے مکان پر گیا تھا اور وہاں ہندؤں کے دستور مطابق آگ کے گرد پھیری پھر کر بیاہ ہوا تھا بہو کے ڈولے پر روپئے اور اشرفیاں لٹاتا آیا بھگوانداس نے ۱۰۰ ہاتھی کئی طویلے گھوڑے بہتیرے لونڈی غلام سونے چاندی جواہر کے اسباب ہتھیار برتن جہیز میں دیئے امیروں کو جو براتی تھے عراقی ترکی تازی سونے چاندی کے ساز سمیت گھوڑے دیئے *

‡ ٹاڈ صاحب اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ مردوں کے جنیؤ ساڑھے چوہتر من تولے گئے تھے چٹھیوں پر اب تک وہی طلاق لکھا جاتا ہے لیکن من چار سیر کا تھا *

نکل گئے + بادشاہي فوج والوں نے يہہ جانا کہ ہمارے ہي آدمي قلعے والوں کے بال بچے پکڑے لیئے آتے ہیں اِس لیئے کچھہ نہ بولے * رانا چتوڑ ٹوٹ جانے پر بھي جنگل پہاڑوں میں گھسا رہا + نو برس پیچھے اُس کے بیٹے اور جانشین رانا پرتاب کو وہ جنگل پہاڑ بھي چھوڑ کر سندھہ کي طرف بھاگنا پڑا * پر جو اُس نے ہمت کي + تو خدا کي طرف سے اُسے مدد پہنچي * اکبر کے مرنے سے پہلے ہي اُس نے اپنا بہت سا ملک پھر اپنے قبضے میں کر لیا + اور اپنے باپ کے نام پر اُدے پور کا شہر بسایا *

۱۵ع گجرات جو مدت سے جدا بادشاہوں کے قبضے میں چلا آتا تھا سنہ ۱۵۷۳ع میں اکبر کے ہاتھہ آیا + اور سنہ ۱۵۷۶ع میں بنگالہ

۱۵ع اور بہار بھي فتح ہو گیا * پٹھان بادشاہ جو وہاں ڈھائي چاول کي جدا کھچڑي پکاتے تھے + اب نام نشان کو بھي باقي نرہے *

۱۵ع کشمیر چودھویں صدي کے شروع سے مسلمانوں کے قبضے میں چلا آتا تھا + ہندوٴں کا راج بالکل ناش ہو گیا تھا * سنہ ۱۵۸۶ع میں اکبر نے اُسے ہندوستان کي سلطنت میں ملایا + اِسي سال راجا بیربل جو اکبر کا نامي مصاحب تھا سندھہ پار یوسف زئیوں کي لڑائي میں مارا گیا *

۱۵ع سنہ ۱۵۹۲ع میں سندھہ کے حاکم نے جو اب تک خود مختار رہا تھا زیر ہوکر اکبر کي اِطاعت قبول کي + اور وہ بھي میراث اِس بادشاہ کے اختیار سے باہر نرہي * کہتے ہیں کہ یہہ سندھہ کا حاکم لڑائي کے لیئے پرتگیز سپاہي بھي ساتھہ لایا تھا + اور دو سو ہندوستانیوں کو انگریزي جامہ پہنایا تھا * یعني گورے اور تلنگے † اُسکي فوج میں موجود تھے + اِن کے نام اِس ملک کي فوج میں اِسي جگہہ سے سننے میں آئے *

۱۵۹ع دکھن میں جو مدت سے احمدنگر اور وجے پور یعني بیجاپور اور گول کُنڈے کے جدا جدا بادشاہ ہوتے چلے آتے تھے + احمدنگر میں اِتفاق

---

† پہلے مندراج میں تیلنگ دیس کے آدمي انگریزي فوج میں بھرتي ہوئے تھے اِسي لیئے یہاں والے پلٹن کے سپاہیوں کو تلنگا پکارنے لگے *

سے چار دعویدار کھڑے ہوئے * ایک نے جو اُس وقت احمدنگر میں تھا اکبر سے مدد مانگي اِس نے ایسے موقع کو غنیمت سمجھہ کر شاھزادے مرزامراد کو بیرم کے بیٹے مرزا عبدالرحیم‌خان خانخانان کے ساتھہ فوج لیکر احمدنگر جانے کا حکم دیا + لیکن جب تک یے لوگ پہنچے احمدنگر دوسرے دعویدار بہادر نظام‌شاہ کے قبضہ میں آگیا * یہہ تو بچہ تھا لیکن اِسکي چچي چاند سلطانا بڑي دانا اور دل کي دلیر تھي + اِس قسم کي عورت اِس ملک میں کم سني گئي ھیں جس وقت اکبر کي فوج سُرنگ اُڑاکر قلعے پر چڑھنے لگي چاند سلطانا مُنھہ پر نقاب ڈال کر اور ھاتھہ میں ننگي تلوار لے کر جہاں سُرنگ اُڑائي گئي تھي آکر کھڑي ھو گئي * اور چلاکر اپنے آدمیوں سے کہنے لگي کہ اب ایسے وقت میں عورت نہ بنو + ندان اُس دم احمدنگر میں ایسا ‌ئي نہ تھا جو اُسکي مدد کو نہ پہنچا ھو * اکبر کي فوج قلعے پر نہ چڑھہ سکي + اور براڑ کا علاقہ لے کر جو احمدنگر والوں نے کچھہ دنوں سے اپنے قبضہ میں کر لیا تھا چاند سلطانا سے صلح کر لي * لیکن چاند سلطانا نے محمدخان کو پیشوا کے خطاب سے اپنا وزیر مقرر کیا تھا وہ اُس سے پھر گیا + اور اُس نے پھر شاھزادے مرزامراد کو احمدنگر میں بُلایا * شاھزادے مرزامراد سے تو کچھہ نہ بن پڑا لیکن جب اکبر نے شاھزادے دانیال اور خانخانان کو بھیجا اور برھان‌پور تک آپ بھي آیا + تو اِس دفعہ احمدنگر کے سپاھیوں نے بلوہ کر کے چاند سلطانا کو مار ڈالا * اکبر کي فوج کو قلعے میں گھس جانا اور اُسے اپنے دخل میں کر لینا پہلي بار کا سا مشکل نہ رھا + قلعے والے سب مارے گئے اور بہادر نظام‌شاہ قید رھنے کے لیئے گوالیر کے قلعے میں بھیجا گیا * اکبر ابھي برھان‌پور ھي میں تھا کہ اُسے اپنے بڑے لڑکے ولي‌عہد شاھزادے سلیم کے باغي ھو جانے کي خبر پہنچي یہہ اب تیس برس کا ھو گیا تھا اور سب طرح سے لائق تھا + لیکن شراب اور افیون نے اُس کا دماغ بگاڑ دیا تھا * وہ آپ اپني کتاب میں لکھتا ھی کہ میں جواني کي حالت میں ھر روز کم سے کم بیس پیالے شراب پیتا تھا اگر گھنٹے بھر بھي بے شراب گذرتا + تو میرا ھاتھہ کانپنے لگتا * لیکن جب سے میں تخت پر بیٹھا کل پانچ پیالے پر کفایت کرتا ھوں + اور سو بھي رات کے وقت پیتا ھوں *

ندان اکبر تو دکھن کي لڑائیوں کا بندوبست کر رہا تھا شاہزادے سلیم نے ڈنکا بغاوت کا بجایا + اور الہ آباد لیکر صوبۂ اودھ اور بہار میں بھي اپنا قبضہ کر لیا * اکبر نے لڑکے پر سختي کرنا مناسب نجانا + نرمي کے ساتھہ فہمایش کا خط لکھا اور آپ بھي جلد آگرے کو چلا آیا * سلیم نے بہت منت سماجت کے ساتھہ اپنے باپ کو جواب لکھا + اور قدمبوسي حاصل کرنے کو آگرے روانہ ہوا * لیکن جب اِٹاوے میں پہنچا اکبر نے معلوم کیا کہ سلیم کے ساتھہ سپاہ بہت ہی حکم بھیجا کہ اگر مجھے دیکھا چاہتے ہو جریدہ چلے آؤ + نہیں تو الہ آباد لوٹ جاؤ * سلیم الہ آباد لوٹ گیا + اور پھر تھوڑے ہي دنوں بعد اکبر نے صوبۂ بنگالہ اور اُڑیسہ اُس کے حوالے کیا *

سلیم کو اکبر کے وزیر ابوالفضل سے بڑي دشمني تھي جب وہ دکھن کي مہم سے لوٹ کر آگرے کي طرف آتا تھا سلیم کي مرضي بموجب اُرچھا کے راجا نرسنگھہ دیو نے اُس کا سر کاٹ کے سلیم کے پاس بھیج دیا + اکبر کو ابوالفضل کے مارے جانے کا بڑا رنج ہوا دو دن رات نہ کچھہ کھایا نہ سویا پر اُسے یہہ نہ معلوم ہوا کہ ابوالفضل کا خون اُسي کے بیٹے کي گردن پر تھا * سنہ ١٦٠٢ع میں سلیم اکبر کے پاس حاضر بھي ہوا تھا اکبر بہت مہرباني کے ساتھہ پیش آیا + سنہ ١٦٠٤ع میں پھر حاضر ہوا *

١٦٠٢ع

١٦٠٤ع

١٦٠٥ع

اکبر کا دوسرا لڑکا مراد کئي برس ہوئے مر گیا تھا + اب تیسرے لڑکے دانیال کے مرنے کي خبر پہنچي یہہ بھي شراب بہت پیتا تھا * جب بیمار پڑا اور اکبر نے اُس کے پاس شراب جانا بند کیا وہ اپنے نوکروں سے بندوق کي نلیوں میں بھر کر شراب منگواتا تھا + مر گیا پر اِس سے پرھیز نہ کر سکا * یہہ بُري بلا ھی جب بڑھتی ہی + جان ہي لیکر چھوڑتي ہی * ندان اکبر کو اپنے عزیزوں کے مرنے کا اِتنا رنج ہوا + کہ آخر بیماري نے اُس کے بدن میں گھر کیا * بھوکھہ بالکل جاتي رہي + دس دن تک سوائے پلنگ پر لیٹے رہنے کے اَور کسي کام کي طاقت نرہي * آخر وقت میں سلیم موجود تھا اکبر نے حکم دیا کہ میرے سب امیروں کو یہاں حاضر کرو + میں نہیں چاہتا کہ جن لوگوں نے جنم بھر میري خدمت کي اب کیسي

طرح پر تمھارے ساتھہ اُن کي نااِتفاقي هے * جب سب امیر حاضر هوئے بہت سي پند اور نصیحت کرنے کے بعد سب کي طرف دیکھکر کہا بھائیو اگر میں نے کچھہ قصور کیا هو معاف کیجیو سلیم سے نه رها گیا پیروں پر گر پڑا + اور ڈاڑھه مار کر رونے لگا * اکبر نے اپني تلوار کي طرف اِشارہ کیا + اور کہا کہ میرے سامنے اپني کمر پر باندھو اور پھر ایک بڑے مُلا کو بلا کر اُس کے سامنے مسلمانوں کا کلمه پڑھتے پڑھتے اِس ناپائدار دُنیا سے کوچ کیا † *

آگرے کو بیانے کے تخت سے نکال کر سکندر لودي نے اپنا پاے تخت بنایا تھا + لیکن رونق اُسے اکبر نے دي اِسي لیئے وہ اکبرآباد کہلایا * قلعه اُس میں لال پتھر کا اکبر هي کا بنایا هے الهآباد بھي اکبر نے بسایا اور وهاں گنگا جمنا کے سنگم پر قلعه بنایا + انگریزوں نے اب اُسے بہت مضبوط کر لیا *

اکبر سال میں چھه مہینے سے اوپر گوشت نہیں کھاتا تھا + اُس کے دربار میں سدا گنگاجل پیا جاتا تھا * گاؤکُشي کي منادي تھي + رات دن میں تین گھنٹے سے زیادہ کبھي نہیں سوتا تھا اِتني لڑائیاں لڑنے اور ایسے بڑے بڑے کام کرنے پر بھي وقت جیسا چاهیئے بانٹ دینے سے اور کام کے نکاس کي ترکیب جاننے سے اُسے پڑھنے لکھنے اور کھیل تماشا دیکھنے کي بھي بہت فرصت ملا کرتي تھي * وہ پندرہ بیس کوس بخوبي پیدل چل سکتا تھا + ایک بار خالي اپنے شوق سے دو دن میں گھوڑے کي ڈاک پر دو سو بیس میل اجمیر سے آگرے چلا آیا * برسات کے موسم میں احمدآباد سے خبر پہنچي که دشمنوں نے قلعے کو چالیس هزار فوج سے گھیر لیا اور اب اُس کے بچنے کي کچھه اُمید نہیں هے اکبر اُس وقت آگرے میں تھا + اِتني دور سے ایسے موسم میں فوج کا روانه کرنا نرا بےفائدہ تھا * فوراً سانڑني پر سوار هو بیٹھا + اور تین سو سانڑنیوں پر جو اُس وقت شترخانے میں موجود تھیں سرداروں کو تیر کمان بندھواکر ساتھه سوار کر لیا ایک اٹھوارے میں ۲۲۵ کوس چل کر احمدآباد کے سامنے ڈنکا جا بجایا * بادشاهي نشان دیکھتے هي دشمنوں کا هوش اُ

---

† تاریخ وفات اکبر فوت اکبر شه سنه ۱۰۲۲ هجري *

گیا + بہتیرا ہاتھہ پیر پیٹتا پر سوا‌ے مرنے اور بھاگنے کے کچھہ بھی نہ بن پڑا * آپس میں سلام کا قاعدہ اکبر نے بالکل بدل دیا تھا سلام‌علیکم کے بدلے ایک کہتا اللہ اکبر دوسرا جواب دیتا تھا جلّ جلالہ بات اِس میں یہہ تھی کہ اکبر اور جلال دونوں اُس بادشاہ کا نام تھا + بادشاہ کے سامنے سب کو زمین چومنے کا حکم تھا * مسلمانوں کو اِس طرح کی باتیں بہت بُری لگتی تھیں کیونکہ سلام‌علیکم اُنکے مذہب کا حکم ھی + اور آدمی کے سامنے زمین پر گرنا بالکل اُنکے مذہب کے برخلاف ھی * اکبر نے بہت سے آئین رعیت کے نہایت فائدے کے جاری کیئے تھے اُسنے گولہ اُٹھانا اور جلتے تیل میں ہاتھہ ڈالنا ایسی قسموں پر مقدموں کا فیصل ہونا بالکل بند کر دیا تھا + ہوش سنبھالنے سے پہلے لڑکا لڑکی دونوں کا بیاہ منع تھا * دوسرا بیاہ کرنے کی ہندو بیواؤں کو بھی پروانگی تھی + بنا اپنی پوری رضامندی کے کسی کی زبردستی سے کبھی کوئی ستی نہیں ہونے پاتی تھی * جزیہ کا محصول اُس نے ایک قلم موقوف کردیا کیوں کہ ہندو اور مسلمان اُس کے نزدیک دونوں برابر تھے + جاتریوں سے محصول لینا بھی بالکل بند کیا کیوں کہ سب لوگ اپنے اپنے مذہب کے مطابق اُسی ایک بیچون و چرا خالق ارض و سما کی پوجا کرتے تھے * شہر کے باہر دو مکان بنوا دیئے + جس مکان کا نام دھرم‌پور تھا اُس میں ہندو سادھہ سنت اور جس کا نام خیرپور تھا اُس میں مسلمان فقیر نت کھانے کو پاتے تھے * زمین کی پیداوار سے اکبر کل ایک تہائی لیتا تھا + اور لڑائی کے قیدیوں کو لونڈی غلام بنانے کا دستور بالکل اُٹھا دیا تھا * اکبر کے دخل میں ہندوستان کے اٹھارہ صوبے تھے + اُس کے لشکر کے ڈیرے پانچ میل کے پھیلاؤ میں کھڑے ہوتے تھے * سالگرہ کے روز بڑی دھوم دھام سے تیاری ہوتی تھی + اِنگلستان کی ملکہ الیزبتھہ کی چٹھی لے کر فیچ صاحب جو اُس کے دربار میں آئے تھے لکھتے ہیں کہ ایسی دولت ہمنے کبھی آنکھہ سے نہیں دیکھی * سونے کی تُلا پر سونے اور پھر چاندی اور پھر اَور چیزوں سے بادشاہ تُلتا تھا + اور وہ سب اُسی جگہہ لُٹا دیا جاتا تھا * بادشاہ لوگوں کو اِنعام بھی بہت دیتا تھا + اور سونے چاندی کے بادام درباریوں پر پھینکتا تھا * اُس کے درباری سب سر پر کلغیاں باندھتے تھے + اور اِنھیں فیچ صاحب کے لکھنے

بموجب جیسا آسمان تاروں سے چمکتا هی وے هیروں سے چمکتے تھے * پانچ هزار اُس کے فیل خانے میں هاتھي تھے + اور بارہ هزار اصطبل میں خاصے کے گھوڑے * اُن کے ساز دیکھنے سے آنکھیں چوندھیاتي تھیں + اور سواروں کے بدن پر کمخاب کي وردیاں جگ مگاتي تھیں * پر تو بھي اکبر نہایت سیدھا سادا تھا + اکثر تخت کے نیچے بیٹھہ کر اور کبھي کھڑا بھي رہ کر اپني رعیت کا اِنصاف کرتا تھا * اُس کي نیک مزاجي کي هم کہاں تک تعریف لکھیں ایک دفعہ سواري میں کسي نے اکبر پر ایک تیر چلا دیا + اور وہ آکر اُس کے کندھے میں لگا * مجرم پکڑا گیا لوگوں نے عرض کي کہ ابھي اِس کو قتل نہ ہونے دیجئے تو اِس سے اُس اصل مجرم کا نام معلوم کریں جس کے کہنے سے اِس نے ایسے کام کا هواو کیا + اکبر نے کہا کہ اِس کو دھمکانے سے اصل مجرم کے بدلے کسي بےگناہ کے پھنس جانے کا ڈر هی اور اُس کو اُسي دم قتل ہونے دیا *

ایک مرتبہ اکبر جب لڑائي میں جانے کے لیئے پوشاک پہن رہا تھا دیکھا کہ کسي راجا کا لڑکا اپنے ڈیل ڈول سے زیادہ زرہ بکتر پہنے ساتھہ چلنے کو تیار هی + اور اُس کے بوجھہ سے دبا جاتا هی * بادشاہ نے اُس کي عمر موافق ایک هلکا سا زرہ بکتر اپنے توشےخانے سے منگوا دیا + اور جب اُس نے وہ بھاري اپنے بدن سے اُتارا ایک دوسرے راجا کو جو بے زرہ بکتر تھا پہن لینے کا اِشارہ کیا * لیکن یہہ راجا اُس لڑکے کے باپ سے کچھہ دشمني رکھتا تھا اِس سبب لڑکے کو بہت بُرا لگا اکبر کا دیا هوا زرہ بکتر ترت اُتار کر پھینک دیا + اور کہا کہ میں لڑائي میں بے زرہ بکتر هي جاؤنگا اکبر نے اِس بےادبي پر ذرہ بھي خیال نہ کیا * اور خالي اِتنا هي بولا کہ تب آج هم بھي زرہ بکتر نہ پہنیں + کیوں کہ همکو یہہ مناسب نہیں کہ اپنے سرداروں کو اپنے سے زیادہ خطرے میں پڑنے دیں *

بابا تلسي داس † اِسي کے زمانے میں هوئے + جو ایسي اچھي بھاکھا راماین بنا گئے *

---

† سمبت سورہ سے اسي اسي گنگ کے تیر * ساون سکلا ستمیں تلسي تجیو سریر * کوئي کوئي ساون سیا ساتیں کو ایسا بھي کہتے هیں اور اُسي دن اُنکي برسي مانتے هیں *

## نورالدین محمد جہانگیر

اکبر کے بعد سلیم تخت پر بیٹھا + اور لقب اپنا جہانگیر رکھا ،
اکثر محصول جن سے رعیّت کو تکلیف پہنچتي تھي اور اکبر کے
وقت میں بھي جاري رہ گئے تھے + بند کر دیئے * حکم دیا
کہ کوچ کے وقت کوئي سپاھي یا بادشاھي نوکر زبردستي کسي رعیت
کے گھر میں نہ اُترے ناک کان کاٹنے کي سزا بھي جہانگیر نے موقوف
کي + آپ جیسي شراب پیتا تھا وہ تو معلوم ھي پر اَوروں کو سخت
مناھي تھي * اپنے رہنے کے محلوں میں ایک زنجیر سونے کي گھنٹیاں
باندھہ کر لگا دي تھي اور اُس زنجیر کا دوسرا سرا قلعے کے باھر لٹکوا
دیا تھا + کہ فریادي کو اگر کوئي چپراسي چوبدار بادشاہ تک نہ
پہنچنے دے تو وہ اُس زنجیر کو ھلا دے جہانگیر گھنٹیاں بجتے ھي
باھر نکل آتا تھا * لیکن اِن سب اچھے کاموں سے یہہ نہ سمجھنا چاھیئے
کہ جہانگیر کا دل بھي اکبر کا سا نرم تھا جب اِس کا بڑا بیٹا
خسرو اِس سے بگڑ کر کابل کي طرف بھاگا + اور جھیلم میں ناؤ اَٹک
جانے کے سبب پکڑا آیا * جہانگیر نے اُس کے ساتھیوں میں سے سات ۱۶۰۶ع
سو آدمیوں کي کھال کھچواکر اُنھیں لاھور کے باھر کھڑا کروا دیا + اور
خسرو کو ھاتھي پر بٹھلاکر اُنھیں دیکھنے کے لیئے بھجوایا، اور نقیب کو
حکم دے دیا کہ ایک ایک کا نام لے کر معمول مطابق " نگاہ روبرو" پکارتا
جاوے خسرو نے تین دن تک کچھہ نہ کھایا اور رویا اور کراھا کیا *

تخت پر بیٹھنے کے چھہ برس بعد جہانگیر نے نورجہان کے ساتھہ ۱۶۱۱ع
نکاح کیا + نورجہان کا دادا ایران میں بڑے درجے کا آدمي تھا لیکن
اُس کا باپ مرزاغیاث ایسا غریب ھو گیا کہ اُسے روزگار کي تلاش میں
ھندوستان کي طرف آنا پڑا اور قندھار میں جب نورجہان پیدا
ھوئي اُس نے اُسے سڑک پر پھینک دیا * قافلے والوں نے رحم کھاکر اُٹھا
لیا + اور اُسي کي ما کو اُس کي دھاے مقرر کر دیا * اُس کے باپ سے
بھي قافلے والے کام کاج لینے لگے اور پھر ھوتے ھوتے وہ بادشاہ کے یہاں
نوکري پا گیا اپني ما کے ساتھہ جب نورجہان اکبر کے محل میں
جاتي + وھاں جہانگیر کي بھي اُس پر آنکھہ پڑتي * جب جہانگیر
اُس سے چھیڑ چھاڑ کرنے لگا اور اِس کا چرچا اکبر تک پہنچا اکبر

نے اُس کے باپ سے کہہ کے اُس کا نکاح شیرافگن خان سے کہ جس کے ساتھہ منسوب ہو چکي تھي کرا دیا + جہانگیر جب تخت پر بیٹھا نورجہان کي یاد نے اُسے بیچین کیا * شیرافگن خان کو اکبر نے بنگالے میں جاگیر دي تھي جہانگیر نے بنگالے کے صوبہ‌دار کو لکھا کہ جس طرح سے بنے نورجہان کو شیرافگن سے لے کر بھیج دو صوبہ‌دار کا سمجھانا شیرافگن نے کچھہ بھي نہ مانا + اور جب صوبہ‌دار نے دھمکانا شروع کیا شیرافگن نے اُس پر ہتھیار چلایا * صوبہ‌دار کے مرتے ہي اُس کے نوکروں نے شیرافگن کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا اور نورجہان کو پکڑ کر جہانگیر کے پاس بھیج دیا + پہلے تو جہانگیر نے اُس کے ساتھہ بڑي دھوم دھام سے بیاہ کیا اور پھر خالي نام کو آپ بادشاہ رہا حقیقت میں سارا کام بادشاهي کا اُسي کے حوالے کر دیا * بادشاهي کیا وہ تو جہانگیر کي بھي مالک تھي + اور عقلمند ایسي کہ اُس سے بھي اچھي سلطنت کرتي تھي * سکے پر بھي جہانگیر کے ساتھہ اُس کا نام رہتا تھا + اور بے اُس کے ایک دم جہانگیر کو آرام نہ تھا *

سنہ ۱۶۱۴ جانگیر نے کچھہ فوج شاہزادے خرم یعني شاهجہان کے ساتھہ اُدے‌پور کو بھیجي تھي + لیکن رانا شاهجہان کے پاس حاضر ہو گیا اِس لیئے شاهجہان نے اُس کي بہت خاطر کي * اکبر کي چڑھائي سے جو کچھہ اُس کا ملک بادشاهي قبضے میں آگیا تھا وہ بھي چھوڑ دیا + اور رانا کے لڑکے کو دلّي لاکر اپنے باپ جہانگیر سے بڑا درجہ دلایا *

سنہ ۱۶۱۶ شاهجہان کو جہانگیر نے بہت سي فوج دیکر دکھن کي مہم پر روانہ کیا + اور آپ بھي اُس کي مدد کے اِرادے پر مانڈو تک آیا * انگلستان کے بادشاہ پہلے جیمس کے ایلچي سر تامس رو صاحب بادشاہ کے ساتھہ تھے + لکھتے ہیں کہ باربرداري نہ ملنے کے سبب ہم اور اِیران کے بادشاہ کا ایلچي دونوں کچھہ دن تک اجمیر میں پڑے رہے * اور بادشاہ کو بھي اپني فوج کا بہت سا دیرہ ڈنڈا جلوا دینا پڑا + نہیں تو اُنکا بھي کوچ ہونا مشکل تھا * وهي صاحب لکھتے ہیں کہ جہانگیر فرنگیوں کي بڑي خاطر کرتا هی رعیت هندي بولتي هی + پر دربار میں فارسي بولي جاتي هی * میں نے بادشاہ کو ایک عمدہ ولایتي گاڑي اور تصویر دي تھي بادشاهي کاریگروں نے تھوڑے هي

دنوں میں اُس سے بہتر گاڑي بنالي + اور تصوير كي تو ايسي نقل
اُتاري كه مجهكو اصل سے نقل جدا كرني مشكل پڑ گئي *

شاهجهان جلد هي فتح فيروزي كے ساتهه دكهن كي مهم ختم كر كے
اپنے باپ كے پاس حاضر هو گيا + اور پهر تهوڑے هي دنوں پيچهے كانگڑے
كا نامي قلعه جهانگير كے قبضے ميں آيا * شاهجهان كو نورجهان كي
بهتيجي بياهي تهي + اِس ليئے وه اب تك شاهجهان كي طرف
تهي * ليكن اب اُس نے اپني بيٹي جو شيرافگن كے گهر ميں هوئي
تهي + جهانگير كے چهوٹے لڑكے شهريار كو بياه دي * اور اِس فكر
ميں پڑي كه شاهجهان كو خراب كر كے جهانگير كے بعد شهريار كو
تخت پر بٹهاوے نِدان جب شاهجهان كو يهه بات معلوم هوئي اور
اُس نے ديكها كه نورجهان نے ميرے باپ كا دل ميري طرف سے پهير
ديا نه مجهه كو باپ كے پاس آنے ديتي هى + اور نه يهاں دكهن ميں
رهنے ديتي هى * جاگيريں ميري جو تهيں ضبط هوكر شهريار كو مل
گئيں اور فوج بهي جو ميرے تحت ميں هى اب شهريار كو ملا چاهتي
هى دنكا بغاوت كا بجايا + اور مانڈو سے آگرے كي طرف روانه هوا
ليكن جب قريب پهنچا اور بادشاهي فوج اِس كے مقابلے كو آئي
يهه همت كر پهر مانڈو كي طرف روانه هوا + بادشاهي فوج نے وهاں
بهي اُس كا پيچها كيا * شاهجهان تيلنگ ديس يعني تلنگانے كي
طرف بهاگا + اور پهر مچهلي بندر هوتا هوا پورب ميں آكر بنگاله اور بهار
اپنے قبضے ميں كيا * ليكن جب زمينداروں سے مدد نه ملنے كے سبب
اِس طرف بهي اُس نے بادشاهي فوج سے شكست كهائي پهر دكهن كي
طرف بهاگا + اور آخر تهك كر اپنے باپ كو عرضي لكهي كه اب ميرا قصور
معاف هو بهت سزا پا چكا * وهاں سے حكم آيا كه داراشكوه اور
اورنگزيب اپنے دونوں لڑكوں كو حاضر رهنے كے ليئے دربار ميں بهيج
دو + اور پهر كبهي ايسا كام مت كرو * شاهجهان نے كچهه عذر نه كيا
اور فوراً اپنے دونوں لڑكوں كو بادشاه كے پاس بهيج ديا *

١٦٢٥ ع

اِسي عرصے ميں كيا جانئے نورجهان كو كيا سوجها + مهابت خان كو جو
كو بنگاله كي صوبهداري كا حساب سمجهانے كے ليئے بُلا بهيجا + مهابت
مهابت خان آيا + ليكن پانچ هزار راجپوتوں كو ساتهه ليتا آيا * بادشاه كے

کے پاس حاضر ہونے سے پہلے بنا بادشاہ کي پروانگي اُس نے اپني بیٹي ایک جوان سردار برخوردار کو بیاہ دي + جہانگیر کو یہہ بات بہت بُري لگي * برخوردار کو بُلا کر اُس کي ننگي پیٹھہ پر کوڑے لگوائے اور گھر بار اُس کا بالکل ضبط کر لیا + جب مہابت‌خان پاس پہنچا جہانگیر کابل کو جاتا تھا جھیلم میں پل باندھہ کر فوج تو پار اُتر گئي تھي جہانگیر اپنے خیمے میں ابھي اِسي پار تھا * مہابت‌خان نے سورج نکلنے سے پہلے دو ہزار رجپوت تو پل پر بھیج دیئے اور آپ دو سو رجپوت لیکر جہانگیر کے ڈیرے میں چلا گیا + جہانگیر گھبرا کر اُٹھا اور اِتنا ہي کہنے پایا نمک‌حرام مہابت‌خان یہہ کیا ہي مہابت‌خان نے زمین چومي اور عرض کیا کہ میرے دشمنوں نے مجھکو حضور تک نہیں پہنچنے دیا تب میں ناچار اِس گستاخي کے ساتھہ حاضر ہوا * ندان جب جہانگیر نے اپنے تئیں مہابت‌خان کے اختیار اور اُس کي قید میں پایا + نرمي اور ملائمت کے ساتھہ باتیں کرنے لگا مہابت‌خان جہانگیر کو اپنے ڈیرے میں لے آیا * نورجہان بھیس بدل کر ٹوٹي سي ڈولي پر سوار مہابت‌خان کے سپاہیوں کے درمیان سے پل پار اپني فوج میں چلي گئي + دوسرے روز دریا پایاب اُتر کر ساري فوج مہابت‌خان پر چڑھا لائي * آپ تیر کمان لیکر ہاتھي کے ہودے پر سوار تھي + لیکن مہابت‌خان کے سامنے کچھہ پیش نہ گئي * آدمي بہت مارے گئے + بادشاہ کو نہ چھڑا سکے * نورجہان کا ہاتھي فیل‌بان کے مرنے اور سونڑ کے کٹنے پر دریا میں بھاگ گیا + اور پھر بہت دور بہہ‌کر کنارے پر لگا * نورجہان کے ساتھہ ہودے پر اُس کي نواسي بھي تھي نري بالک اور تیر سے گھائل نورجہان ہاتھي سے اُتري اور اُس لڑکي کے گھاؤ میں پٹي باندھي + آخر تھک کر وہ بھي اپني قسمت کے بھروسے پر جہانگیر کے پاس مہابت‌خان کي قید میں چلي آئي *

مہابت‌خان جہانگیر کو لے کر کابل کي طرف چلا + جہانگیر ظاہر میں اُس سے ایسا ہل مل گیا کہ مہابت‌خان کو اُس کي طرف سے کچھہ بھي کھٹکا باقي نرہا * جہانگیر نے نورجہان کي صلاح بموجب مہابت‌خان سے کہہ کر حکم دلوا دیا کہ سب جاگیردار اپنے اپنے سواروں کي موجودات دیویں نورجہان بھي جاگیردار تھي + اپنے سواروں کو درست کرنے لگي اور نئے سوار اِس حکمت سے بھرتي کیئے کہ موجودات کے دن تک کسي کو اُن کي تعداد سے خبر نہ ہوئي * مہابت‌خان کو نورجہان

كي طرف سے كهتكا هوا ليكن جہانگير نے يہه كہه كے متا ديا كه نورجہاں
كے سوار هم جب كر ديكهه آوينگے تم اُن كے نزديك مت جانا + ليكن
جب جہانگير نورجہاں كے ساتهه اُس كے سواروں كو ديكهنے گيا وه ايسے
تهے كه فوراً اُنهوں نے اُن كے هاتهيوں كو گهير ليا اور مهابت خان كے
آدميوں كو جو بادشاه كے ساتهه تهے كات ڈالا * جب مهابت خان نے ديكها
كه بادشاه اور بيگم دونوں هاتهه سے نكل گئے وهاں سے كوچ كيا + اور پهر
دكهن ميں شاهجہان سے جا ملا *

جہانگير كابل سے كشمير گيا وهاں اُس كا دمے كا مرض ايسا بڑهه گيا كه
لاهور آنا پڑا + ليكن موت نے راستے هي ميں آ ليا ساتهويں برس ميں
دُنيا سے كوچ كر گيا † * ١٦٢٧ ع

## شهاب الدين محمد شاهجہان ( صاحب قران ثاني )

جہانگير كے بعد شاهجہان بڑي دهوم دهام سے تخت پر بيٹها
جيسي اُس كے وقت ميں سلطنت نے رونق پائي + كبهي كسي كے وقت
ميں نهيں آئي * جو جو عمارتيں اُس نے بنائيں + كبهي كسي كے
ديكهنے ميں نهيں آئيں * شاهجہاںآباد كي عمارتوں كو ديكهو قلعه كيسا ١٦٢٨ ع
عمده اور جامع مسجد كس شان كي بني هى آگرے ميں تاج گنج
كا روضه ديكهو كه ويسي دوسري عمارت آج تك كسي كو دُنيا ميں نهيں
ملي + ايك تخت طاؤس ‡ اُس نے سات كروڑ دس لاكهه روپئے

---

† تاريخ وفات جهانگير ع جهانگير از جهان عزم سفر كرد سنه ١٠٣٦ هجري
‡ طول اِس تخت كا چهه فت اور عرض چار فت ١٠٨ لعل اُس ميں ٣٠
رتي سے ليكر اڈهائي سو رتي تك كے لگے تهے اور ١٦٠ پنے چهتيس رتي سے لے كر
رتي تك كے جڑے تهے اُس كے سائبان ميں تمام هيرے اور موتي ٹكے هوئے تهے
جهالر نرے موتيوں كي لٹكتي تهي اُس تخت كي محراب پر ايك مور دُم پهيلائے
سونے كا جواهر سے جڑا هوا ركها تها دُم ميں بالكل نيلم اور چهاتي پر ايك بڑا
لعل تها گردن ميں ترستهه رتي كا موتي لٹكتا تها ايك هيرے كا آويزه بهي اُس
ميں ١١٧ رتي كا تها باره چوبيں جن پر اُس تخت كا سائبان كهڑا هوتا تها تمام
آبدار گول نو رتي سے باره رتي تك كے موتيوں سے جڑي تهيں اور اُس كے دونوں
طرف جو دو چتر رهتے تهے اُن كي ڈنڈياں آٹهه آٹهه فت لنبي ساري نيچے سے
تك هيروں ميں ڈوبي تهيں *

بنوایا تھا کہ جسکے دیکھنے سے چکاچوندھہ آجاتی تھی * شاھجہان کی سالگرہ میں سوائے معمولی تُلادانوں کے جواھرات سے بھر بھر کر پیالے صدقے اُتارے جاتے تھے + خفی خان لکھتا ھی کہ اِنعام اِکرام خلعت تُلادان صدقے وغیرہ سب ملاکر اِس سالگرہ میں ایک کروڑ ساٹھہ لاکھہ روپئے سے کم خرچ نہیں پڑتے تھے * تیورنیر فراسیسی سوداگر. جو اُس وقت یہاں آیا تھا اپنی کتاب میں لکھتا ھی کہ شاھجہان لوگوں پر بادشاھی نہیں کرتا ھی + بلکہ اپنے لڑکوں کی طرح اُنھیں پالتا ھی * اُس کے اِنتظام کی خوبی اِسی بات سے جان لینی چاھیئے کہ اِس شاہ‌خرچی پر بھی وہ سوائے سونے چاندی اور جواھرات کے چوبیس کروڑ روپیہ نقد چھوڑ مرا + اور کبھی رعیت سے ایک پیسا معمول سے زیادہ نہیں مانگا * خفی خان شاھجہان کی آمدنی تیئیس کروڑ روپیہ سال لکھتا ھی + لیکن تیورنیر بتیس کروڑ بتلاتا ھی *

سنہ ١٦٣١ اِسی بادشاہ کے زمانے میں یعنی سنہ ١٦٣١ع میں پرتگال‌والوں نے کلکتے کے پاس ھگلی میں جو قلعہ بنایا تھا + بنگالے کے صوبہ‌دار نے گھیر کر لے لیا *

قندھار اکبر کی سلطنت کے شروع میں اِیرانیوں نے لے لیا تھا + لیکن کچھہ دن بعد پھر اکبر کے قبضے میں آگیا اب جہانگیر کے زمانے سے پھر اِیرانیوں کے ھاتھہ میں تھا * لیکن اُن کا صوبہ‌دار علی‌مردان‌خان شاھجہان سے آملا + اِس لیئے قندھار پھر ھندوستان کے شامل ھوگیا * یہہ علی‌مردان‌خان بڑا نامی ھوا دلی کی نہر اِسی سنہ ٣٧ نے بنوائی + اور دولت اُس کے پاس اِتنی تھی کہ لوگوں کی سمجھہ میں اُس نے کہیں سے گڑی ھوئی پائی * سنہ ١٦٤٧ع میں اِیرانیوں نے سنہ ٤٧ پھر زور مارا + اور قندھار اُن کے دخل میں چلا گیا *

میرجملہ پہلے تو دکھن میں ھیرے کی تجارت کرتا تھا + لیکن اب بہت دنوں سے عبداللہ قطب‌شاہ گولکنڈے کے بادشاہ کا وزیر ھوگیا تھا * عبداللہ نے کئی باتوں سے ناراض ھوکر اِس کے بیٹے محمدامین کو قید کیا تب اِس نے شاھجہان سے مدد مانگی + شاھجہان کی فوج نے عبداللہ کو بہت زیر کیا شاھزادے اورنگ‌زیب کے اِشارے مطابق

دھوکھا دے کر اُس کے علاقہ میں گھس گئي * عبداللہ نے تو اورنگ زیب
کے آدمیوں کو سابق صلح نامے کے موافق دوست سمجھا اُن کے کھانے
پینے کا بندوبست کرنے لگا لیکن اِنھوں نے اچانک اُس کي دارالسلطنت
حیدرآباد کو لوٹنا اور پھونکنا شروع کیا + ناچار عبداللہ نے محمد امین
کو بھي قید سے چھوڑ دیا اور اورنگ زیب کے لڑکے سلطان محمد کو اپني
بیٹي بیاہ میں اور ایک کروڑ روپیہ نذر بادشاہ کے لیئے دے کر اپنا پنڈ چھوڑایا *
میر جملہ نے شاہجہان کو وہ مشہور ۳۱۹ رتي کا کوہنور ہیرا † نذر دیا جو
اُس کے کسي کسان کو گوداوري کنارے کولور کي کھان میں خربوزے کا کھیت
جوتتے ہوئے ملا تھا اور اب پنجاب سے ملکہ معظمہ اِنگلستان یعني ہند کي
قیصر امپرس وکٹوریا کي خدمت میں پہنچا + وہ برابر اورنگ زیب
کا معتمد مصاحب بنا رہا *

۱۶۵۱ ع

شاہجہان کے چار لڑکے تھے داراشکوہ ۴۲ برس کا شجاع ۴۰ برس
اورنگ زیب ۳۸ برس کا اور چوتھا مُراد بھي جوان ہو چکا تھا داراشکوہ بہت
نیک تھا ہر مذہب کے اچھے فقیروں سے صحبت رکھتا مذہب اُس کا
بیدانت تھا + اُپنشدوں کا فارسي میں ترجمہ اُسي کے حکم سے ہوا تھا *
اورنگ زیب بڑا دور اندیش حکمتي مطلب کا یار اور ظاہر میں بڑا کڑا مسلمان
تھا شجاع شرابي اور عیاش اور مُراد کچھہ بیوقوف سا گنا جاتا تھا +
اورنگ زیب کو شاہجہان کے منصوبوں کا حال اپني بہن روشن آرا ‡ سے
کرتا تھا * داراشکوہ ولیعہد تھا + جوں جوں شاہجہان اُس کا اختیار
بڑھاتا جاتا تھا اورنگ زیب چھت پٹاتا تھا * اِس کے دل میں تخت کي
پوري آرزو تھي + اُمید نري مذہب کے بہانے سے تھي * سدا مولویوں
کي طرح رہا کرتا + جو کچھہ ہاتھہ کي محنت سے ملتا اُسي سے اپنا
گذران کرتا * ساتھیوں سے سدا کہا کرتا کہ میں تو فقیر ہو کر مکے چلا جاؤں
لیکن کیا کروں داراشکوہ کافر ہی اگر اِس کا اختیار ہوگا + دین کو بہت

---

† شاہجہان کے جوہریوں نے اُسے ۷۸۱۵۵۲۵ کا آنکا تھا اور کولور کي کھان
میں ملا کون جانے شاید اِسي سبب اُس کا نام کوہنور رکھا گیا *

‡ شاہزادیاں بھي تعلیم پاتي تھیں اکبر کے چار جہانگیر کے دو شاہجہان کے
پانچ اور اورنگ زیب کے بھي پانچ تھیں لیکن اِن ۱۶ میں بیاہي خالي تین
تھیں *

زیب خراب کریگا * ندان یہي سبب تہا کہ مسلمان اُس کو جي سے
چاہتے تہے اور اِس میں شک نہیں کہ اُنہیں کي مدد سے اُسے سلطنت
ہاتہہ لگي + لیکن ساتہہ هي یہہ بہي یاد رکہو کہ هندوٗں کے بیدل هو
جانے سے وہ سلطنت بالکل بے زور هو گئي * اُس وقت تو نہ معلوم
هوا + لیکن اورنگ‌زیب کے بعد اُس کا نتیجہ بخوبي دکہلائي دیا *

شاهجہان اِس عرصے میں سخت بیمار هو گیا تہا اُمید بچنے کي
نہ تہي داراشکوہ نے بہتیرا چاها کہ خبر نہ پہیلے + ڈاک بند کر دي
مسافروں کو چلنے سے روکا لیکن یہہ نہ سوچا کہ بہلا هندوستان میں
کبہي ایسا هو سکتا هی کہ بہید نہ کُہلنے پاوے * شجاع بنگالے کا
صوبہ‌دار اور مُراد گجرات کا صوبہ‌دار دونوں اپني اپني فوجیں لےکر دلي کو
روانہ هوئے اورنگ‌زیب دکہن کا صوبہ‌دار تہا مُراد کو لکہہ بہیجا + کہ تخت
آپ کو مبارک هو میں مکے جانے کي بالکل تیاري کر چُکا هوں لیکن دین
کا کام سمجہہ کر جب تک کہ اِس کافر دارا کا کچہہ بندوبست نہ هو جاوے
میں بہي تمہارا مددگار هوں اور پہر مالوے میں آکر مُراد سے مل گیا *

شجاع تو بنارس کے پاس داراشکوہ کے لڑکے سلیمان شکوہ سے شکست
کہاکر بنگالے کو لوٹ گیا + مُراد اورنگ‌زیب کے ساتہہ اُجین کے پاس
راجا جسونت سنگہہ کو جسے داراشکوہ نے اُن کے مقابلے کو بہیجا تہا
شکست دے کر آگرے سے ایک منزل کے تفاوت پر آن پہنچا * داراشکوہ
تخمیناً ایک لاکہہ سوار لے کر اُن کے سامنے آیا + بڑي بہاري لڑائي
هوئي مُراد کا هودہ تیروں سے ساهي کي پیٹہہ بن گیا * وہ آپ بہي
کئي جگہہ گہایل هوا + هاتہي نے میدان سے بہاگنا چاها تو پہروں میں
بندهن ڈلوا دیا * راجا رام سنگہہ کیسریا باگا پہنے موتیوں کا هار سر میں
مُراد کے هاتہي سے جا بہڑا + اور بہالا چلایا * مُراد نے اُس کا بہالا
ڈهال پر روکا + اور راجا کو ایک هي تیر سے مار ڈالا * اُس کے مرتے
رجپوت بڑے جوش میں آئے + اور ڈهیر کے ڈهیر وهاں اُنکي لاش کے
گئے * اورنگ‌زیب چلّا چلّا کر اپنے سپاهیوں کو یہي سناتا تہا الله
یعني الله تمہارے ساتہہ هی راجہ روپ‌سنگہہ گہوڑے پر سے اُتر
بڑا اور دوڑ کر اپني تلوار سے اورنگ‌زیب کے هودے کا رسا کاٹنے لگا +
اورنگ‌زیب اُس کي بہادري دیکہہ کر ایسا خوش هوا کہ پُکارا یہہ

مارا نہ جاوے لیکن اُسے ہجوم میں کون سنتا تھا * بات کی بات
میں اُس کی دھجیاں اُڑادیں دارا کی فوج کو غلبہ تھا + لیکن اُس
کے ہاتھی کو ایک بان آ لگا اِس سبب سے اُس نے بھاگنا چاہا
داراشکوہ نیچے کود پڑا * فوج نے جانا کہ وہ مارا گیا فوراً سب کی سب
بھاگ گئی دارا کو بھی بھاگنا پڑا + مارے شرم کے باپ کے سامنے تو نہ
گیا اپنی بیگم اور لڑکوں کو لیکر سیدھا لاہور کو روانہ ہوا * اورنگ‌زیب
نے آگرے پہنچ کر بہت منت سماجت کے ساتھ شاہجہان کے پاس پیام
بھیجا کہ یہہ مقام ناچاری کا تھا میں آپ کا وہی فرمان‌بردار لڑکا ہوں
لیکن ساتھہ ہی قلعہ میں جابجا چوکی پہرا بھی بیٹھا دیا + کہ جس
میں شاہجہان کسی کے ساتھہ بات چیت یا خط کتابت نہ کر سکے
شاہجہان سات برس تک اِس کے بعد جیا * اورنگ‌زیب اُسکی
بڑی عزت اور خاطر کرتا رہا + لیکن سلطنت اُس کی اِسی تاریخ
تک گئی جاتی ہی آگے سکّہ خطبہ اورنگ‌زیب کا چلا * شاہجہان نے
تیس برس بادشاہی کی + ۶۷ برس کی عمر میں بادشاہی اُس سے
چھینی گئی اور ۷۴ برس کی عمر میں اُسنے وفات پائی *

جب مُراد کا کچھہ کام باقی نرہا اورنگ‌زیب نے ایک روز اُس کی
ضیافت کی اور اِتنی شراب پلائی کہ وہ بیہوش ہو گیا + تب اُس کے
ہتھیار اُترواکر اور پیروں میں بیڑیاں ڈلواکر گوالیر کے قلعے میں بھیجدیا *

## مُحی الدین محمد اورنگ‌زیب عالمگیر

اورنگ‌زیب نے تخت پر بیٹھہ کر اپنا لقب عالمگیر رکھا + مُلتان
کے پاس تک داراشکوہ کا پیچھا کیا * لیکن جب سنا کہ داراشکوہ مُلتان
سے سندھہ کی طرف بھاگ گیا اور شجاع بنگالے سے آتا ہی فوراً الہ‌آباد
کی طرف مُڑا + کھجوے میں شجاع کے ساتھہ لڑائی ہوئی شجاع ۱۶۵۹ع
شکست کھاکر پھر بنگالے کی طرف بھاگا اور جب وہاں بھی پیر نہ جم سکا
تو اراکان میں جاکر وہاں والوں کے ہاتھہ سے اپنے کُنبے سمیت مارا گیا *
داراشکوہ مُلتان سے بھاگ کر سندھہ اور کچھہ ہوتا ہوا گجرات میں
پہنچا + اور وہاں کے صوبہ‌دار سے مل کر بیس ہزار آدمی اجمیر میں
جمع کر لیا * لیکن وہاں اورنگ‌زیب سے شکست کھا کر قندھار کی

طرف بھاگا + راستے میں سختیاں بہت اُٹھائیں جب سندھ کی
سرحد پر پہنچا اجودھن کے حاکم ملک جیون نے دغا کی اور اِس کو
اِس کے لڑکے سمیت قید کر کے اورنگ زیب کے پاس لے آیا † * اورنگ زیب
نے بڑی خوشیاں منائیں داراشکوہ کو پہلے تو ہاتھوں میں ہتھکڑیاں اور
پیروں میں بیڑیاں ڈالکر بے جھول کے ہاتھی پر بازار میں گھومایا + اور
پھر قیدخانے میں بھیج کر اِس بہانے سے کہ اُس نے مسلمانوں کا دین
چھوڑ دیا مولویوں سے فتویٰ لیکر جلّادوں کے ہاتھہ سے قتل کروا ڈالا اور اُس
کے لڑکے سپہرشکوہ کو قید رہنے کے لیئے گوالیر کے قلعے میں بھیج دیا *

سنہ ١٧٠٠ع کے شروع تک مرہٹوں کا نام کچھہ ایسا مشہور نہ تھا
دکھن کے بادشاہوں کی فوج میں سواروں کی نوکری البتہ کرنے لگے
تھے + لیکن حکومت کے درجے کو نہیں پہنچے تھے * مالوجی بھوسلا
دکھن کے حاکموں میں سے ایک کے یہاں کچھہ سواروں کے ساتھہ نوکر
تھا + اور لوکجی یادوراو اُسی حاکم کے تحت میں دس ہزار آدمیوں
کا افسر تھا * ایک دن مالوجی بھوسلا کے لڑکے ساہجی کو اپنی لڑکی کے
ساتھہ گود میں بٹھاکر ہنسی کی راہ سے کہنے لگا کہ یہہ تو اچھا جوڑا
بیاہنے لائق ہی مالوجی بھوسلا نے اُسی دم برادری والوں کو جو
وہاں موجود تھے گواہ ٹھہرا دیا اور کہا کہ دیکھو بھائیو لوکجی یادوراو
نے میرے بیٹے کو اپنی بیٹی دی + ناچار لوکجی یادوراو کو اپنی بیٹی
ساہجی کے ساتھہ بیاہنی پڑی * کہتے ہیں کہ یادوراو کے گوت والے
یدبنشی رجپوتوں سے نکلے تھے + اور مسلمانوں کی چڑھائی سے پہلے
دیوگدھہ کے راجا بھی یدبنشی کہلاتے تھے * تو اگر لوکجی یادوراو کا نکاس
اِنہیں دیوگدھہ والے راجاؤں کے گھرانے سے ہوا ہو کچھہ اچرج نہیں
ندان مالوجی بھوسلا کی قسمت زور پر تھی دیکھتے ہی دیکھتے
احمدنگر کے بادشاہ کی نوکری میں پانچ ہزار سواروں کا جاگیردار ہو
گیا + اور پونا اُسے جاگیر میں ملا * مالوجی بھوسلا کا پوتا یعنی
لوکجی یادوراو کا ناتی سیواجی بڑا نامی اور اِقبال مند ہوا + وہ سنہ
١٦٢٧ع میں جنما تھا اور اُسی سے مرہٹوں کا راج قائم ہوا *

---

† یہہ وہی ملک جیون ہی جسکو شاہجہان نے کسی جرم میں قتل کا
حکم دیا تھا اور داراشکوہ نے سفارش کر کے بچا لیا تھا *

سیواجي ابھي پورا ١٦ برس کا بھي نہیں ہونے پایا تھا کہ بدن میں اُس کے جوانمردي کا خون جوش میں آیا + رات دن شکار کھیلنے اور ڈاکا مارنے سے کام تھا اور وھي وھاں کے جنگل پہاڑوں میں جنگلي اور پہاڑي آدمیوں کے ساتھہ اُسے آرام تھا * وہ اُن بکٹ جنگلوں کي راہ اور ٹیڑھے پہاڑوں کے گھاٹوں سے خوب واقف ھوگیا تھا + اور ایک ایک جنگلي آدمي کا نام تک جان لیا تھا * بیجاپور کي سلطنت کمزور پڑگئي تھي سیواجي ڈاکا مارتے مارتے بیجاپور کي عملداري کے قلعے لینے لگا + پہلا قلعہ جو اُس نے اپنے دخل میں کیا پونا سے دس کوس پر تورنا قلعہ تھا * بیجاپور کے بادشاہ نے دغا کر کے سیواجي کے باپ ساہجي کو قید کر لیا + تب سیواجي نے شاھجہان کو عرضي لکھي شاھجہان نے اُس کے باپ کو بھي چھڑوا دیا اور اُسے پنج ھزاري یعني پانچ ھزار سواروں کے افسر کا خطاب دیا * جب باپ چھوٹ گیا + سیواجي پھر اپنا علاقہ بڑھانے لگا * بیجاپور کے بادشاہ نے افضل خان کے تحت میں ایک بڑا بھاري لشکر اُس کے زیر کرنے کو بھیجا سیواجي نے کہلا بھیجا کہ آپ اِتنا لشکر کیوں لائے ھیں میں تو آپ کا چاکر ھوں + لشکر سے خوف کھاتا ھوں اگر آپ اکیلے چلے آویں جو فرماویں میں بجا لانے کو موجود ھوں * افضل خان ململ کا جامہ پہنے ایک تیغہ ھاتھہ میں لیئے اکیلا اپنے لشکر سے باھر نکلا + سیواجي بھي پرتاپ گڈھہ کے پہاڑي قعلہ سے باھر آیا * لیکن انگرکھے کے نیچے فولادي زرہ پہنے ھوئے + اور ھاتھوں میں شیرپنجہ † چڑھائے ھوئے * سوائے اِس کے اُس نے ایک چھرا بھي کمر میں چھپا لیا + جب افضل خان نے سیواجي کو گلے سے لگایا سیواجي نے اُسے شیرپنجے سے بھینچ لیا اور فوراً چھرے سے اُس کا کام تمام کیا * سیواجي کا اِشارہ پاتے ھي اُس کي تمام فوج جو پہاڑوں میں چھپي تھي نکل آئي + اور افضل خان کي فوج پر جو بالکل غافل تھي اِس تیزي کے ساتھہ گري کہ وہ اُسي دم تین تیرہ ھو گئي *

سیواجي کو تو لوٹ مار سے کام تھا + کون کس کا علاقہ ھی یہہ اُسے کہاں خیال تھا * جب اورنگ زیب کے قلعوں پر بھي اُس نے ھاتھہ ڈالا +

---

† ایک طرح کا ھتھیار ھی شیر کے پنجے کي طرح *

اورنگ‌زیب کا ماموں شایستہ‌خان جو اُس وقت دکھن کا صوبہ‌دار تھا فوج لیکر مقابلہ کو بڑھا * سیواجي سنگار یا سنگھہ‌گڈھہ کے پہاڑي قلعے پر چڑھہ گیا + شایستہ‌خان چھہ کوس پر پونا میں اُسي مکان کے درمیان ٹھہرا جس میں سیواجي کچھہ دنوں رہ چکا تھا * ندان ایک دن وہ رات کو ٢٥ آدمي ساتھہ لے کے بھیس بدلے ہوئے کسي بارات کے ساتھہ شہر میں گھُس آیا + اور ایک چور دروازے کي راہ پہرے والوں سے بچ کر ٹھیک اُس جگہہ جا پہنچا جہاں شایستہ‌خان پلنگ پر سوتا تھا * سیواجي کي تلوار سے شایستہ‌خان کي صرف دو اُنگلیاں کٹنے پائیں کھڑکي کي راہ کود کر جان بچا گیا + لیکن لڑکا اُس کا کام آیا * سیواجي اُسي دم پھُرتي کے ساتھہ وہاں سے نکل کر ساتھیوں سمیت مشعلیں جلائے اپنے پہاڑي قلعے پر چڑھہ گیا + اور شایستہ‌خان کا لشکر سارا دیکھتا هي رہ گیا * سنہ ١٦٦٥ع میں اورنگ‌زیب نے راجا جےسنگھہ اور دلیرخان کو دکھن کي مہم پر بھیجا + سیواجي نے پیام صلح کا دیا اور راجا جےسنگھہ کے پاس چلا آیا * راجہ جےسنگھہ نے اُسکي ایسي خاطرداري کي اور اورنگ‌زیب سے اُس کے نام ایسا ایک فرمان منگوایا کہ وہ بالکل تابع هو گیا + اور اپنے لڑکے سنبہا کو لے کر بادشاہ کي قدمبوسي کے لیئے دلّي میں چلا آیا * لیکن وہاں اُس کي خاطرداري کچھہ اچھي نہ هوئي اور اِس بات سے جب اُس نے اپني دلگیري ظاهر کي اورنگ‌زیب نے اُس پر پہرے بٹھلا دیئے سیواجي بڑے بڑے کھانچوں میں † فقیروں کو کھانے کے لیئے بھیجا کرتا تھا ایک روز بیٹے سمیت دو کھانچوں میں بیٹھہ کر پہروں کے بیچ سے نکل گیا + اور کچھہ دنوں بعد فقیري بھیس میں پونا جا پہنچا اور پھر دھیرے دھیرے اُس نے اپنا علاقہ بہت بڑھایا اور بڑا نام پایا *

سنہ ٦٦٥

اِسي سال میں شاہجہان کا اِنتقال هوا + اگرچہ وہ قلعے سے باهر نہیں نکلنے پاتا تھا لیکن وہاں اورنگ‌زیب اُسے بہت عزت اور ادب کے ساتھہ رکھتا تھا *

سنہ ٦٦٦

یہہ زمانہ اورنگ‌زیب کي پوري ترقي کا تھا اُدھر کشمیر کے صوبہ‌دار نے همالے پار چھوٹا تبت فتح کر لیا تھا + اور اِدھر بنگالے کے صوبہ‌دار

---

† یعني دورا یعني ٹوکرا *

نے چتکاوں کا علاقہ بادشاہی عملداری میں ملادیا تھا * اور پھر اِس لڑ
چھوڑے ملک کے درمیان جھگڑا فساد کہیں کچھہ نہ تھا + عرب اور حبش چلے
سے لے کر ایران توران تک کے ایلچی † اُس کے دربار میں حاضر تھے لیکن یا +
ایسی سلطنتوں میں کیا یہہ امن چین کچھہ عرصہ تک ٹھہر سکتا تھا؟ حال

اورنگ‌زیب نے جزیہ پھر جاری کیا + اِس کام کے لیئے ایک جمعیت
مُلّا مقرر ہوا کہ ہندو لوگ اپنے دھرم کے کاموں میں کچھہ دھوم د
نہ کرنے پاویں تیوہار اور پربوں پر جو میلے ہوتے تھے وہ بھی
کر دیئے اُس نے تو یہاں تک حکم دے دیا تھا کہ سوائے مسلمان
کے کہیں کوئی ہندو بادشاہی نوکری نہ پاوے لیکن تعمیل نہ ہو سک
تعمیل تو کسی حکم کی پوری نہ ہوئی لیکن دل ہندوؤں کا مسلمان
کی سلطنت سے پورا ہٹ گیا * جو کچھہ کہ اُس وقت اِن
سلطنت کا حال تھا اُسی ایک خط سے ظاہر ہو جاتا ہی جو کس
راجہ نے اورنگ‌زیب کو لکھا تھا اور خفی‌خان نے اپنی تواریخ میں
درج کر دیا ہی + خلاصہ اُس کا یہہ ہی * کہ دیکھئے اکبر جہانگیر اور
شاہجہان کے وقت میں اِس ملک کا کیا حال تھا اور اب کیا ہو گیا ہی شہر
جب سب اُجڑے اور سب مذہب کے آدمی ناراض ہیں اور آمدنی
دن پر دن گھٹتی جاتی ہی جب رعیت پر ظلم ہوتا ہی اور خزا
خالی پڑتا جاتا ہی پولس کی کوئی خبر نہیں لیتا اور خود شہر
میں خطرہ رہتا ہی تو یہہ بیڑا کی دن چل سکتا ہی؟ *

راجہ جسونت‌سنگھہ جودھپور والا کابل کی مہم پر مر گیا تھا اُس
کی رانی اور دو بالک لڑکے بادشاہ کی پروانگی کا اِنتظار نہ کر کے

---

† ایک سال پانچ بادشاہوں کے ایلچی آئے بڑا بھاری دربار ہوا ایران کے ایلچی
کی بڑی خاطر ہوئی شہر کی آئین بندی کی گئی سڑک پر کوسوں تک سوار کھڑے
کیئے گئے اُمرا اِستقبال کو گئے توپوں کی سلامی ہوئی شاہ کا خریطہ اورنگ‌زیب نے
اپنے ہاتھہ سے لیا ۲۵ گھوڑے ۲۰ شتر ایرانی کمخاب پارچے قالین بیدمشک کے
تحفہ میں گذرے مکے کے شریف نے عربی گھوڑے اور ایک جھاڑو جس سے
جھاڑا جاتا تھا بھیجی یمن کے بادشاہ اور بصرے کے حاکم نے بھی گھوڑے بھیجے
اِنگلستان کے بادشاہ جیمس کے ایلچی نے ایک بیل کا سینگ کچھہ ہاتھی دانت
ایک گورخر اور ۲۵ غلام کہ ضرور حبشی رہے ہونگے نذر کیئے *

حبشی چلے آئے بادشاہ نے اُنھیں قید کرنے کا اچھا بہانا پاکر گھیر لینے کا حکم دے لیا + اگرچہ رانی اور لڑکوں کو تو اُن کے ساتھی رجپوت بھیس بدلاکر نکال لے گئے پر ہندوؤں کا دل رہا سہا اَور بھی ٹوٹ گیا * بڑا لڑکا اجیت سنگھہ جودھپور کی گدّی پر بیٹھا + اور جب تک اورنگزیب جیتا رہا وہ اجیت سنگھہ چاکری بجالانے کے بدلے لڑبھڑ کر سدا اُسے تنگ کرتا رہا * رانا راج سنگھہ اُدےپور والا † بھی اُس سے مل گیا + اور جزیہ دینے سے اِنکار کیا * فوجیں جودھپور اور اُدےپور پر بھیجی گئیں بادشاہ کا اُنکو حکم تھا کہ ملک ویران کر ڈالیں + گانوں سب پھونک دیں * درخت پھلدار کٹنے سے باقی نہ چھوڑیں + بال بچے اور عورتیں سب کی پکڑ لاویں *

سنہ ۱۶۷۹

سنہ ۱۶۸۰ ع میں سواجی ۵۳ برس کا ہوکر پرلوک کو سدھارا + بیٹا اُسکا سنبھاجی ‡ بد چلن تھا *

سنہ ۱۶۸۰

تھوڑے ہی دنوں بعد اورنگزیب نے دکھن پر بڑی بھاری فوج لے کر چڑھائی کی گولکنڈے کے بادشاہ ابوالحسن نے جو تاناشاہ کے نام سے مشہور ہی سنبھاجی سے آپس کی مدد کا قول قرار کیا تھا اِسی لیئے اورنگزیب نے پہلے کچھہ فوج گولکنڈے پر بھیجی * بادشاہ تو قلعے میں جاچھپا + اور حیدرآباد تین دن تک برابر لٹتا کیا * آخر بادشاہ نے بہت سا روپیہ دے کر کسی طرح اُس دم یہہ بلا اپنے سر سے ٹالی + اور اورنگزیب کے ساتھہ صلح کر لی * اورنگزیب کو اِدھر سے جو اُسے فرصت ملی ساری فوج لے کر بیجاپور پر گرا + اور اُس کے شہر کو جاگھیرا * تھوڑے ہی دنوں میں دیواریں ٹوٹ گئیں اورنگزیب تخت رواں پر اندر گیا بالک بادشاہ کو قید کر دیا + اُس کا سارا علاقہ اپنی عملداری میں ملا لیا * جب بیجاپور قبضے میں آگیا اِس بہانے سے کہ گولکنڈے کا بادشاہ کافروں کو پناہ دیتا ہی پھر یکایک اُسے جا دبایا + سات مہینے کے محاصرے میں گولکنڈا بھی ٹوٹا اور بیجاپور کی طرح یہہ علاقہ بھی اورنگزیب کے ہاتھہ لگا *

سنہ ۱۶۸۶

سنہ ۱۶۸۷

سنہ ۱۶۸۷

---

† کہتے ہیں کہ اُدےپور والوں نے کبھی اپنی لڑکی بادشاہ کو نہیں دی لیکن اورنگزیب رقعات عالمگیری میں اپنے لڑکے کام‌بخش کو لکھتا ہی — اُدےپوری والدۂ شما در بیماری بامن بودہ ارادہ رفاقت دارد *

‡ سواجی اور سنبھاجی کا ٹھیک نام شیواجی اور شنبھوجی معلوم ہوتا ہی *

اِن دونوں علاقوں کا ھاتھہ لگنا گویا اورنگ‌زیب کي ساري آرزؤں کا ایک
ھونا تھا + پر سچ پوچھو تو ھم اِسي تاریخ سے دلّي کي سلطنت
گھٹنا قرار دیتے ھیں اِس میں کسي طرح کا شک نہیں
تیموري خاندان کے زوال کا بیج اِسي وقت میں بویا گیا تھنیاں
پتّے اُس میں چاھے جب نکلے بیجاپور اور گولکنڈے کي بادشاھی
سے دکھن میں ایک طرح کا اِنتظام بندھا ھوا تھا اور مرھٹوں
بڑا دباؤ تھا * اِن کے ٹوٹتے ھي وھاں ھر طرف غدر مچ گیا +
سوار سپاھي اُن کے نوکر تھے وہ بھي اکثر مرھٹوں سے جا
مرھٹوں نے جي کھول کے لوٹ مار کرنا شروع کیا * اورنگ‌زیب
یہي بڑي تعریف ھی کہ اُسنے اپنے جیتے جي سلطنت میں
نہیں پڑنے دیا پر آثار زوال کے اُسے معلوم ھو گئے تھے اکبر کے
تک بھي بُو سپاھگري کي باقي تھي + اُس کے سرداروں
سرد ملک کي چالاکي دیکھنے میں آتي تھي * لشکر بادشاہ کا
سے بڑا زیور تھا + اور اُسي کي درستي کا سدا اُسے خیال تھا *
جہانگیر اور شاھجہان کے زمانے میں خوف خطر کم اور امن
بہت رھنے کے سبب عیش عشرت تو بڑھہ گئي + پر جسکو سپاھگري
کہتے ھیں بالکل جاتي رھي * سدا سے یہي دستور چلا آتا ھی
کنگلوں کو جب حوصلہ ھوتا ھی بڑے بہادر بن جاتے ھیں + اور
کچھہ چاھتے ھیں پاتے ھیں * اور جب بہت مل جاتا ھی عیش
پڑکر ایسے بودے ھو جاتے ھیں + کہ پھر اُسي طرح جیسا اُنھوں
اَوروں کو دبایا تھا نئے حوصلے والے اُنھیں دبا لیتے ھیں * اُسي طرح
پارتھوں نے رومیوں کو دبایا + اِسي طرح عرب والوں نے اِیرانیوں
دبایا * اِسي طرح تاتاروالوں نے چینیوں کو دبایا + اور اب آخري
میں اِسي طرح فرنگستان والوں نے ساري دُنیا کو دبایا * کارخانہ
بھي اب بہت بڑھہ گیا ھی پر علم کا اِن میں ایسا رواج
اور دن پر دن اَور بھي ایسا ھوتا چلا جاتا ھی کہ عیاشي میں نہ
بے سپاھگري کے درمیان اَور بھي زیادہ درست ھوتے جاتے ھیں + اگر
حشمت بڑھہ جانے کے سبب آرام طلبي سے کچھہ بدني طاقت
بھي جاتي ھی تو علم کے وسیلے سے ایسي ایسی توپ بندوق جہاز
[illegible]

ں کا ایک آدمي میں سو سو هزار بلکه لاکهه کا زور حاصل کر لیتے
ہیں *

ندان اب ذرہ اورنگ‌زیب کي فوج پر نگاہ کرني چاهیئے + ذرہ
س کے سرداروں کے گهوڑوں کو دیکهنا چاهیئے * دُم اور یالیں بالکل رنگي
وئیں + سونے چاندي کے ساز سر سے پیر تک لدے هوئے کلغیاں
ہت لنبي لنبي پیروں میں جهانجهنیں بجتي هوئیں * موتے اِتنے که
تنے لنبے شاید اُسي کے قریب چوڑے + اور پهر چار جامے اُن پر
خملي زردوزي بڑے بهاري پڑے هوئے اور اُن میں سُرا گاے کي دُم کے
ور دونوں طرف لٹکتے هوئے * سوار گهوڑوں سے بهي زیادہ دیکهنے کے لائق
ہیں کوئي اپنے سے زیادہ بهاري دگلا اور زرہ‌بکتر پهنے هوئے + کوئي گهیردار
امہ اور شال دوشالے لپیٹے هوئے * لیکن چهرے زرد رات کے جاگے
ئے میں چور یا دوا کهاتے پیتے + دس قدم گهوڑا چلا گهوڑے کو پسینا
ا سوار بیهوش هو گیا اگر دور چلنا پڑا دونوں بے‌دم هوکر گر پڑے *
یسے سردار ویسے هي اُنکے پیادے اور سوار لشکر میں جہاں دس سپاهی
سو بنئے دوکان‌دار بهانڈ بهگتئے رنڈي چهوکرے نوکر خدمت‌گار
انساماں رسد کاهے کو مل سکتي + ڈیرے ڈنڈے عیش عشرت
ساز سامان اِتنے که کبهي اچهي طرح باربرداري کي تدبیر نه
سکتي * تلوار پیچهے رہ جاے مضائقه نهیں پر تنبورا ساتهه رهنا
اهیئے + دشمن وار کیئے جاے پروا نهیں پر چلم نه جلنے پاوے *
ں وقت کا ایک فراسیسي اِس فوج کي خوب تعریف لکهتا هی وہ
ہتا هی که تنخواهیں بهت بڑي بڑي اور چاکري کچهه بهي نهیں نه
ي پهرا چوکي دیتا هی + نه کوئي دشمن سے مقابله کرتا هی * اور
ي سے بڑي سزا هوئي + تو ایک دن کي تنخواہ کٹ گئي * † جمیلای
یري نے مارچ سنه ۱۶۹۵ع میں اورنگ‌زیب کي چهاوني گلگلے میں
کهي تهي وہ لکهتا هی که دس لاکهه سے اُوپر آدمي تهے + اور ڈیڑهه
س میں تو نرے بادشاہ اور شاهزادوں کے ڈیرے کهڑے تهے ‡ * اِن کو
پڑا اُن مرهٹوں سے جو انگرکها جانگهیا ایک پهچي پگڑي پهنے

سنه ۱۶۹۵

---

† *Gemelli carreri*

‡ برنیر لکهتا هی که اِن سب کو شکست دینے کے لیئے ۲۵۰۰۰ فراسیس
ي هیں *

کمر کسے هاتھہ میں بھالا دکھني گھوڑوں پر سوار تیس کوس تو کھانے کو گھوم آتے تھے + نہ تھکتے نہ ماندے هوتے تھے * جو باجرے روٹي پیاز کے ساتھہ اُن کا کھانا تھا + اور گھوڑے کا زین تکیہ بچھونا اور آسمان شامیانہ تھا *

ندان اورنگ‌زیب اِن کي فکر هي میں تھا کہ اِس کے ایک نے کہیں سے پتا ٹھکانا لگاکر سنبھاجي کو بے‌خبر سنگمیشور کے باغ جا گھیرا + وهاں وہ تھوڑے هي سے آدمیوں کے ساتھہ جي بھلا نشے میں هونے کے سبب بھاگ نہ سکا * یہہ اُسے اورنگ‌زیب کے قید کر لایا + اورنگ‌زیب نے اُس سے کہا کہ تو مسلمان هوجا آسنے ایسا کڑا جواب دیا کہ اورنگ‌زیب نے گرم لوهے سے اُس کي نکلواکر اور جیبھہ کٹوا کر اُسي دم مروا ڈالا *

سنبھاجي کا لڑکا ساهو بھي کچھہ دنوں بعد قید میں آ گیا + اُس کا بھائي راجارام اُسي طرح لڑتا بھڑتا رها * جوں جوں اورنگ‌زیب اِن مرهٹوں کو دبانے کي فکر کرتا تھا ووں ووں یے اَور بھي زور پکڑتے تھے اورنگ‌زیب کي فوج گھٹتي تھي اِن کا شمار بڑھتا تھا اورنگ‌زیب کوئي تدبیر باقي نہیں چھوڑتا تھا لیکن اِن سے دن پر تنگ هوتا جاتا تھا *

یہاں تک کہ ۲۱ فبروري سنہ ۱۷۰۷ع کو احمدنگر میں برس بادشاهي کر کے نواسي برس کي عمر میں دُنیا سے سدھارا † + هندوستان کا آخري مسلمان بڑا بادشاہ هو گیا *

یہہ اِتنا بوڑھا تھا پر تو بھي سلطنت کے کاموں سے کبھي جي نہ چُراتا + ذرہ ذرہ کام آپ دیکھتا آنے جانے والوں سے سب طرف خبر لیتا رهتا * بے اُس کے حکم کچھہ بھي نہ هوتا + دکھن کي لڑائي میں وہ جوان سپاهیوں سے بھي زیادہ سختیاں سہتا * اِس بادشاہ عقلمند اور همت والے هونے میں کسي طرح کا شک نہیں لیکن

---

† تاریخ تولد عالمگیر آفتاب عالم تاب سنہ ۱۰۲۸ هجري *

‡ تاریخ جلوس عالمگیر افتاب عالم تابم سنہ ۱۰۶۸ هجري *

تاریخ وفات عالمگیر آفتاب عالم تاب مٓن سنہ ۱۱۱۸ هجري *

اُس کا بہت چھوٹا تھا + مذہب کي ضد سے ھندوؤں کو یکبارگي ناراض کر دیا بنارس میں بشویشور اور بندمادھو کا اور متھرا میں گوبندديو کا مشہور مندر توڑا * جو رجپوت جي سے اکبر کي چاکري کرتے تھے اُنھیں نے اِس کا مقابلہ کیا + مرھٹوں کا جي بڑھ گیا وقت پاکر یہي مسلمانوں کي سلطنت کے زوال کا بہت بڑا سبب ھوا * آدمي کا دل بھي خدا نے کیسا بنایا ھی باپ کو قید کر کے اور بھائیوں کو مار کے تخت پر بیٹھا + اِس میں کچھہ گناہ نہ سمجھا * اور مرتے دم لکھہ گیا کہ توپیاں سي کر جو میں بیچتا تھا اُس میں کا ساڑھے چار روپیہ باقي ھی وھي میرے کفن میں خرچ کرنا + اور قران لکھہ کر جو میں نے ۸۰۵ روپیہ جمع کیا ھی اُسے فقیروں کو بانٹ دینا * گویا اِسي بات سے وہ نیکي کا جھنڈا بن گیا + جو ھو مرتے وقت اُس کے جي میں بڑا پچھتاوا تھا * اپنے لڑکے کامبخش کو لکھتا ھی میں نے بڑے گناہ کیئے ھیں دیکھا چاھیئے کیا سزا ملتي ھی + موت دن پر دن نزدیک آتي جاتي ھی *

جمیلي کریري نے اورنگزیب کو ۷۸ برس کي عمر میں دیکھا تھا + لکھتا ھی کہ قد ناٹا تھا بدن دُبلا پیٹھہ جھکي ھوئي ناک لنبي داڑھي گول بالکل سفید سادا کپڑا پہنے پگڑي میں ایک بڑا سا پنّا لگائے چھڑي کے سہارے سے اپنے امیروں کے درمیان کھڑا لوگوں سے عرضیاں لے کر بےچشمے آپ پڑھتا اور اُن پر حکم لکھتا جاتا تھا اور چہرہ اُس کا اِس کام میں بہت خوش معلوم ھوتا تھا *

## بہادرشاہ

اورنگزیب کے تین لڑکے تھے اعظم معظم اور کامبخش یہاں لشکر میں تو اعظم تخت پر بیٹھا + اور وھاں کابل میں معظم نے تاج بادشاھي کا سر پر رکھا * آخر آگرے کے پاس دونوں میں بڑي سخت لڑائي ھوئي اعظم مارا گیا + معظم بہادرشاہ کے نام سے ھندوستان کا بادشاہ ھوا * کامبخش بھي دکھن میں اِس سے لڑکر ایسا گھائل ھوا + کہ اُسي دن دُنیا سے سدھارا * اعظم نے دکھن سے معظم کے مقابلے کو آتے وقت ساھو کو صلح کے وعدے پر قید سے چھوڑ دیا تھا + اور پھر وھاں کے صوبہدار نے اُسے چوتھہ دینے میں کچھہ حجت تکرار نہ

کي اِس لیئے بہادرشاہ کو دکھن کي طرف سے خاطر جمعي رهي لیکن اُتر میں تردد کا ایک نیا سامان پیدا هوا *

پندرهویں صدي میں کبیر کي طرح نانک‌شاہ نے سکھوں کا ایک نیا مذهب نکالا + غرض اُس کي شاید یہہ تھي کہ هندو مسلمان ایک هو جاویں مسلمانوں کو یہہ بہت بُرا لگا اکبر کے بعد سال هي کے اندر اُن کے گُرو کو مار ڈالا * تب تو سکھہ بگڑے + مسلمانوں کو ملانے کے بدل اُن کے ناش کرنے پر مستعد هو گئے * چاهے جتنے کاتے مارے گئے + پر بادشاهي علاقوں میں بکھیڑا اُتھانے سے باز نرهے * جب فوج جاتي پہاڑوں میں بھاگ جاتے + جب قابو پاتے پھر لوت مار مچاتے * اِن دسواں گُرو گوبندسنگھہ جو سنہ ١٦٧٥ ع میں گدّي پر بیٹھا + بڑا نامي اور حوصلے والا هوا * پر تب تک جماعت کي کمي کے سبب اِن کا ستارہ چمکنے نہ پایا + آخر وہ کسي اپنے دشمن کے هاتھہ سے ناندیڑ میں مارا گیا *

ندان اب اِن سکھوں نے سرهند کے حاکموں کو شکست دے کر وہ شہر لوٹا اور پھونکا اور قتل کیا + اور سہارنپور تک هر طرف غدر مچا دیا *

بہادرشاہ کو اِن کے مقابلے کے لیئے آپ جانا پڑا یے پھر پہاڑوں میں بھاگ گئے بہادرشاہ لاهور پہنچ کر ٧١ برس کي عمر میں دُنیا سے سدھارا + یہہ پورے پانچ برس بھي بادشاهي نہیں کرنے پایا * ١٧١٢ع

## جہاندار شاہ

لیکن اِس کا بڑا بیٹا جہاندار شاہ تخت پر بیٹھنے سے سال هي بھر کے اندر مارا گیا اِس نے ایک کسبي رکھہ لي تھي + اُس کے رشتہ‌داروں کا درجہ سب سے اُوپر کر دیا یہہ بات دربار والوں کو بہت بُري لگي * جب اِس کا بھتیجا فرّخ‌سیر بنگالے سے چڑھہ کر آیا اور یہہ آگرے کے پاس ایک بھاري لڑائي میں شکست کھاکر دلّي کو بھاگا + اِسي کے وزیر ذوالفقارخان نے اِسے پکڑ کر فرخ‌سیر کے حوالے کر دیا فرخ‌سیر نے دونوں کي جان لي اور آپ تخت پر بیٹھا * ١٧١٣ع

## فرّخ‌سیر

فرّخ‌سیر نے راجا اجیت‌سنگھہ جودھپور والے کي لڑکي کے ساتھہ شادي + بڑي دھوم دھام سے کي *

سکھوں نے پھر سر اُٹھایا + لیکن بادشاھي فوج نے اُنھیں پھر جا دبایا * بھتوں کو کاٹا مارا + اور اُن کے سردار بندے گُرو کو ۷۴۰ آدمیوں کے ساتھہ پکڑ کر دلّي بھیج دیا * اور تو سب بھیڑ کي کھال پھنا کر اونٹوں پر سارے شھر میں گھومائے گئے اور پھر سات دن تک قتل ھوتے رھے لیکن بندے کو تاش کا جامہ پھنا کر لوھے کے پنجرے میں بند کیا + اُس کے گرد بھالوں پر اُس کے ساتھیوں کے سر تھے ایک بلّي اُس نے پالي تھي اُسے بھي مار کر ایک بھالے سے لٹکا دیا * جلّاد ننگي تلوار لیئے سامنے کھڑا تھا + اُس کے بالک لڑکے کو اُسے دے کر کہا کہ تو ھي اپنے ھاتھہ سے مار ڈال اور جب اُس نے اِنکار کیا تو جلّاد نے اُسي کے سامنے اُس بیچارے بےگناہ بچے کو ذبح کر کے اُس کا کلیجہ اُس کے باپ کے اوپر پھینکا اور پھر گرم چمٹوں سے نوچ نوچ کر اُسے بھي ٹکڑا ٹکڑا کر ڈالا * یہہ سب سکھہ بڑي جوانمردي سے مرے + اور اپنے مذھب سے ذرہ نہ ڈگے *

فرّخ‌سیر کو بادشاہ ھونے سے پھلے الہ‌آباد کے صوبہ‌دار سید عبداللّٰہ اور بہار کے صوبہ‌دار سید حسین‌علي اِن دونوں بھائیوں سے بھت مدد ملي تھي اِسي لیئے پھلے کو وزیر اور دوسرے کو امیرالامرا مقرر کیا + لیکن دلوں میں فرق پڑ گیا * بادشاہ کو اُن کي طرف سے کھٹکا تھا اور اُن کو بادشاہ کي طرف سے نہ بادشاہ میں اِتني عقل تھي کہ اُنھیں اپنا خیرخواہ بنا لیتا + اور نہ اِتني جرأت کہ اُنھیں دور کر دیتا * ندان اِن سیّدوں نے فرّخ‌سیر کي جان لي اور جب رفیع‌الدرجات اور رفیع‌الدّولہ دونوں شاھزادے جن کو اُنھوں نے تخت پر بٹھایا تھا چار ھي چار مھینے کے اندر اِس دنیا سے اُٹھہ گئے تو اُنھوں نے روشن‌اختر نام اورنگ‌زیب کے ایک پوتے کو تلاش کر کے تخت پر بٹھایا جھاندارشاہ اور فرّخ‌سیر نے اِتنے شاھزادوں کو قتل کر ڈالا تھا کہ صرف محلوں میں جو چھپے چھپائے بچ رھے تھے + وے ھي ضرورت کے وقت تلاش کر کے نکالے جاتے تھے *

سنہ ۱۹

## مُحمّد شاہ

روشن اختر نے تخت پر بیٹھہ کر اپنا لقب محمد شاہ رکھا † لیکن اِن سیّدوں سے وہ بھی بیزار تھا + کٹھہ پُتلي کي طرح کب کوئي آدمي کسي دوسرے کے ہاتھہ میں رہنا پسند کرتا ہی پر اُن سے چھٹکارا پانے کي کوئي صورت نہیں دیکھتا تھا * سیدوں کے دشمنوں نے جو بادشاہ کي مرضي معلوم کي آپس میں اُن کے مار ڈالنے کا ایکا کیا چین قلیچ خان آصف جاہ جسکا باپ غازي الدین اورنگ زیب کے نامي توراني سرداروں میں تھا + اور جسکي اولاد میں اب تک حیدر آباد کي نوّابي چلي آتي ہی دکھن میں بادشاہ تو نام کا تھا اِن سیدوں سے بگڑ گیا تھا * اِسي لیئے حسین علي بادشاہ کو لے کر فوج سمیت دکھن کو روانہ ہوا + اور عبداللہ کو دلّي میں چھوڑا * پر راستے میں ایک قلماق ‡ نے عرضي دینے کے بہانے پالکي کے پاس آکر اُسے ایسا ایک خنجر مارا + کہ وہ لوتھہ ہوکر باہر گر پڑا * محمد شاہ دلّي کو مُڑا + عبداللہ نے نکل کر مقابلہ کیا * راجا چورامن جات اُس کے ساتھہ تھا + پکڑا گیا * آصف جاہ کو بادشاہ نے وزیر کیا + لیکن جس نے اورنگ زیب کا دربار دیکھا تھا بھلا وہ محمد شاہ سے عیاش بادشاہ کے پاس کب ٹھہر سکتا تھا * پُھر تو محمد شاہ کي محلوں میں رہتي تھي اور چھوکرے مصاحبي کرتے تھے دن رات عیش سے کام تھا + بادشاہي کا تو خالي ایک نام تھا * وزارت سے اِستعفا دے کر دکھن کو اپني حکومت پر چلا گیا + نذرانہ ہمیشہ بھیجتا رہا لیکن اَور کسي بات میں دلّي کے دربار سے کچھہ علاقہ نہ رکھا * مرہٹوں کا زور اِس عرصہ میں بہت بڑھہ گیا تھا + نربدا تک اُنہیں کا ڈنکا بجتا تھا * ساہو نے بالاجي وشواش ناتھہ کو جو کوکن میں کسي گانو کا پشتیني پٹواري تھا پیشوا بنایا + اُس کا بیٹا باجي راؤ ¶ پیشوا بڑا حوصلے والا ہوا * اُس نے دیکھا کہ دلّي کي سلطنت میں اب کچھہ دم باقي نرہا + اور مرہٹوں

† تاریخ جلوس مُحمّد شاہ سریر آرائے جاہ دولت سنہ ۱۱۳۱ ہجري *
‡ تاتار کي ایک قوم کا نام ہی *
¶ یہہ باجي راؤ وہ نہیں ہی جو بٹھور میں مرا *

کو بے لوٹ مار چین پڑنا یا سپاہگری میں درست رہنا کٹھن ہوگا * فوج کو نرمدا پار اُتار دیا + اور مالوہ بُندیل کھنڈ لوٹتا پاٹتا عین دلّی کے دروازے پر دیرہ آ ڈالا * پر دلی لینی یا بادشاہ کو چھیڑنا اُسے منظور نہ تھا + اور اُدھر سے آصفجاہ نے بھی دلّی کی طرف کوچ کیا تھا * ندان باجی راؤ پھر دکھن کی طرف مُڑ گیا + ملک پر چمبل تک اپنا قبضہ رکھا * ملہارراؤ ھلکر اور راناجی سیندھیا دونوں اُس کے تحت میں بڑی بڑی فوجوں پر حکم چلاتے تھے + اور بھاری بھاری مہمیں سر کرتے تھے * کہتے ھیں کہ ملہارراؤ ھلکر گڈریئے کا لڑکا تھا اور کسی وقت میں بھیڑ بکریاں چراتا تھا + اور سیندھیا بھی پہلے خدمتگاروں میں نوکر رہا تھا *

نادرشاہ کون تھا اور کس طرح ایران کا بادشاہ ہوا یہہ ایران کی تواریخ سے علاقہ رکھتا ھی یہاں ھمکو اِتنا ھی لکھنا چاھیئے کہ کچھہ قندھاری افغان اُس سے پھر کر کابل کی طرف چلے آئے تھے اور جب اُس نے اُن کی گرفتاری کے لیئے محمدشاہ کو لکھا تو یہاں سے کچھہ بھی جواب نگیا + اور پھر تاکید کے لیئے جب اُس نے دوسرا ھرکارہ روانہ کیا تو وہ پہاڑوں میں افغانوں کے ھاتھہ سے مارا گیا * اِسی پر خفا ھوکر اُس نے ھندوستان پر چڑھائی کر دی + اصل بات یہہ ھی کہ اگر کوئی سونے کی کھان بے مالک اور بے پہرے چوکی پڑی ھو تو وہ کون ھی جس کا جی اُس پر ھاتھہ ڈالنے کو نہ چاھے ؟

جب دلّی میں خبر پہنچی کہ نادرشاہ یہاں کے حاکموں کو شکست دیتا سندھہ ندی پار اُتر آیا اور جیسے کوئی باز بٹیر پر گرتا ھی بڑھا ھی چلا آتا ھی بڑی گھبراھٹ پڑ گئی * محمدشاہ کا حال واجدعلی شاہ لکھنؤ کے بادشاہ سے بھی جو ملک کھوکر کلکتے میں تشریف رکھتے ھیں بدتر تھا + ھمارے پاس اُس وقت کے ایک میلے کی تصویر موجود ھی اُسی کو دیکھنا محمدشاہ کا سارا زمانہ دیکھہ لینا ھی وہ اُس میلے کی تصویر ھی جو محمدشاہ نے مہادیو کا کیا تھا واجدعلی شاہ کے جوگی جوگن والے میلے کا بھلا اُس کے سامنے کیا رتبہ تھا * اُس میں ننگے مرد اور ننگی عورتیں اِس طرح پر بنائی ھیں کہ ھرگز بیان نہیں کر سکتے شرم دامنگیر ھی ندان

جو کچھہ ٹوٹي پھوٹي سڑي گلي فوج بہم پہنچي اِکٹھا کر کے کرنال پہنچا + آصف جاہ اور سعادت خان دونوں ساتھہ تھے سعادت خان پہلے تو خراسان کا ایک سوداگر تھا لیکن اب سرداري کرتا تھا * لکھنؤ کے بادشاہ اِسي کي بیٹي کي اولاد میں ھیں کرنال میں نادرشاہ سے لڑائي ھوئي بھلا کہاں نادرشاہ کے منجھے ھوئے جرّار سپاھي اور کہاں محمدشاہ کي گڑیاں مرھٹوں سے تو کچھہ بس چلتا ھي نہ تھا + نادرشاہ سے کب کھیت ھاتھہ لگتا تھا * شکست کھائي + علاج کچھہ باقي نرھا سرداروں سمیت نادرشاہ کے پاس جاکر حاضر ھوا نادرشاہ نے بڑي عزت اور خاطرداري کي * دونوں بادشاہ مل کر دلّي کے قلعے میں داخل ھوئے + اور اُسي میں ایک ساتھہ رھنے لگے * پر دوسرے ھي دن شہروالوں نے افواہ اُڑا دیا کہ نادرشاہ مرگیا + اور بدمعاشوں نے اُس کے ساتھہ والوں کو جو شہر میں تھے قتل کرنا شروع کیا * نادرشاہ نے بہتیرا چاھا کہ بلوہ دب جاوے + اور خونریزي نہ ھونے پاوے * بلکہ صبح ھوتے ھي خود گھوڑے پر سوار ھوکر نکلا + اور لوگوں کو فہمایش کرنے لگا * لیکن جب ھر گلي کوچے میں اپنے سپاھیوں کي لاشیں پڑي ھوئي دیکھیں اور ھر طرف سے پتھر اور ڈھیلے خود اُس پر پڑنے لگے خون جوش میں آیا + گھوڑے سے اُتر کر روشن الدولہ والي سنہري مسجد میں بیٹھہ گیا اور قتل عام † کا حکم دیا * دوپہر سے اُوپر قتل ھوئي + اور لاکھہ سے اُوپر آدمي مارے گئے کئي جگہہ آگ بھي لگ گئي * ‡ آخر محمدشاہ اپنے وزیروں سمیت سامنے آکر کھڑا ھوا + اور جب نادرشاہ نے بولنے کي اِجازت دي تو محمدشاہ رو پڑا * نادرشاہ نے اُسي دم قتل کي موقوفي کا حکم دیا لیکن واہ رے حکم اِس ظالم کا کہ اگر کسي نے کسي کي گردن پر کاٹنے کو تلوار رکھي تھي اور موقوفي یعني امان کے حکم کي منادي کان میں پہنچ گئي + ترت اُٹھالي *

---

† تاریخ نادرشاهي دلي خراب شد سنہ ۱۱۵۱ ھجري *

‡ اِس کتاب کے مولف کے پردادا راجا ڈال چند کے دو بھائي اِسي نادرشاهي میں مارے گئے *

نادرشاہ کو ہندوستان میں خالي دولت کا لالچ لایا تھا + اُسے
مال درکار تھا مُلک سے کچھہ بھي سروکار نہ تھا * جو کچھہ زر جواہر
مال اسباب بادشاہي خزانے میں موجود تھا اور جہاں تک سردار اور
شہر والوں سے ہاتھہ لگ سکا لے لوا کر ۵۸ دن رہنے کے بعد دلّي سے
پھر اپنے مُلک کي طرف چلا گیا + کہتے ہیں کہ اُس کو یہاں
ستّر کروڑ سے اُوپر اِس لوٹ کا مال ہاتھہ لگا سات کروڑ کا تو نرا ایک
تخت طاؤس تھا * نادرشاہ نے لوگوں سے روپیہ لینے میں بڑي زیادتي
کي بڑے بڑے عزّتداروں کو کوڑوں سے پٹوایا + بہتیروں نے اِس خوف
سے زہر کھا لیا *

ندان سندھہ ندي پار تو نادرشاہ نے سب علاقہ پر اپنا قبضہ رکھا +
اور سندھہ وار کا ملک محمدشاہ کو چھوڑ دیا *

ایک تواریخ والا یہہ بھي لکھتا ھی کہ نادرشاہ کو ہندوستان میں
آصفجاہ اور سعادتخان نے ملکر بُلایا تھا + اور اُنھیں کي دغابازي سے
محمدشاہ نے شکست کھائي لیکن اِس کا کچھہ پکّا ثبوت نہیں ملتا *

کچھہ دنوں پیچھے جب نادرشاہ اپنے ملک میں بلوائیوں کے ہاتھہ
سے مارا گیا † + اُس کے سرداروں میں سے احمدخان ابدالي جسے لوگ
اب احمدشاہ دُرّاني کہتے ہیں قندھار کا بادشاہ بن بیٹھا * اور بلخ سندھہ
کشمیر پر صبر نہ کر کے رخ ہندوستان کي جانب پھیرا اور لاہور لیتا ہوا
سرہند میں آ داخل ہوا + لیکن وہاں بادشاہي فوج سے شکست
کھاکر پنجاب کے صوبہدار سے کچھہ خراج ٹھہراتا ہوا اپنے وطن کو مُڑ
گیا * سنہ ۷

تھوڑے ہي دنوں بعد محمدشاہ ‡ اِس دُنیا سے سدھارا + اور
اُس کا ولیعہد احمدشاہ تخت پر بیٹھا * سنہ ۸

---

† تاریخ وفات نادرشاہ في النار والسقر مع الجد والپدر سنہ ۱۱۶۰ ہجري *

‡ اِس کتاب کے مولف کے پردادا کے چچیرے بھائي فتحچند کو اِسي نے
جگت سیٹھي کا خطاب دیا تھا *

## احمد شاہ

اِسنے سعادت خان کے داماد صفدرجنگ کو وزیر بنایا لیکن صفدرجنگ کي آصف جاہ کے پوتے غازي الدین سے لاگ پڑ گئي اور دربار کے سب لوگ غازي الدین کي طرف تھے نِت دلّي کے گلي کوچوں میں طرفین کے آدمیوں سے دنگا فساد ہونے لگا اور خانہ جنگي کا بازار خوب ہی گرم ہوا + اِس سبب سے صفدرجنگ وزارت سے اِستعفا دے کر اودھہ کي طرف اپني صوبہ داري پر چلا گیا * لیکن بادشاہ کي میزان غازي الدین سے بھي نہیں پٹتي جب وہ جاٹوں کے قلعے بھرت پور اور ڈیگ سے لڑ رہا تھا بادشاہ شکار کے بہانے اُس پر فوج لے کر چڑھا + غازي الدین نے بیچ ہی میں بادشاہ کو پکڑواکر ما سمیت اُس کي آنکھیں نکلوالیں اور جہاندارشاہ کے بیٹے کو تخت پر بٹھلا کر ۱۷۵۱ع اُسکا لقب عالمگیر ثاني رکھہ دیا *

## عالمگیر ثاني

اِس بادشاہ کے تخت پر بیٹھنے کے تھوڑے ہي دنوں بعد غازي الدین اُس صوبہ دار کي بہن سے جو احمدشاہ دُرّاني کي طرف سے پنجاب میں تھا شادي کرنے کے بہانے سے لاہور میں گھس گیا + اور اُس کي ما کو اپنے لشکر میں قید کر لایا * احمدشاہ دُرّاني اِس خبر کو سُنتے ہي ۱۷۵۶ع آگ بگولا بن گیا + اور فوراً اپني فوج لیکر ہندوستان پر چڑھہ دوڑا اور سیدھا دلّي چلا آیا * غازي الدین نے اِس عرصے میں صوبہ دار کي ما کو بھي چھوڑ دیا + اور خود بھي احمدشاہ دُرّاني کے حضور میں حاضر ہوا * لیکن بے کچھہ لیئے وہ کب پھرتا تھا اُسنے لوگوں سے روپیہ وصول کرنے میں نادرشاہ سے بھي زیادہ سختي اور زیادتي کي اُدھر شجاع الدولہ سے روپیہ وصول کرنے کو اُسپر فوج بھیجي اِدھر جاٹوں سے روپیہ وصول کرنے کو آپ چڑھا + پہلے بلم گدھہ والوں کو قتل کیا اور پھر متھرا میں قتل عام کیا دن میلے کا تھا بیچارے بہتیرے جاتري مرد عورت لڑکے بالے بے گناہ کاٹے گئے موسم گرمیوں کا آگیا تھا اِسي لیئے جو کچھہ ہاتھہ لگا لے لوا کر پھر اپنے وطن کو چلتا ہوا * چلتے وقت بادشاہ نے اُس سے یہہ کہا کہ آپ مجھکو

غازي الدين کے هاتهہ میں نہ چهوڑ جائے اِس لیئے وہ نجیب الدولہ روهیلے کو اپني طرف سے سپهسالار مقرر کر گیا + جب غازي الدين بےقابو هوا اُس نے اپني مدد کے لیئے مرهٹوں کو بُلایا * باجي راؤ کے تین بیٹے تهے + بالاجي راؤ رگهناتهہ راؤ اور ایک مسلماني کے پیٹ سے شمشیربهادر باجي راؤ کے مرنے پر بالاجي راؤ پیشوا هوا اور شمشیربهادر کے هاتهہ میں بالکل بُندیلکهنڈ رها باندے کے نواب اِسي شمشیربهادر کي اولاد میں هوئے *

پرسوجي بهوسلا ستارے کے گرد نواح کا رهنے والا پهلے تو سواروں میں نوکري کرتا تها + لیکن ساهو نے درجہ بڑهاکر اُسے براڑ کا حاکم بنا دیا اب اُس کا چچیرا بهائي رگهوجي اُس کي جگهہ پر بیٹهہ کر پیشوا سے خار کهاتا تها * جب رگهوجي نے اپنے منتري بهاسکر پنڈت کو بنگالہ لوٹنے کے لیئے بهیجا + بادشاهي اهلکاروں نے قابو چلتا نہ دیکهہ کر پیشوا کو اُس کے مقابلہ کے لیئے اُبهارا * یهہ فوراً مرشدآباد پهنچا + اور اُس وقت تو جو کچهہ قرار هوا تها لیکر بنگالہ بهاسکر سے بچا دیا * لیکن جب دوسري دفعہ بهاسکر نے بنگالہ میں لوٹ مار مچائي + اور پیشوا سے کچهہ مدد نہ پائي * صوبہ‌دار نے فریب دے کر بهاسکر کو ملاقات کے لیئے بُلایا + اور ملاقات کے وقت اُس کا کام هي تمام کر ڈالا * پر آخر رگهوجي کو کٹک کا علاقہ دے کر بنگالے کي آمدني سے بهي چوتهہ کے نام سے کچهہ سالانہ مقرر کرنا پڑا + ندان اِدهر بهي سمندر تک مرهٹوں کا قدم آگیا *

سنہ ۴۳

ساهو بے اولاد مرا راجارام کي بیوہ عورت تارابائي اب تک جیتي تهي بالاجي راؤ نے اپنا مطلب گانٹهنے کے لیئے اُس سے کهلا دیا کہ میں نے ایک آپ کا پوتا رام‌راجہ چهپا رکها هی اور ساهو سے مرتے وقت ایک کاغذ لکهوا لیا کہ نام کو تو راج سواجي کے خاندان میں رهے + پر کام بالکل راج کا پیشوا کرے * ندان رام‌راجا ستارے میں رها + اور پیشوا کا دربار پونا میں جما *

سنہ ۴۹

غازي الدين کي مدد کے لیئے پیشوا کا بهائي رگهناتهہ راؤ آیا + ۰ مهینے بهر تک دلّي کا قلعہ گهرا رها * بادشاہ نے اپنے ولیعهد علي گُهر کو تو جان بچانے کے لیئے پهلے سے کسي طرف کو بهیج دیا تها اب نجیب الدولہ

کو بھي بھاگنا پڑا + بادشاہ نے قلعہ کا دروازہ کُھلوا دیا غازي الدین کو پھر وزارت کا اختیار ملا *

احمدشاہ دُرّاني اپنے لڑکے تیمورشاہ کو پنجاب میں چھوڑ گیا تھا جب رگھناتھہراؤ نے دلّي سے فرصت پائي قابو غنیمت سمجھہ کر پنجاب پر بھي قبضہ کیا + اور مرھٹوں کا نشان کٹک سے اٹک تک پہنچا دیا * ھمالے سے سمندر تک اِنہیں کا ڈنکا بجتا تھا + اور سارے ھندوستان پر اِنہیں کا حکم چلتا تھا * جو تھا اِنہیں کي خوش‌آمد کرتا تھا + اور جو آفت میں پڑتا تھا اِنہیں سے مدد مانگتا تھا * رگھناتھہراؤ تو کسي مرھٹے کو پنجاب کي حکومت پر چھوڑ کر دکھن کو چلا گیا + اور احمدشاہ دُرّاني نے یہہ خبر سن کر پھر ھندوستان پر چڑھاؤ کیا * مرھٹے اُس کے سندھہ ندي پار اُترتے ھي پنجاب چھوڑ بھاگے اور وہ فراغت سے اپني فوج لیئے سہارنپور کے سامنے جمنا آ اُترا + غازي الدین نے اُسي دم بادشاہ کے مار ڈالنے کا حکم دیا اور آپ جاٹوں کي عملداري میں چلا گیا * غازي الدین کے آدمیوں نے بادشاہ کو چُھریوں سے مارکر جمنا کي ریت میں ڈال دیا + بدمعاشوں نے وھاں اُس کا کپڑا تک اُتار لیا *

۱۷۵ ع

۱۷۵ ع

پیشوا کو جب یہہ حال معلوم ھوا بڑي دھوم دھام کا لشکر احمدشاہ دُرّاني کے مقابلے کو روانہ کیا اُس کا چچیرا بھائي سداشیوراؤ بھاؤ اُس لشکر کا سردار تھا + اور اُس کا بیٹا بشواس‌راؤ بھي ساتھہ تھا * راستے میں بہت سي فوجیں رجپوتوں کي آ ملي تھیں اور چورامن کي اولاد میں راجا سورج‌مل کے ساتھہ ۳۰ ھزار جاٹ بھي شامل تھے اُس بُڈھے نے بھاؤ کو صلاح دي کہ آپ اسباب اور توپخانہ پیدل سپاھیوں کے ساتھہ میرے قلعے میں رکھہ دیجیئے + اور خالي سواروں سے اپني قوم کے دستور بموجب دشمن کو تنگ کیجیئے * بھاؤ گھمنڈ میں ڈوبا تھا اِس نیک صلاح پر کچھہ بھي خیال نہ کیا + سورج‌مل † تھوڑے ھي دنوں بعد دلّي کے ڈیروں سے جدا ھوکر اپنے علاقہ کو چل دیا *

احمدشاہ دُرّاني انوپ‌شھر میں چھاوني ڈالے ھوئے تھا + دلّي میں کچھہ تھوڑے سے سپاھي چھوڑ رکھے تھے اُنسے مرھٹوں کا مقابلہ

† بھرت‌پور کے راجا اِسي کي اولاد میں ھیں *

نہ ہو سکا * بھاؤ نے وہاں بہت زیادتی کی + دیوان خاص میں جو
چاندی کی چھت لگی تھی بالکل اُکھاڑ لی * مسجد اور مقبروں کو
بھی لوٹ پاٹ اور توڑ پھوڑ سے باقی نہ چھوڑا + وہ تو بشواس راؤ کو
تخت پر بٹھانا چاھتا تھا لیکن پھر صلاح یہی ٹھہری کہ احمدشاہ دُرّانی
کا کام تمام ہو لینے دو بھاؤ دلّی سے کنجپورے کی طرف گیا *
احمدشاہ دُرّانی نے بھی انوپ شہر سے کوچ کیا بھاؤ نے اپنے مورچے پانی پت
میں قائم کیئے ستر ہزار تو اِس کے ساتھہ سوار تھے اور دو سو
توپ بھیر سمیت مورچوں کے اندر تین لاکھہ آدمی سے ہرگز کم
نہ تھے + اِس میں نو ہزار آدمی اِبراھیم خان گاردی کے تحت میں
پلٹن کے سپاہی تھے * انگریزوں کی دیکھا دیکھی اب یہاں والے بھی
پلٹن رکھنے لگے تھے + احمدشاہ دُرّانی کے ساتھہ ترپن ہزار سوار اور
اڑھتیس ہزار پیدل سپاہی تھے لیکن توپیں تیس ہی تھیں اُس نے بھی
مورچے قائم کیئے رسد کی دونوں طرف تکلیف تھی + چھیڑ چھاڑ
ہمیشہ آپس میں چلی جاتی تھی * پر یہہ جگرا کسی کا نہ ہوتا تھا کہ
ایک دوسرے کے مورچوں پر ہلّا کر دے + ہندوستانی رئیسوں نے جو
احمدشاہ دُرّانی کی طرف تھے اُس سے بہت کہا کہ آپ ہلّا کر دیجیئے *
لیکن اُس نے یہی جواب دیا کہ یہہ معاملہ لڑائی کا ہی آپ لوگ
اِس سے نامحرم ہیں اَور بات میں جو چاہیئے سو کیجیئے +
لیکن اِس کو میرے بھروسے پر چھوڑ دیجیئے * سچ ہی طبلے
سارنگی کا معاملہ ہوتا تو یہہ محرم ہوتے لڑائی کا بھید دلّی لکھنؤ
والے کیا جانیں اُس نے ایک چھوٹا سا لال خیمہ اپنے مورچوں کے
آگے کھڑا کر رکھا تھا + اُسی میں صبح کو نماز پڑھنے کے لیئے اور
شام کو کھانا کھانے کے لیئے آتا تھا باقی دن بھر گھوڑے پر سوار فوج
میں گھوما کرتا تھا * ہندوستانی رئیسوں سے کہتا کہ آپ مزے سے
پیر پھیلا کر سوئیئے اگر آپ کا بال بھی بیکا ہو تو میرا ذمہ لیکن
تعریف ہی اِس بات کی کہ اُس کا حکم اُس کے لشکر میں قضا کے حکم
کی طرح مانا جاتا تھا مقدور کیا کہ وہ حکم دے + اور پھر کوئی بے اُسے
کہئے سانس لے سکے * شجاع الدولہ احمدشاہ دُرّانی کی طرف تھا +

اُسي کي معرفت بھاؤ نے صلح کا پیام بھیجا تھا * لیکن احمدشاہ دُرّاني
نے یہي جواب دیا کہ میں تو مدد کو آیا ہوں صِرف لڑنے کا مالک
ہوں صلح کرنے کے مالک ہندوستاني رئیس ہیں ہندوستاني رئیسوں
کي مرضي تھي کہ صلح ہو جاوے لیکن نجیب الدولہ نے نہیں مانا اُس
نے یہي کہا کہ اگر بے مرہٹوں کا زور توڑے احمدشاہ دُرّاني چلا جاویگا +
تو پھر ہم سب کا کہیں پتہ بھي نہ لگیگا * اُدھر مرہٹوں نے بھاؤ
کا ڈیرہ گھیرا + اور واویلا مچایا * کہ بھوکھوں مرنے سے تو لڑکر
مرنا بہتر ہی بھاؤ کو وعدہ کرنا پڑا کہ کل صبح کو ضرور لڑونگا
سب نے پیٹھہ نہ دکھانے کي قسم کھائي اور بیڑا لے لے کر رخصت ہوئے
بھاؤ نے پھر شجاع الدولہ کو لکھا + کہ اب پیالہ پُر ہوگیا * بوند بھر
بھي سمانے کي جگھہ نہیں جو کرنا ہی جھٹ پٹ کرو + نہیں
تو یہي آخري پیام سمجھو * شجاع الدولہ کا منشي پھر رات رہے اِس
خط کو پڑھہ کر سنا ہي رہا تھا کہ مخبروں نے مرہٹوں کے تیار ہونے کي
خبر دي شجاع الدولہ نے اُسي وقت جاکر احمدشاہ دُرّاني کو جگایا +
وہ ڈیرے میں سے تیار نکلا * اُسي دم گھوڑے پر سوار ہوکر دشمن
کي طرف چلا + اور فوج کو ساتھہ آنے کا حکم دیا * جب اندھیرا
دور ہوا دیکھا کہ مرہٹوں کي ساري فوج توپخانہ آگے کیئے ہوئے جھنڈے
اُڑاتي ڈنکے بجاتي ہر ہر پکارتي جمے قدموں سمندر کي طرح اُمڈي
چلي آتي ہی لیکن توپیں جو اُن کي چھٹتي تھیں گولے بالکل افغانوں
کے سر پر سے پار چلے جاتے تھے + لگتے کسي کو بھي نہیں تھے * آخر
اِبراھیم خان گاردي نے جُھک کے بھاؤ کو سلام کیا اور کہا کہ آپ ھمیشہ
جب میں اپنے سپاھیوں کي تنخواہ کا تقاضا کرتا تھا بُرا مانتے تھے
لیکن اب آج اِن کا تماشا دیکھئے اور یہہ کہہ کے جھنڈا ہاتھہ میں
لے لیا + اور اپنے سپاھیوں کو حکم دیا * کہ بندوقیں بند کریں + اور
سنگینوں سے دشمن پر ہلّا کر دیں * روھیلوں کو اِن سے بہت نقصان
پہنچا + ٹھہر نہ سکے اُن کے ہٹنے سے احمدشاہ دُرّاني کا وزیر سامنے
پڑگیا * اور اُدھر سے بھاؤ اور بشواس راؤ نے بھي چُنے ہوئے آدمي لے کر
اُس پر ہلّا کیا + وزیر کا بھتیجا عطائي خان اُسي کے برابر ہی مارا گیا *

اور ساتھہ ہي بھاگنے لگے تھے لیکن وہ گھوڑے سے نیچے اُتر پڑا + اور اِس بات پر جي سے مستعد ہو گیا * کہ مر جانا + لیکن میدان نہیں چھوڑنا * ندان وزیر کے مارے جانے میں کچھہ باقي نہ رہا تھا کہ اِسي عرصے میں احمدشاہ دُرّاني کچھہ تازي فوج لے کر اُس طرف آگیا + اِس سبب سے لڑائي تھم گئي پر تو بھي غلبہ مرھٹوں کي جانب تھا * یہاں تک کہ اُس نے اپني فوج کو آگے بڑھنے کا حکم دیا + اور ساتھہ ھي یہہ بھي کہہ دیا * کہ جو جسے بھاگتے دیکھے + ترت اُس کا سر کاٹ ڈالے * اور کچھہ کسي قدر سپاہ جو بائیں بازو پر تھي اُسے موڑکر بغل سے مرھٹوں پر بھیجي + اِس حکمت نے کام کر دیا بھاؤ اور بشواس راؤ لڑتے ھي رھے فوج ساري سپٹا ھو گئي * میدان میں مُردوں کے ڈھیر البتہ دکھائي دیتے تھے + افغانوں نے دس کوس تک مرھٹوں کا پیچھا کیا زمیندار بھي مرھٹوں کي جان نہیں چھوڑتے تھے * اور جو جیتے ھاتھہ لگتے تھے + ذبح کیئے جاتے تھے * بائیس ھزار لونڈي غلام بنائے گئے + اکثر اُن میں سردار اور درجے والے تھے * اِبراھیم خان گاردي قید میں مرا + کہتے ھیں کہ اُس کے زخموں میں زہر بھر دیا تھا * بشواس راؤ کي تو لاش مل گئي پر بھاؤ کي لاش میں شبہہ رہا + اِس میں شک نہیں کہ سب مل کر دو لاکھہ آدمي سے اوپر اِس لڑائي میں مارے گئے مہاجي سیندھیا † جس نے گوالیر کي ریاست قائم کي جنم کو لنگڑا ھوا * ملہارراؤ ھُلکر جس کے گھرانے میں اِندور کي ریاست چلي آتي ھی لڑائي کے شروع ھي میں بھاگ کے بچا + اِس سے بڑھہ کر کبھي کسي فوج کو شکست نہیں ملي اور اِس سے بڑھہ کر کسي شکست کے سبب ماتم بھي نہیں پھیلا * سارے دکھن میں گویا سیاپا بیٹھہ گیا + اِس دھکّے سے پھر مرھٹوں کا زور کبھي نہیں پورا اُبھرنے پایا * احمدشاہ دُرّاني نے اِس فتح سے کچھہ فائدہ نہیں اُٹھایا + اپنے وطن کي طرف چلا گیا * اور پھر کبھي ھندوستان کا کچھہ خیال نہیں کیا + شجاع الدولہ نے عالمگیر ثاني کے لڑکے عالي گُہر کو بنگالے سے بلاکر تخت پر بٹھایا ‡ *

---

† بعضے اِس کو مہداجي بھي کہتے ھیں *

‡ تاریخ جلوس شاہ عالم فضل رباني سنہ ۱۷۳ ھجري تاریخ فوت شاہ عالم آہ دریغا سنہ ۱۲۲۱ ھجري *

## شاہ‌عالم

۱۷۷۱ع اِس نے اپنا لقب شاہ‌عالم رکھا + دلّي کا آخري مسلمان بادشاہ ہوا * آٹھہ دس برس اِس نے الہ‌آباد کي طرف کاٹے + دلّي والے نجیب‌الدولہ کي حکومت میں رہے * جب نجیب‌الدولہ مر گیا + باشاہ مرہٹوں کي مدد لے کر دلّي میں داخل ہوا * تھوڑے ھي دن نجف‌خان کي مختاري میں چین سے کاٹے تھے + کہ نجیب‌الدولہ کے پوتے غلام‌قادر نے جس کے باپ کو نجف‌خان نے بگاڑا تھا اپنے روھیلے قلعے کے دروازے پر لا جمائے * بادشاہ کو زمین پر پٹک کر چھاتي پر چڑھہ بیٹھا + اور اُس کي
۱۷۸۸ع آنکھیں کٹار سے نکال کر باھر پھیک دیں پھر قلعے کو خوب لوٹا * باقي کچھہ نہ چھوڑا + بیگموں کے بدن سے کپڑا تک اُتروالیا *

ندان اِس واردات کي خبر جب مہاجي سیندھیا کو پہنچي فوراً دلّي پر چڑھہ آیا + اور غلام‌قادر کو پکڑ کر بڑي بُري حالت سے مارا † * جیسا اُس نے کیا تھا + ویسا ھي پھل پایا * سیندھیا نے بادشاہ کو ھر دیگي چمچہ سمجھہ کر قلعے میں بند کیا + اور باھر سب اپنا قبضہ رکھا * بادشاہ بیچارہ بھوکوں مرتا تھا + رعیت کا حال بھي پریشان تھا * کہ اِسي عرصے میں لارڈ لیک انگریزي فوج لے کر رھاں
۱۸۰۳ع پہنچ گیا بادشاہ کو پینشن مقرر کر دي وہ چین سے اپنے دن کاٹنے لگا + انگریزوں کا مفصل حال دوسرے حصے میں لکھا جائیگا *

---

† ناک کان اور ھاتھہ پیر کاٹ کر اور آنکھیں پھوڑ کر غلام‌قادر کو ایک لوھے کے پنجرے میں بند کیا اور وہ اُسي میں تھوڑي دیر بعد تڑپ تڑپ کر مر گیا *

فہرست دلّي کے مسلمان بادشاہوں کي

| نمبر | پورا نام | مشہور نام | سنہ جلوس عیسوی | موت سے مرا یا مارا گیا | سنہ عیسوی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | قطب الدین ایبک ... | قطب الدین ... | ۱۲۰۶ | گھوڑے سے گر کر مرا | ۱۲۱۰ | شہاب الدین محمد غوری کا غلام تھا اِسی نے مسلمانوں کی سلطنت کی جڑ جمائی |
| ۲ | آرام شاہ ... | ... | ۱۲۱۰ | ... | ... | نمبر ۱ کا بیٹا تھا ایک سال کے اندر تخت سے اُتارا گیا |
| ۳ | شمس الدین التمش | التمش ... | ۱۲۱۰ | موت سے مرا ... | ۱۲۳۶ | نمبر ۱ کا غلام اور داماد تھا نامی بادشاہ ہوا قطب منار بنایا چنگیز خان کی چڑھائی ہوئی |
| ۴ | رکن الدین فیروزشاہ ... | رکن الدین ... | ۱۲۳۶ | ... | ... | نمبر ۳ کا بیٹا تھا سات ہی مہینے میں تخت سے اُتارا گیا بڑا عیاش اور غافل تھا |
| ۵ | رضیہ سلطان بیگم ... | رضیہ ... | ۱۲۳۶ | ماری گئي ... | ۱۲۳۹ | نمبر ۳ کی بیٹی تھی عورت بھي یہاں تخت پر بیٹھی ہوشیار تھي |
| ۶ | معزالدین بہرام ... | بہرام شاہ ... | ۱۲۳۹ | قید میں مرا ... | ۱۲۴۱ | نمبر ۳ کا بیٹا تھا |
| ۷ | علاءالدین مسعود ... | مسعودشاہ ... | ۱۲۴۱ | مارا گیا ... | ۱۲۴۶ | نمبر ۴ کا بیٹا تھا بُرا بادشاہ تھا |
| ۸ | ناصرالدین محمود ... | ... | ۱۲۴۶ | موت سے مرا ... | ۱۲۶۶ | نمبر ۳ کا بیٹا تھا نہایت نیک بادشاہ تھا |
| ۹ | غیاث الدین بلبن ... | بلبن ... | ۱۲۶۶ | موت سے مرا ... | ۱۲۸۶ | نمبر ۸ کا بہنوئی اور وزیر تھا بڑے دبدبے والا بادشاہ ہو گیا نیکنام تھا دلّی بڑی رونق پر تھی |

| نمبر | پورا نام | مشہور نام | جلوس سنہ عیسوی | موت سے مرا یا مارا گیا | سنہ عیسوی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ | معزالدین کیقباد ... | کیقباد ... | ۱۲۸۶ | مارا گیا ... | ۱۲۸۸ | نمبر ۹ کا پوتا تھا غلاموں کی سلطنت کا آخری بادشاہ ہوا نہایت عیاش تھا |
| ۱۱ | جلال الدین فیروز خلجی | جلال الدین خلجی | ۱۲۸۸ | مارا گیا ... | ۱۲۹۵ | سمانے کا نائب ناظم پٹھان سادا اور رحم دل تھا دکھن پر پہلا حملہ ہوا |
| ۱۲ | علاءالدین خلجی ... | علاءالدین ... | ۱۲۹۵ | موت سے مرا | ۱۳۱۶ | نمبر ۱۱ کا بھتیجا تھا بہت بڑا بادشاہ ہوا مزاج کا سخت تھا |
| ۱۳ | قطب الدین مبارک شاہ | مبارک شاہ ... | ۱۳۱۶ | ہندو غلام کے ہاتھہ سے مارا گیا | ۱۳۲۱ | نمبر ۱۲ کا بیٹا تھا نہایت عیاش اور بدنام تھا دلی میں ہندؤں کا کچھہ دنوں زور رہا آخری خلجی بادشاہ ہوا |
| ۱۴ | غیاث الدین تغلق ... | ... | ۱۳۲۱ | کاٹھہ کے مکان تلے دب کر مر گیا | ۱۳۲۵ | پہلے پنجاب کا صوبہدار تھا اچھا بادشاہ تھا کیقباد کا باپ قراخان اب تک بنگالے میں اپنے کام پر تھا |
| ۱۵ | محمد تغلق ... | الغ خان ... | ۱۳۲۵ | موت سے مرا ... | ۱۳۵۱ | نمبر ۱۴ کا بڑا بیٹا تھا بڑا بادشاہ بڑا سخی بڑا عالم بڑا بہادر بڑا اقبالمند بڑا بیوقوف بڑا ظالم بڑا جھکی بڑا پاگل تھا |
| ۱۶ | فیروز تغلق ... | فیروز شاہ ... | ۱۳۵۱ | موت سے مرا ... | ۱۳۸۸ | نمبر ۱۵ کا رشتہ میں بھائی تھا بہت اچھا نیکنام بادشاہ تھا بہت سی عمارتیں بنوائیں جمنا سے نہریں نکالیں |

[illegible] جمنا سے نہریں نکالیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | غیاث الدین تغلق ... | (دوسرا) ... | ۱۳۸۸ | مارا گیا | ۱۳۸۹ | نمبر ۱۶ کا پوتا تھا |
| ۱۸ | ابوبکر تغلق ... | ... | ۱۳۸۹ | قید میں مرا ... | ... | نمبر ۱۶ کا پوتا ایک سال کے اندر قید ہوا |
| ۱۹ | ناصرالدین محمد تغلق | ناصرالدین تغلق | ۱۳۹۰ | موت سے مرا ... | ... | نمبر ۱۶ کا بیٹا تھا |
| ۲۰ | ہمایوں تغلق سکندرشاہ | سکندرشاہ ... | ... | موت سے مرا ... | ۱۳۹۴ | نمبر ۱۹ کا بیٹا تھا کل ۴۵ دن بادشاہ رہا |
| ۲۱ | ناصرالدین محمودتغلق | محمودتغلق | ۱۳۹۴ | موت سے مرا ... | ۱۴۱۲ | نمبر ۲۰ کا بیٹا تھا اِس کے زمانے میں یعنی سنہ ۱۳۹۸ع میں تیمور آیا |
| ۲۲ | دولت خان لودي ... | ... | ۱۴۱۲ | ... | ... | ۱۵ مہینے بعد تخت سے اُتارا گیا |
| ۲۳ | خضرخان سید ... | ... | ۱۴۱۳ | موت سے مرا ... | ۱۴۲۱ | پنجاب کا حاکم تھا |
| ۲۴ | معزالدین ابوالفتح مبارک شاہ سید | مبارک شاہ سید | ۱۴۲۱ | مارا گیا ... | ۱۴۳۴ | نمبر ۲۳ کا بیٹا تھا |
| ۲۵ | محمدشاہ سید ... | ... | ۱۴۳۴ | موت سے مرا ... | ۱۴۴۶ | نمبر ۲۳ کا پوتا تھا |
| ۲۶ | علاءالدین سید ... | ... | ۱۴۴۶ | ... | ... | نمبر ۲۵ کا بیٹا تھا سنہ ۱۴۵۰ع میں دلی کی بادشاہی بہلول خان لودی کے حوالہ کرکے بداؤں چلا گیا بادشاہي نري دلي کے گرد نواح میں رہ گئی تھی |
| ۲۷ | بہلول خان لودي ... | بہلول لودي ... | ۱۴۵۰ | موت سے مرا ... | ۱۴۸۸ | پنجاب کا حاکم تھا اچھا بادشاہ تھا عملداری بڑھی پنجاب اور جونپور شامل ہوا |
| ۲۸ | سکندر لودي ... | ... | ۱۴۸۸ | موت سے مرا ... | ۱۵۱۶ | نمبر ۲۷ کا بیٹا تھا بڑا بادشاہ ہوا لیکن ہندوؤں کو بہت دُکھہ دیا فرنگیوں کا پہلا جہاز یہاں اِسی کے وقت میں آیا |
| ۲۹ | اِبراھیم لودي ... | ... | ۱۵۱۶ | مارا گیا ... | ۱۵۲۶ | نمبر ۲۸ کا بیٹا تھا بابر کي لڑائي میں مارا گیا |

| نمبر | پورا نام | مشهور نام | جلوس سنه عیسوی | موت سے مرا یا مارا گیا | سنه عیسوی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰ | ظهیرالدین محمد بابر | بابرشاه ... | ۱۵۲۶ | موت سے مرا | ۱۵۳۰ | تیمور کے خاندان میں تها انگریزوں کی عملداری تک اِسی خاندان میں سلطنت رهی بابر بهت اچها آدمي اور بهت اچها بادشاه تها |
| ۳۱ | همایون شاه ... | ... | ۱۵۳۰ | گر کے مرا ... | ۱۵۵۵ | نمبر ۳۰ کا بیٹا تها شیرشاه نے نکال دیا تها ایران کے بادشاه کی مدد لے کر آیا اور پهر هندوستان کا بادشاه هوا |
| ۳۲ | شیرشاه سور ... | شیرشاه ... | ۱۵۴۰ | کالنجـــر کے محاصرے میں میگزین اُڑنے سے جهلس کر مرگیا | ۱۵۴۵ | اِس کا باپ حسن پٹهان سهسرام میں ۵۰۰ گهوڑوں کا جاگیردار تها اچهے اور عقلمند بادشاهوں میں گنا جاتا هی |
| ۳۳ | سلیم شاه سور ... | سلیم شاه ... | ۱۵۴۵ | موت سے مرا | ۱۵۵۳ | نمبر ۳۲ کا بیٹا تها نیکنام رها |
| ۳۴ | محمد شاه عدلي ... | عدلي ... | ۱۵۵۳ | ... | ... | نمبر ۳۳ کا چچیرا بهائی تها بڑا نادان اور بدکار تها لوگ اندهلی پکارتے تهے |
| ۳۵ | ابوالمظفر جلال الدین محمد اکبر | اکبرشاه ... | ۱۵۵۶ | موت سے مرا | ۱۶۰۵ | نمبر ۳۱ کا بیٹا تها یهاں کے مسلمان بادشاهوں میں بیشک سب سے اچها هوا بلکه دنیا کے اچهے اور عقلمند اور بڑے اور نامي |
| ۳۶ | نورالدین محمد جهانگیر | جهانگیرشاه ... | [illegible] | موت سے مرا | | گنا جاتا هی پر شراب بهت پیتا تها اور |

| نمبر | نام | لقب | تخت نشینی | کس طرح مرا | سنه وفات | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۶ | نورالدین محمد جهانگیر | جهانگیرشاه ... | ١٦٠٥ | موت سے مرا | [illegible] | [illegible] گنا جاتا هی پر شراب بهت پیتا تها اور بالکل اپني بیگم نورجهان کے اختیار میں تها |
| ۳۷ | شهاب الدین محمد شاهجهان | شاهجهان ... | ١٦٢٨ | قید میں مرا | ١٦٦٤ | نمبر ۳۶ کا بیٹا تها سلطنت کو بڑی رونق دی مسلمانوں کے تحت میں هندوستان ایسے اوج پر نه کبهی تها نه اُسکے بعد پهر هوا تخت طاؤس اور تاج گنج کا روضه اِسي نے بنوایا |
| ۳۸ | محي الدین محمد اورنگ زیب عالمگیر | اورنگ زیب یا عالمگیر | ١٦٥٩ | موت سے مرا | ١٧٠٧ | نمبر ۳۷ کا تیسرا بیٹا تها بڑا کپٹی اور پکهنڈی تها بادشاهی اچهی کر گیا پر تیموری سلطنت کي جڑ میں تیل بهي اِسي نے دیا |
| ۳۹ | معظم بهادرشاه ... | بهادرشاه ... | ١٧٠٧ | موت سے مرا | ١٧١٢ | نمبر ۳۸ کا بیٹا تها سکهوں نے زور پکڑا اور سرهند لوٹا پهونکا |
| ۴٠ | جهاندارشاه | ... | ١٧١٢ | مارا گیا ... | ١٧١٣ | نمبر ۳۹ کا بیٹا تها |
| ۴١ | خ سیر | ... | ١٧١٣ | مارا گیا ... | ١٧١٩ | نمبر ۴٠ کا بهتیجا تها کچهه بیوقوف سا اور جی کا بودا تها |
| ۴٢ | محمدشاه | ... | ١٧١٩ | موت سے مرا | ١٧۴٨ | نمبر ۳۸ کا پوتا تها گویا لکهنؤ کا واجدعلی شاه تها نادرشاهي هوئي سلطنت بالکل جڑ سے هل گئی |
| ۴۳ | احمدشاه | ... | ١٧۴٨ | آنکهیں نکلوائي گئیں | ١٧۵۴ | نمبر ۴٢ کا بیٹا تها نام کا بادشاه تها |

| نمبر | پورا نام | مشہور نام | جلوس سنہ عیسوی | موت سے مرا یا مارا گیا | سنہ عیسوی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | عالمگیر ... | (دوسرا) ... | ۱۷۵۴ | مارا گیا ... | ۱۷۵۹ | نمبر ۴۰ کا بیٹا تھا مرھٹے کٹک سے اٹک تک پہنچے احمدشاہ درانی کی چڑھائی ہوئی |
| ۴۵ | شاہ عالم ... | ... | ۱۷۷۱ | غلام قادر نے اندھا کیا | ۱۸۰۳ | نمبر ۴۴ کا بیٹا تھا دلی کا آخری مسلمان بادشاہ ہوا انگریزوں نے مرھٹوں کی قید سے چھڑا کر پینشن مقرر کر دی (سوائے اِن اُوپر لکھے ہوئے بادشاہوں کے بیس اَور بھی دلی کے تخت پر بیٹھے کیونکہ قطب الدین ایبک سے لے کر شاہ عالم تک ۶۵ گنے جاتے ہیں پر اِن بیسوں نے رفیع الدرجات اور رفیع الدولہ کی طرح ایسے تھوڑے تھوڑے دنوں سلطنت کی کہ ان کے ناموں سے اِس فہرست کا بڑھانا مناسب نہ جانا) |

| تفصیل بڑے واقعوں کی | سنہ عیسوی سے پہلے |
|---|---|
| سکندر نے ہندوستان پر چڑھائی کی | ۳۳۱ برس |
| بکرماجیت گدی پر بیٹھا | ۵۷ برس |

سنہ عیسوی

| | سنہ عیسوی |
|---|---|
| نوشیروان کا لشکر ہندوستان میں آیا ... ... ... | ۵۳۰ (کچھ دن پیچھے) |
| ولید کے زمانہ میں مسلمانوں نے یہاں بڑی دھوم مچائی ... ... | ۷۱۱ |
| سبکتگین نے ہندوستان پر چڑھائی کی ... ... ... | ۹۷۰ |
| محمود غزنوی کی پہلی چڑھائی ... ... ... ... | ۱۰۰۱ |
| سومناتھ ٹوٹا ... ... ... ... ... | ۱۰۲۴ |
| شہاب الدین محمد غوری کی پہلی چڑھائی ... ... ... | ۱۱۹۱ |
| پرتھی راج کو پکڑ لیا اور مار ڈالا ... ... ... | ۱۱۹۳ |
| قطب الدین ایبک دلی کا بادشاہ ہوا ... ... ... | ۱۲۰۶ |
| چنگیز خان کی فوج ہندوستان کی طرف آئی ... ... ... | ۱۲۱۲ |
| عورت ( رضیہ بیگم ) بادشاہ ہوئی ... ... ... | ۱۲۳۶ |
| سلطنت غلاموں کے خاندان سے نکلکر خلجیوں کے ہاتھ میں آئی ... | ۱۲۸۸ |
| دکھن پر مسلمانوں کی پہلی چڑھائی ہوئی ... ... ... | ۱۲۹۴ |
| سلطنت خلجیوں کا خاندان تمام ہونے پر تغلقوں کو ملی ... ... | ۱۳۲۱ |
| تیمور دلی میں آیا ... ... ... ... | ۱۳۹۸ |
| سلطنت سیدوں سے لودیوں نے لی ... ... ... | ۱۴۵۰ |
| پانی پت کی لڑائی میں ابراہیم لودی کو مار کر بابر دلی کے تخت پر بیٹھا ... | ۱۵۲۶ |

## تفصیل بڑے واقعوں کی

| | سنہ عیسوی |
|---|---|
| سقے نے چمڑے کا سکہ چلایا ... ... ... ... ... | ١٥٣٩ |
| اکبر نے اِس دنیا سے کوچ کیا ... ... ... ... ... | ١٦٠٥ |
| مرہٹوں کا راج قائم کرنے والا سیواجی پیدا ہوا ... ... ... ... | ١٦٢٧ |
| دلی میں نادرشاہ نے قتل عام کیا ... ... ... ... | ١٧٣٩ |
| پانی پت میں احمدشاہ درانی نے بھاؤ کو شکست دی ... ... ... | ١٧٥٩ |
| دلی کے آخری بادشاہ شاہ‌عالم کو غلام‌قادر نے اندھا کیا ... ... ... | ١٧٨٨ |
| لارڈ لیک انگریزی فوج لے کر دلی پہنچا شاہ‌عالم کو مرہٹوں کی قید سے چھڑا کر پینشن مقرر کر دی | ١٨٠٣ |

# آئینۂ تاریخ نما

## حصۂ دوم

# AINA-I-TARIKHNUMA.

## HISTORY OF INDIA.
### PART SECOND.

BY RÁJÁ SÍVAPRASAD, C. S. I.,
*Fellow of the University of Calcutta and late Inspector*
*2nd Circle, Department Public Instruction.*
*North-Western Provinces and Oudh.*

جسکو راجہ شیو پرشاد ستارۂ ہند فیلو یونیورسٹی کلکتہ و الہ آباد نے اپنی ہندی کتاب سے

اردو مین ترجمہ کیا اور

بعد تصحیح و تحشی صاحب ڈائرکٹر بہادر سررشتہ تعلیم ممالک مغربی و شمالی کے حسب حکم جناب

نواب لفٹننٹ گورنر بہادر ممالک مغربی و شمالی

سابق گورنمنٹ پریس الہ آباد مین چھپا تھا

اب

واسطے استعمال مدارس و مکاتب کے

مطبع منشی نولکشور مقام لکھنؤ مین چھپا

ماہ جولائی ۱۸۹۳ء

اس کتاب کی رجسٹری حسب دفعہ ۱۸ و ۱۹ ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۷ء نمبر ۸۸۴ مورخہ ۱۸ جولائی سنہ ۱۸۹۳ء برحق مطبع اودھ اخبار ہو گئی ہے

7th Edition 2,000 copies.
Price per copy [illegible]

طبع ہفتم ۲۰۰۰ جلد
قیمت فی جلد [illegible]

التماس - از جانب راجہ شیو پرساد صاحب ستارۂ ہند مصنف آئینۂ تاریخ نما ہر سہ [illegible]
اہل بصیرت وخبرت کی خدمت مین التماس ہو کہ اس کتاب مین اگر کوئی غلطی طبع وغیرہ ملاحظہ
گذرے تو براہ مہربانی نقشہ مندرجہ ذیل اغلاط کی خانہ پوری کرکے ارسال فرمائین تاکہ طبع [illegible]
مین اُسکی اصلاح کرلیجاوے

| تام کتاب | صفحہ | سطر | | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | |

کتب ذیل کا کاپی رائٹ مصنف صاحب سی - الیس - آئی نے اپنے دوست منشی نولکشور صاحب [illegible]
ای کو دیدیا ہے جن صاحب کو کوئی کتاب مطلوب ہو مطبع اودھ اخبار سے طلب فرمائین [illegible]

## فہرست تصنیفات راجہ صاحب محتشم الیہ

### کتب اُردو

۱ جام جہان نما حصۂ اول - تمام روے زمین کا بیان وخاص ملک ایشیا وہندوستان کا بیان کسی قدر موزون تحقیقات اور تصریح کے ساتھ ہو -

۲ ایضاً حصۂ دوم - ایضاً -

۳ ایضاً حصہ سوم - ایضاً

۴ ایضاً حصۂ چہارم - ایشیا کے ملکون کا بیان و جزائر کا بیان -

۵ چھوٹا جام جہان نما - بطریق انتصار اُسی بسوط کتاب ہر چہار حصہ کا بیان ہو -

۶ آئینۂ تاریخ نما - حصۂ اول - تواریخ ہندوستان کی وحالات راجگان ہندو واخیر عملداری مسلمانون تک یہ کتاب نہایت ہی لائق تحقیقات سے لکھی گئی -

۷ ایضاً حصۂ دوم - تواریخ ہندوستان شروع عملداری انگریزون سے عہد گورنر جنرل مین لارڈ کننگ صاحب بہادر تک یہ کتاب نہایت ہی لائق تحقیقات سے لکھی گئی -

۸ ایضاً حصۂ سوم - ہندوستان کے لوگون کے زمانۂ سابق کی اصلی کیفیت اور حالات اور مذہب کا بیان ہو یہ کتاب نہایت ہی لائق تحقیقات سے لکھی گئی -

۹ صرف ونحو اردو - کتاب قواعد صرف ونحو کے [illegible] طریقہ سے طلبہ کی تعلیم کو ترقی بخش ہو -

۱۰ ایضاً فارسی - کتاب اُردو کا ترجمہ انگریزی [illegible] سے کہ جس سے نہایت جلد طلباء کی تعلیم [illegible] معاون ہوگی -

۱۱ دل بہلاؤ حصۂ اول - کتاب نثر درسی [illegible] واسطے جسمین نہایت عمدہ نصیحتین ظرافت [illegible] پیرایہ مین ہین -

۱۲ ایضاً حصۂ دوم - ایضاً -

۱۳ ایضاً حصۂ سوم - ایضاً -

۱۴ قصہ سینڈفورڈ مرٹن کا ہر حصہ [illegible] ایک نہایت عمدہ نصیحت آمیز قصہ جو انگ[illegible] قصہ سے ترجمہ کیا گیا ہو طلباء کے طریقہ معاشرت تعلیم کا نہایت عمدہ اور موزون لکھا ہو کہ دیکھنے والے کو جب تک [illegible] پڑھ نہ لیوے صبر نہو گا -

۱۵ ایضاً حصۂ اول - ایضاً -

۱۶ ایضاً حصۂ دوم - ایضاً -

۱۷ ایضاً حصۂ سوم - ایضاً -

# آئینہ تاریخ نما

## حصّہ دوم

آگے انگریزون کو یہان آنے کے لیے سمندر کا راستہ
معلوم نہ تھا جہازی تجارت یہان سے خالی ایران عرب اور مصر
و چین والون کے ساتھ جاری تھی یعنی یہ لوگ اپنے جہاز عرب اور
بنگالہ ہی کی کھاڑی کے اندر چلایا کرتے تھے۔ سمندر کو بیحد اور اپار
سمجھکر کبھی اُن کھاڑیون کے باہر نہ جاتے تھے۔ اور یہ تو کب اُنکا حیاؤ
ہوسکتا تھا کہ ہند کے سمندر سے نکلکر افریقہ کے پچھم اٹلانٹک سمندر مین
پہونچتے۔ لیکن جو سب چیزین ہندوستان سے جہازون پر مصر اور
بصرہ کو جاتی تھین اور پھر وہان سے خشکی اور تری کی راہ فرنگستان مین
پہونچتی تھین اُنکی تجارت مین اتنا فائدہ اُٹھتا تھا کہ فرنگستان والے
یہان کی سیدھی راہ پانے کے لیے نہایت بیچین تھے اور ہر طرف سے

اُسکی ڈھونڈھ کھوج کر رہے تھے۔ کوئی یہ سمجھکر کہ زمین گول ہے
ہندوستان آنے کے لیے اپنا جہاز سیدھا پچھم کو چلاتا اور امریکا کے
کنارے جا اٹکتا۔ کوئی یہ سمجھکر کہ پُرانے برّاعظم کے چارون طرف
سمندر رہے کنارے کنارے اُتر کو لیجاتا اور وہان اُتر سمندر کی
جمی ہوئی برف مین پھنس رہتا۔ اور کوئی یہ سمجھکر کہ افریقہ کے پورب
ہندوستان ہے اُسکے گرد گھومنے کو نکلتا پر آدھی دور جا کر مارے
طوفان کے پیچھے موڑ آتا۔ اور اُس جگہ کا نام طوفانی انتریپ رکھتا
یہان تک کہ ۱۴۹۷ء مین پرتگال کے بادشاہ امان ال نے
واسکوڈگاما کو تین جہاز لیکر دکھن کی راہ ہندوستان جانے کا
حکم دیا اُسنے نہ کچھ طوفان کا خیال کیا نہ طوفانی انتریپ کا۔ چلتے چلتے
گیارہ مہینے کے اٹک بھگ افریقہ گھوم کر ملیبار کے کنارے کلیکوٹ مین
لنگر آ ڈالا۔ اسوقت وہان کے راجہ کا نام پرتگال والون نے
شامورم لکھا ہے وہ تو اُنکی خاطرداری کرنا چاہتا تھا لیکن عرب
والون نے ڈاہ کھاکے اُسکا دل اُنسے پھیر دیا۔ واسکوڈگاما نے
جب یہ معلوم کیا تُرت لنگر اُٹھاکے پال اپنے ملک کی طرف اُڑایا
دوسرے سال پرتگال کے بادشاہ نے تیرہ جہاز روانہ کیے
اور اُنپر آٹھ پادری اور بارہ سو سپاہی بھی بھیجے الواز کابرال اُنکا افسر تھا

چھ جہاز انمین سے کلی کوٹ پہونچے راجہ انکی بھیڑ بھاڑ دیکھکر دبدبہ مین آگیا۔ جن ہندوون کو واسکوڈگاما جاتے وقت یہان سے پکڑ لیگیا تھا اور اب الوارز کابرل واپس لایا تھا اُنھون نے پرتگال کا بہت بڑھاوے کے ساتھ بیان کیا ندان راجہ نے پرتگال والون کو کلی کوٹ مین کوٹھی کھولنے کی پروانگی دی۔ اور پھر دھیرے دھیرے اُنھون نے اور بھی جگہ کوٹھی کھولنی شروع کی سنہ ۱۵۱۰ع مین بیجاپور والون سے گوا چھین لیا۔ اور تب سے برابر اُنکا یہان دارالحکومت بنا رہا۔

سنہ ۱۵۱۰ء

پرتگال والون کی دیکھا دیکھی ڈچ اور فرانسیسی بھی اپنے جہاز اِدھر لانے لگے۔ پھر یہ کب ہوسکتا تھا کہ انگریز چپ چاپ بیٹھے رہتے سنہ ۱۵۹۹ع مین انگلستان کے کچھ آدمیون نے ساجھا کرکے تیس لاکھ روپیہ پونجی کے طور پر اکٹھا کیے۔ اور اُسوقت کی ملکہ کوین الزبتھ سے اس مضمون کی ایک سند لے لی کہ پندرہ برس تک بے اُنکی پروانگی کوئی دوسرا آدمی اُنکے ملک کا یورپ مین تجارت نکرنے پاوے۔ ساجھیون کو انگریزی مین کمپنی کہتے ہین اسی لیے اِن ساجھیون کا نام ایسٹ انڈیا کمپنی پڑگیا۔ انکا جلسہ جو سال مین چار بار یعنی سہ ماہی وارہوا کرتا تھا کورٹ آف پروپرائٹرس یعنی

سنہ ۱۵۹۹ء

مالکون کی کچہری کہلایا۔ اسمین جو پانچہزار روپیہ اور اُسکے اوپر کے حصہ دار تھے انھین راے دینے کا اختیار تھا۔ اور آئین قانون بنانا اور نفع کا بانٹنا بھی انھین کے ہاتھ تھا۔ باقی سب کام کے لیے یہ اپنے درمیان سے سال کے سال چوبیس آدمی کارباری مقرر کردیتے تھے اس چوبیسی کا نام کورٹ آف ڈائرکٹرس ہا بیس ہزار سے کم کا حصہ دار ڈائرکٹر نہین ہوسکتا تھا اور انکا میر مجلس چیرمین کہلاتا تھا۔ ہندوستان مین ہوتے ہوتے تین احاطہ ہوگئے۔ یعنی کلکتہ بمبئی مندراج اور تینون مین تین پریسیڈنٹ یا گورنر اپنی اپنی کونسل سمیت رہنے لگے۔ اسوقت ملکی صاحب لوگون کے چار درجہ تھے پانچ برس تک متصدی پانچ سے آٹھ تک کوٹھی والے آٹھ سے گیارہ تک چھوٹے سوداگر اور گیارہ برس ہندوستان مین رہنے کے بعد بڑے سوداگر کہلاتے تھے اور انھین بڑے سوداگرون مین سے پرانے صاحبون کو چُن کر کونسل کا ممبر بناتے تھے۔

سنہ ۱۶۰۹ء — نداں سنہ ۱۶۰۹ء مین سرہنری مڈلٹن اس کمپنی کا بھیجا ہوا تین جہاز لیکر سورت مین آیا لیکن خرید و فروخت کے باب مین حاکم سے تکرار ہوجانے کے سبب اسوقت وہان کوٹھی کھولنے کی پروانگی نہین ملی سنہ ۱۶۱۳ء مین جہانگیر نے انھین سورت گھوگھا کھمبات اور

سنہ ۱۶۱۳ء

احمد آباد مین اور پھر تھوڑے ہی دنون بعد شاہجہان نے سندھ اور
بنگالہ مین بھی کوٹھیان کھولنے کی پروانگی دی محصول ساڑھے تین روپیہ
سیکڑا ٹھہرا یہ اُسوقت کسکے خیال مین تھا کہ اسی کمپنی کے نوکر اُسکی اولاد
اور اُسکے جانشین کو قید کرکے رنگون لیجا دینگے۔ اور سارے ہندوستان
مین اپنا سکہ چلا دینگے۔

سنہ ۱۶۳۹ء مین اُنھون نے چندرگری کے راجہ سے جو بیجانگر
والون کی اولاد مین سے تھا پروانگی لیکر مندراج بسایا اور وہان
سنیٹ جارج قلعہ بنایا سنہ ۱۶۶۸ء مین انگلستان کے بادشاہ
دوسرے چارلس نے بمبئی کا ٹاپو جو اُسنے پرتگال والون سے جہیز مین
پایا تھا۔ سو روپیہ سال خراج پر کمپنی کو دے ڈالا۔ کلکتہ بھی اُن دنون
نرا ایک گانون سا تھا۔ چھوٹانٹے اور گوبندپوران دونون گانون کے
ساتھ اُسکی سند دہلی کے بادشاہ سے لیکر وہان اُنھون نے فورٹ ولیم قلعہ بنایا
سنہ ۱۷۱۵ء مین کلکتہ کے پریسیڈنٹ نے کچھ تحفہ تحائف کے
ساتھ دو صاحبون کو ایلچیون کے طور پر فرخ سیر کے دربار مین بھیجا
بادشاہ اُن دنون بیمار تھا۔

مرضی مالک کی اُنھین ایلچیون کے ساتھ ہملٹن نام جو ڈاکٹر تھا
اُسی کے علاج سے چنگا ہوا۔ حکم دیا انعام مانگ جو مانگیگا منہ مانگا

یاد ہوگا اُسنے اپنے لیے تو کچھ نہ مانگا پر عرض کیا کہ اگر جہان پناہ خوش ہین
تو کمپنی کو بنگالہ مین اڑتیس گانؤن کی زمینداری خریدنے کی پروانگی ملے
اور کلکتہ کے پریسیڈنٹ کے دستک سے جو مال روانہ ہو محصول کے لیے
اُسکی تلاشی نہ لیجاوے سچ پوچھو تو ڈاکٹر ہملٹن نے بڑی ہمت کا کام کیا
اپنا نقصان سہکر اپنے ملک والون کا فائدہ چاہنا حقیقت مین بڑی ہمت کا
کام ہے بادشاہ نے اُسکی دونون باتون کو مان لیا - اُن دنون مین یہ
ہندوستان سے چھینٹ اور سوتی کپڑا انگلستان کو بہت جاتا تھا
انگریزون کا ارادہ تھا کہ کلکتہ کے گرد زمینداری لیکر اتنے جولاہے
بساوین کہ پھر کپڑون کی تلاش گانؤن گانؤن نہ کرنی پڑے - کیا قدرت ہے
قادر مطلق اور خالق برحق کی کہ یہان کے جولاہے تو جولاہے ہی
بنے رہے اور انگلستان والے جہاز بھر بھر کر اب یہان سوتی کپڑے
پہونچانے لگے - نہ وان زمینداری تو اُسوقت بنگالہ کے صوبہ دار نے
انگریزون کے ہاتھ نہین لگنے دی - زمیندارون کو بیچنے کی مناہی کردی
لیکن اِنکے مال پر محصول معاف ہوجانے سے اُسے بہت نقصان پہونچا
پریسیڈنٹ نے سارا مال اپنے دستک سے منگانا اور روانہ کرنا شروع کیا
یعنی جو مال کمپنی کا نہین تھا اُسکو بھی اپنے اور دوسرے صاحبون کے
فائدے کے لیے دستک دے کر محصول کی تلاشی سے بچانے لگا -

اس عرصے مین فرانسیسیون نے پونڈیچیری کو مضبوط کر لیا تھا

۱۷۴۴ء جب ۱۷۴۴ء مین انگلستان اور فرانسیس کے درمیان دشمنی پیدا ہوئی

انھون نے ہزار دو ہزار سپاہی بھیجکر مندراج گھیر لیا۔ انگریز وہان اس وقت

تین سو سے زیادہ نہ تھے پانچ دن گھرے رہ کر فرانسیسیون کے

قول و قرار پر دروازہ کھول دیا۔ اور جو کچھ تھا اُنکے حوالہ کر دیا۔ لیکن

تھوڑے ہی دنون بعد کچھ انگریزی جنگی جہاز آگئے تو انھون نے مندراج

مین بھی قبضہ کیا اور پونڈیچیری کو جا گھیرا۔ پر مہینے بھر بعد برسات

آجانے کے سبب گھیرا اُٹھا لینا پڑا۔ تنجور کا راجہ پرتاب سنگھ نابالغ تھا

اُسکے بھائی ساہو جی نے انگریزون سے کہا کہ تنجور والے پرتاب سنگھ سے

ناراض اور مجھ سے راضی ہین اگر گدی دلا دو دیبی کوٹے کا قلعہ اور

ضلع تمھارے حوالے کرون انگریزی فوج چڑھ گئی۔ کلائیو نب لفٹننٹ تھا

دھاوا اُسی کے نام سے ہوا قلعہ لوٹنے پر پرتاب سنگھ نے دیبی کوٹہ

انگریزون کو دے دیا اور ساہو جی کے کھانے کو کچھ سالانہ مقرر کر دیا

انگریزی سرکار اس بات سے راضی ہو گئی۔

پونڈیچیری کا فرانسیسی گورنر ڈوپلی انگریزون سے بڑی لاگ رکھتا تھا

جو بات اس ملک مین اب انگریزون کو ہے وہ اُسے فرانسیسیون کے

۱۷۴۸ء لیے حاصل کیا چاہتا تھا۔ ۱۷۴۸ء مین دکھن کے صوبہ دار آصف جاہ کے

مرنے پر جب اسکے بیٹے پوتون مین تکرار ہوئی ڈوپلی نے اُسکے پوتے
مظفر جنگ کو مدد دی۔ اسلیے جب مظفر جنگ گدی پر بیٹھا ڈوپلی کو
کرشنا سے کماری انتریپ تک کی حکومت دے دی۔ اور کرناٹک کا
نواب بھی ارکاٹ مین اُسی کے دوست چندا صاحب کو جو پہلے
نوابون سے کچھ رشتہ داری رکھتا تھا بنا دیا۔ آصف جاہ کے بنائے
نواب انوار الدین کا بیٹا محمد علی ترچناپلی کا حاکم بنا رہا۔

انگریز محمد علی کے طرفدار تھے جب چندا صاحب نے فرانسیسیون کی
مدد لیکر ترچناپلی پر چڑھائی کی کلائیو نے دو سو گورے اور تین سو سپاہیون سے
جاکر ارکاٹ لے لیا چندا صاحب کے آدمیون نے کلائیو کو پچاس
دن تک ارکاٹ مین گھیر رکھا۔ اور اُسے وہان سے نکالنے کی
تدبیر مین کچھ باقی نہ چھوڑا۔ یہ دس ہزار سوار پیادون کی بھیڑ بھاڑ
رکھتے تھے۔ اور ڈیڑھ سو فرانسیسی اُنکے ساتھ تھے۔ لیکن کلائیو نے
ایسی بہادری دکھلائی اور اُنکے دانت کھٹے کر دیے۔ کہ سب کے سب
ناکام پھرے۔

کہتے ہین کہ قلعہ مین جب رسد کم ہونے پر آئی سپاہیون نے
کلائیو سے کہا کہ صاحب بھات گورون کے لیے لے لو ہم
ہندوستانی اُسکے مانڈ سے گزار کر لینگے اسی ایک بات سے

سمجھ لو کہ کلائیو کیسا مہربان افسر تھا۔ اور اپنے آدمیون کو کیسا راضی اور خوش رکھتا تھا۔ سچ ہے جب ایسا تھا تب ہی اُس سے ایسا کام بھی بنتا تھا۔

اگرچہ چندا صاحب ایک تنجوری جنرل مانک جی کے ہاتھ سے جو محمد علی کا مددگار تھا مارا گیا پر جب تک ڈوپلی پٹوچیری کا گورنر رہا انگریز اور فرانسیسیون کی تکرار نہ مٹی۔ کہین نہ کہین کسی نہ کسی بہانہ سے لڑائی ہوتی رہی۔ اگر ڈوپلی رہتا۔ نہ معلوم فرانسیسیون کی عملداری اس ملک مین کہان تک پہونچاتا۔ پر فرانسیسیون نے اُسکی کچھ بھی قدر نہ کی بدل دیا۔ اور انگریزون سے دب کر چار دن سرکار کی حکومت چھوڑ کر جو اُنکی ایک عہدہ دار بسی نے دکھن کے صوبہ دار صلابتجنگ سے حاصل کی تھی ۱۷۵۵ء مین صلح کا عہد و پیمان کر لیا محمد علی بڑی دھوم دھام سے ارکاٹ مین گدّی پر بیٹھا۔ انگریزون کی بدولت سارے کرناٹک کا نواب بنگیا۔ اگرچہ صلابتجنگ کو دکھن کی صوبہ داری حاصل کرنے مین بسی سے بہت بڑی مدد ملی۔ لیکن اُن دنون کئی سبب سے وہ اُس سے ناخوش ہو گیا تھا اور فرانسیسیون کے بدل انگریزون کو اپنے یہان رکھا چاہتا تھا خالی بنگالہ مین بکھیڑا ہو جانے کے سبب اُسے اُسوقت مندراج سے انگریزی سپاہ نہ ملسکی

١٧٥٥ء

۱۷۵۶ء

۱۷۵۶ء مین نیکنام الہ وردی خان کے مرنے پر اسکے بھتیجے کا بیٹا اور اسکا ناتی سراج الدولہ بنگالہ بہار اور اڑیسہ کا صوبہ دار ہوا وہ نہایت تند مزاج اور بدنیت اور ظالم تھا انگریزون سے دلی نفرت رکھتا تھا۔ جب سُنا کہ اُسکے چچا کے دیوان نے اپنا سب مال و متاع اور گھر بار کے لوگون کو اُسکے پنجے سے بچانے کے لیے اپنے لڑکے کشن داس کے ساتھ انگریزون کی حمایت مین کلکتہ بھیجدیا تُرت ایک آدمی روانہ کیا کہ اُسکو انگریزون سے مانگ لاوے وہ آدمی کلکتہ بساطیون کے بھیس مین پہونچا۔ اور سیٹھ امین چند کے مکان پر ٹھہرا۔ امین چند نے اُسے انگریزون سے ملایا۔ انگریزون نے اسمین امین چند کی سازش سمجھی اور اُسکی بات پر کچھ خیال نہ کیا پھر سراج الدولہ نے ایک آدمی سے یہ کہلا بھیجا کہ تم کلکتہ کے قلعہ کی مضبوطی مت کرو اس بات پر بھی انگریزون نے کچھ دھیان نہ دیا تب سراج الدولہ کا خون جوش مین آیا۔ اور اُسکے جی مین غصہ کی آگ بھڑکی لڑائی کا بہانہ بہت اچھا پایا پہلے تو قاسم بازار مین جو انگریزون کی کوٹھی تھی ضبط کرلی۔ اور پھر اُنھین کلکتہ کے قلعہ مین جا گھیرا گورے سپاہی جنگی اُسوقت وہان سو بھی موجود نہ تھے قلعہ کے بچنے کی کوئی بھی امید دکھلائی نہ دی بہت سے

انگریز او ڈریک صاحب گورنر کے ساتھ جہازاور کشتیون میں سوار ہو کر
وہان سے ٹل گئے۔ اور جو بیچارے بیخبری مین قلعہ کے اندر رہے
وہ دوسرے دن سراج الدولہ کی قید مین آئے۔ جب اُنکے افسر
ہال ویل صاحب کو مشکین باندھ کر اُسکے سامنے لائے اُسنے
ترت اُسکی مشکین کُھلوا دین اور کہا خاطر جمع رکھو تمھارا کچھ نقصان
نہونے پاویگا۔ لیکن رات کو جب قیدیون کے رکھنے کے لیے
کوئی مکان نہ ملا تو سراج الدولہ کے آدمیون نے ایک سو چھیالیس
انگریزون کو ایک کوٹھری مین جو کل اٹھارہ فیٹ لمبی اور چودہ فیٹ
چوڑی تھی بند کر دیا۔

اِس کوٹھری کا نام انگریزی مین بلیک ہول یعنی کالی بل رکھا
گیا ہے اور جو کچھ اُن قیدیون کے جی پر رات کو بیتی اُنھین کا جی
جانتا ہوگا بہترے گھائل تھے بہترے شراب کے نشے مین گرمی
کی شدت تھی پیاس نہایت تھی۔ صبح کو جب دروازہ کھلا ۲۳ جیتے
نکلے سو شکل اُنکی بھی مُردون سی بن گئی تھی۔

ہال ویل صاحب کو سراج الدولہ کے سامنے لیگئے اُسنے
اُسکی کچھ بھی داد فریاد نہ سُنی یہی پوچھتا رہا کہ بتاؤ انگریزون نے خزانہ
کہان گاڑا ہے اور اُسکے اور دو انگریزون کے پیرون مین

بیڑیان ڈلواکر ان تینون کو تو ایک کھلی کشتی پر قید رہنے کے لیے
مرشد آباد بھیجا اور باقی کو چھوڑ دیا۔ مرشد آباد میں الہوردی خان کی
بیگم نے ان تینون کو بھی سراج الدولہ سے سفارش کرکے چھڑوا دیا۔
جب یہ خبر مندراج میں پہونچی وہان والون نے نوسو گورے
اور پندرہ سو سپاہی دے کر کلائیو کو جو اب انگلستان سے لفٹننٹ کرنل
ہو آیا تھا دس جہازون پر کلکتہ روانہ کیا۔ ۲۔ جنوری ۱۷۵۷ء کو کلائیو نے
کلکتہ لیا تیسری فروری کو سراج الدولہ چالیس ہزار آدمیون کی بھیڑ بھاڑ
لیکر کلکتہ کے پاس پہونچا لیکن کلائیو نے قلعہ سے نکلکر اُسپر ایک ایسا
حلا کیا کہ اگرچہ اُس حلے میں کلائیو کو ایک سو بیس گورے دو سو سپاہی
اور دو توپین کھوکر پھر قلعہ میں پناہ لینی پڑی۔ پر سراج الدولہ نے
بائیس افسر اور سو آدمیون کے مارے جانے سے گھبراکر ان
شرطون پر صلح کرلی۔ کہ جو کچھ کمپنی کا مال واسباب لوٹ اور ضبطی میں آیا تھا
سب لوٹا دیا جاوے کمپنی کے آدمی کلکتہ میں قلعہ جیسا چاہین
مضبوط بناوین ٹکسال اپنی جاری کرین اڑتیس گانوٗن پر جنکی سند
۱۷۱۷ء میں اُنھون نے پائی تھی اپنا قبضہ رکھین۔ اور محصول کی
معافی کے لیے اُنکے دستک کافی سمجھے جاوین۔ اسمین شک نہین
کہ یہ شرط سراج الدولہ نے خالی بھلا وا دینے اور قابو پانے کے لیے

۱۷۵۷ء

۱۷۱۷ء

کی تھی۔ جی مین اُسکے دغا تھی۔ وہ انگریزون سے دلی نفرت رکھتا تھا اور فرانسیسیون کی پچ کرتا تھا۔ بلکہ اُنھین نوکر بھی رکھنے لگا تھا۔ کلائیو نے خوب سمجھ لیا تھا کہ اس ملک مین یا تو انگریزہی رہینگے یا فرانسیسی دونون کا ہرگز گزارا نہین۔ ایک نیام مین دو تلوارون کا رہنا کبھی ہوتا نہین پس جب سراج الدولہ نے فرانسیسیون کا سہارا ڈھونڈھا۔ تو کلائیو کو خواہ مخواہ اُسکا علاج کرنا پڑا۔ سراج الدولہ سے سب ناخوش تھے۔ اُسکے ظلم سے لوگ تنگ آ گئے تھے۔ ہر ایک کو اُسکے ہاتھ سے اپنی عزت کا خوف تھا۔ ہر ایک اپنے جی مین اُسکا زوال چاہتا تھا۔ نڈان اُسکے بخشی الہ وردی خان کے داماد میر جعفر اور اُسکے دیوان رائے دلبھ اور جگت سیٹھ مہتاب رائے نے اپنی جان و مال اور عزت آبرو اس ظالم کے ہاتھ سے بچانے کو مرشدآباد کے رزیڈنٹ واٹس صاحب کی معرفت کلائیو کے پاس یہ پیام بھیجا کہ اگر آپ سراج الدولہ کی جگہ پر میر جعفر کو صوبہ دار بنائیے تو ہم سب آپ کی مدد کرتے ہین۔ کلائیو نے کہلا بھیجا کہ خاطر جمع رکھو مین پانچ ہزار آدمی لیکر آتا ہون جنھون نے آج تک کبھی پیٹھ نہین دکھلائی اگر تم سراج الدولہ کو گرفتار نہ کر سکو ہم لوگ ضرور اُسے ملک سے نکال سکتے ہین۔ اور پھر ساتھ ہی اُن شرطون پر جو سراج الدولہ کے ساتھ ٹھہری تھین میر جعفر سے ایک عہدنامہ لکھوا لیا لیکن اُسمین اتنا

اور ٹہرایا گیا کہ کلکتہ سے دکھن کلپی تک کمپنی کی زمینداری سمجھی جاوے
فرانسیسیون کا جو کچھ ہو وہ انگریزون کا اور فرانسیسی ہمیشہ کے لیے
بنگالہ سے نکال دیے جاوین۔ میر جعفر کی طرف سے کروڑ روپیہ کمپنی کو
پچاس لاکھ کلکتہ کے انگریزون کو بیس لاکھ ہندوستانیون کو سات لاکھ
ارمنیون کو پچاس لاکھ سپاہی اور جہازیون کو اور دس لاکھ کونسل کے
ممبرون کو نقصانی کے طور پر ملین سیٹھ امین چند کا کلکتہ مین چار لاکھ
روپیہ لوٹا گیا تھا۔ اور کچھ اور بھی نقصان ہوا تھا۔ وہ سراج الدولہ کے
ذرا منھ لگ گیا تھا اور اس سبب سے واٹس صاحب کا بھی اس سے
بہت کام نکلتا تھا واٹس صاحب نے امین چند کو بھی اس مشورہ مین
شریک کیا۔ لیکن امین چند کو لالچ نے گھیرا کہا کہ جو کچھ انگریزون کو خزانہ
سے ملے پانچ روپیہ سیکڑہ مجھے دو نہین تو مین ابھی سراج الدولہ سے
یہ سارا بھید کھول دونگا واٹس نے کلائیو کو لکھا کلائیو نے دیکھا
امین چند تو ہم سب کو آفت مین ڈالا چاہتا ہے ناچار دو کاغذون
دو طرح کا عہدنامہ لکھا لال کاغذ پر جو عہدنامہ لکھا اسمین تو امین چند کو
پانچ روپیہ سیکڑا دینے کا اقرار تھا اور سفید کاغذ پر جو لکھا اسمین اُس کا
نام ہی نہ تھا۔

ان دونون کاغذون پر جب کونسل والون کے دستخط ہونے

اڈمرل یعنی امیر البحر واٹسن نے لال کاغذ پر دستخط کرنے سے انکار کیا
لیکن کونسل والون نے اُسکا دستخط آپ بنا لیا۔ گویا فارسی مثل پر
گر ضرورت بود روا باشد ۔ کام کیا۔

نذران کلائیو تین ہزار آدمی اور نو توپ لیکر کلکتہ سے نکلا سراج الدولہ
بھی پچاس ہزار سوار پیادے اور چالیس سے اوپر توپین لیکر پلاسی تک آیا
چالیس پچاس فرانسیسی بھی اُسکے ساتھ تھے تیئیسوین جون کو اُسی جگہ
لڑائی ہوئی سراج الدولہ نے پگڑی اُتار کر میر جعفر کے پیرون پر رکھدی
اور کہا کہ اب معاف کیجیے۔ لیکن اُسنے یہی صلاح دی کہ آج لڑائی
موقوف رکھیے۔ فوج پیچھے ہٹا لیجیے کل لڑینگے۔ اور رلئے اُلبھ نے
عرض کیا کہ حضور کا مرشد آباد ہی تشریف لیجانا بہتر ہے بس اسی مین خیر ہے

نذران سراج الدولہ کی فوج کا مڑنا اور انگریزون کا چیتون کی
طرح ہرنون پر لپکنا۔ سراج الدولہ کی فوج بھاگی۔ انگریزون نے چھ میل
تک پیچھا کیا یہی پلاسی کی فتح گویا ہندوستان مین انگریزی عملداری
کی نیو جمی۔

سراج الدولہ کے پیر مرشد آباد مین بھی نہ جمے بھروسا تو اُسے
کسی کا تھا ہی نہین اور بھروسا اُسسے تب ہو سکتا تھا جب اُسنے
کسی کے ساتھ کچھ بھلائی کی ہوتی۔ ایک بیگم اور ایک خوجہ ساتھ لیکر

بھاگا لیکن راج محل کے پاس ایک فقیر نے اُسے پہچان لیا
سراج الدولہ نے کسی زمانہ مین اُسکے ناک کان کٹوائے تھے
فقیر نے تُرت وہان کے حاکم سے خبر کردی - وہ میر جعفر کا بھائی تھا
سراج الدولہ کو باندھ کر مرشد آباد بھیجدیا میر جعفر کو کچھ کسی قدر رحم آیا
لیکن اُسکا بیٹا میرن نرا پتھر تھا -

بے اپنے باپ کی اطلاع اُسکی جان لے ڈالی - سراج الدولہ کی
عمر تب تک بیس برس کی بھی نہین ہوئی تھی -

خزانہ کی جب موجودات لی گئی ڈیڑھ کرور روپیہ شمار مین آیا
تو بھی عہدنامہ کے بموجب سب کے دینے کو کافی نہ تھا -

تب یہ ٹھہرا کہ آدھا تو چکا دیا جاوے اور آدھا تین قسطون مین
تین سال کے درمیان دیا جاوے -

کلائیو کو میر جعفر نے عہدنامہ کے سوائے سولہ لاکھ روپیہ اور دیا
امین چند جی پھولے ہوئے تھے - اُنھون نے اپنے حساب سے
اپنے حصہ کا روپیہ تین پینتیس لاکھ جوڑ رکھا تھا جب عہدنامہ پڑھا گیا
اور اُنھون نے اپنا نام نہ سُنا گھبرائے -

اور بول اُٹھے کہ صاحب وہ تو لال کاغذ پر تھا - کلائیو نے
جواب دیا کہ ٹھیک لیکن یہ سفید کاغذ پر ہے وہ لال کاغذ خالی آپ کو

سبز باغ دکھلانے کے لیے تھا آپ کو ہمین سے ایک پیسہ بھی نہین ملیگا۔
امین چند غش کھا کر زمین پر گر پڑا۔ نوکر پالکی مین ڈال کے گھر لیگئے
ڈیڑھ برس کے اندر پاگل ہو کر مرگیا۔

ادھر دکھن مین انگریز اور فرانسیسیون کی لڑائی نہ مٹی۔ کونٹ لالی
نے بھی جو ۱۷۵۸ء مین فرانسیسیون کی طرف سے یہان کا گورنر جنرل ہوکر
آیا تھا ڈوپلی کی طرح انگریزون کو اُکھاڑنا اور فرانسیسیون کی
عملداری کو پھیلانا چاہا یہان تک کہ انگریزون نے موسلی پٹن
اُسنے چھین کر دکھن کے صوبہ دار صلابت جنگ سے اُسکی اور کئی
اور ضلعون کی اپنے نام سند لکھوالی۔

اور یہ بھی اُس سے اقرار لے لیا کہ وہ فرانسیسیون سے
کبھی کچھ سروکار نہ رکھے اور ۱۷۶۱ء مین سوائے کلی کوٹ اور سورت کی
کوٹھیون کے اور کچھ بھی فرانسیسیون کے قبضہ مین نہ چھوڑا کہتے ہین
کہ جب انگریزون نے پوچیری لیا اور اُسپر انگریزی نشان چڑھایا
قلعہ اور جہازون پر کی توپین سلامی سے گویا کان بہرے کرتی تھین
ہزار توپون کی سلامی کچھ ہنسی ٹھٹھا نہ تھی لالی بُری طرح سے فرانس مین
قتل کیا گیا۔ اور پھر تب ہی سے فرانسیسیون نے نراس ہو کر یہان
اپنی عملداری جمانے کا خیال بالکل چھوڑ دیا ہندوستان کے

دن اچھے تھے کیونکہ انگریزی عملداری مین اگر ہزار عیب ہون توبھی فرانسیسی عملداری سے کرور درجہ ہم اُسکو بہتر کہینگے۔ فرانسیسیون کی جہان کہین غیر ملک مین عملداری ہوئی سوائے لوٹ قتل رعیت کی تباہی کے اور کچھ سننے مین نہین آیا اور انگریزون نے جس جگہہ قبضہ کیا دن پر دن اُسکی ترقی ہوتی گئی جن لوگون نے فرانسیس کی تاریخ پڑھی ہے اور وہان والون کے سبھاؤ سے اچھے واقف ہین کبھی ہمارے اس لکھنے پر انگریزون کی خوشامد کا شبہہ نہ کرینگے سنہ ۱۷۵۹ء

۱۷۵۹ء

مین دہلی کے ولیعہد عالی گہر نے اپنے بادشاہ عالمگیر ثانی سے ناراض ہوکر اودھ کے صوبہ دار کی بہکاوٹ سے بہار پر چڑھائی کی لیکن کلائیو میر جعفر کی مدد کو پہونچگیا۔ اسلیے ولیعہد کو بھاگنا پڑا۔

بادشاہ نے جو زمینداری کمپنی کو دی تھی اُسکی مالگزاری تین لاکھ روپیہ کے قریب جگت سیٹھ کی سفارش سے جاگیر کے طور پر خطاب کے ساتھ دے کر کلائیو کو اپنے امیرون مین شمار کرلیا اور ولیعہد کی گرفتاری کے لیے شقہ بھی لکھدیا۔

سنہ ۱۷۶۰ء

سنہ ۱۷۶۰ء مین کلائیو انگلستان کو گیا اور وہان اپنے بادشاہ سے بڑی عزت کے ساتھ لارڈ کا خطاب پایا۔ ایسا دولتمند ہوکر آجتک کبھی کوئی یہان سے فرنگستان کو نہین لوٹا۔

